ناٹی نیگرو قطعی آزاد ہوگئی۔ اور صوبجات بوسینیا اور ہرزیگوینا سلطنت آسٹریا ہنگری کو۔ اور قبرص انگلستان کو انتظام کے لیئے مل گئے ✤

## (اسمائے سلاطین آل عثمان معہ سنہ جلوس)

| نام | سنہ جلوس | نام | سنہ جلوس | نام | سنہ جلوس |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ عثمان | ۱۲۹۹ء | ۲۔ ارخان | ۱۳۲۶ء | ۳۔ مراد اول (خداوندگار) | ۱۳۶۰ء |
| ۴۔ یلدرم بایزید | ۱۳۸۹ء | ۵۔ سلیمان اول | ۱۴۰۲ء | ۶۔ چلپی محمد اول جامع | ۱۴۱۳ء |
| ۷۔ مراد ثانی | ۱۴۲۱ء | ۸۔ محمد ثانی فاتح | ۱۴۵۱ء | ۹۔ بایزید ثانی | ۱۴۸۱ء |
| ۱۰۔ یاوز سلیم | ۱۵۱۲ء | ۱۱۔ سلیمان ثانی صاحبقران | ۱۵۲۰ء | ۱۲۔ سلیم ثانی | ۱۵۶۶ء |
| ۱۳۔ مراد ثالث | ۱۵۷۴ء | ۱۴۔ محمد ثالث | ۱۵۹۵ء | ۱۵۔ احمد اول | ۱۶۰۳ء |
| ۱۶۔ مصطفی اول | ۱۶۱۷ء | ۱۷۔ عثمان ثانی | ۱۶۱۸ء | ۱۸۔ مراد چہارم فاتح بغداد | ۱۶۲۳ء |
| ۱۹۔ ابراہیم | ۱۶۴۰ء | ۲۰۔ محمد چہارم شکاری | ۱۶۴۹ء | ۲۱۔ سلیمان ثالث | ۱۶۸۷ء |
| ۲۲۔ احمد ثانی | ۱۶۹۱ء | ۲۳۔ مصطفی ثانی | ۱۶۹۵ء | ۲۴۔ احمد ثالث | ۱۷۰۳ء |
| ۲۵۔ محمود اول | ۱۷۳۰ء | ۲۶۔ عثمان ثالث | ۱۷۵۴ء | ۲۷۔ مصطفی ثالث | ۱۷۵۷ء |
| ۲۸۔ عبد الحمید اول | ۱۷۷۴ء | ۲۹۔ سلیم ثالث | ۱۷۸۹ء | ۳۰۔ مصطفی چہارم | ۱۸۰۷ء |
| ۳۱۔ محمود ثانی | ۱۸۰۸ء | ۳۲۔ عبد المجید | ۱۸۳۹ء | ۳۳۔ عبد العزیز | ۱۸۶۱ء |
| ۳۴۔ مراد پنجم | ۳۰ مئی ۱۸۷۶ء | ۳۵۔ امیر المومنین عبد الحمید خان ثانی الغازی خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ | ۳۱ اگست ۱۸۷۶ء | | |

ہر ایک سلطان کی اوسط ایام حکومت سترہ سال ہیں۔

سلطان سلیم اول عظیم الشان نے ۱۵۱۷ء میں مصر فتح کیا۔ اور اسی سال میں محمد دوازدہم خلیفہ بنو عباسیہ نے خلافت سلطان سلیم کے سپرد کی۔ اور تلوار۔ علم اور عبائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وبارک وسلم اسکو عطا کی ✤

سلطان المعظم کی سول لسٹ (صرف خاص کی رقم) مختلف بیان کی جاتی ہے۔ کوئی دس لاکھ پونڈ کہتا ہے اور کوئی بیس لاکھ۔ اور کوئی ان دونوں کے بین بین۔ سرکاری املاک کا حصہ کثیر شاہی خاندان کے سپرد ہے۔ اور اون کی آمدنی اوسکے صرف میں آتی ہے چند برسوں سے سول لسٹ کی مدات آمدنی کا انتظام درست کیا گیا ہے۔ مگر اب بھی وہ حرم اور دربار کے اخراجات کو مکتفی نہیں بتائی جاتیں۔ حرم اور دربار کے متوسلین کا شمار پانچہزار سے متجاوز ہے

سنہ ۱۹۰۸ء کے بجٹ (موازنہ) مین محلسرائے سلطانی کے اخراجات کی بابت ۲۲،۴۴،۱۱۹ پیاسٹر (سو پیاسٹر برابر
ہین ایک پونڈ ترکی کے) اور شہزادگان کے وظائف کی بابت ۲۳۲،۵۰۲۱۲ پیاسٹر یعنی فی الجملہ سات لاکھ ۵۰
ہزار پونڈ انگریزی درج کیئے گئے تھے

## آئین و حکومت

سلطنت کی تمام بنیادی قوانین احکام قرآنی پر مبنی ہین ۔سلطان کا اختیار غیر محدود ہے ۔بشرطیکہ اوس کا حکم اصول اسلام اور احکام قرآن کے نقیض نہ ہو ۔قرآن کریم کے بعد قوانین ملتقی واجب التعمیل سمجھے جاتے ہین ۔یہ احادیث و اقوال پیغمبر سرورکائنات اور اون کے خلفائے راشدین کے فیصلہ جات اور اجتہادات کے مجموعہ کا نام ہے ۔انکی پابندی بادشاہ اور رعایا دونون پر مساوی ہے انکے علاوہ ایک اور بھی مجموعہ قانون ہے جسکو قانون نامہ کہتے ہین ۔اور جس کو سلیمان عظیم الشان نے اپنے اور اپنے سے پہلے سلاطین کے قوانین سے مرتب کیا ۔اس قانون نامہ کو بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے مگر ویسی ہی عزت کی نگاہ سے جس سے کہ قوانین ربانی کے مقابلہ مین انسانی حکومت کے احکام کو دیکھا جا سکتا ہے سلطان کی شاہانہ نگرانی مین عاملانہ اختیار اور اختیار وضع قوانین کو دو اعلے عہدہ دار یعنے صدر اعظم جو دنیاوی حکومت کا صدر ہے ۔اور شیخ الاسلام جو مذہب کا افسر اعلے ہے برتتے ہین ۔دونون کو سلطان مقرر کرتا ہے ۔مگر آخر الذکر کی تقرری مین علماء یعنے عدالتی عہدہ دارون اور مذہبی امامون کی تمام تر منظوری حاصل کیجاتی ہے ۔شیخ الاسلام جماعت علماء کا صدر نشین ہوتا ہے ۔لیکن وہ بذات خود امامت وغیرہ کا کام نہین کرتا ۔علماء کے ساتھ مفتیون یعنی شارحین قرآن کی جماعت تعلق رکھتی ہے ۔تمام بڑے بڑے جج ۔مفسر ۔واضعان قانون اور علم ادب کے بڑے بڑے اساتذہ علماء ہی ہوتے ہین ۔اور مفتی اون کو اپنے حضور طلب کر سکتا ہے ۔بڑے بڑے ملکی عہدہ دارون کے خطاب آفندی ۔بے اور پاشا ہین ۔

مغربی یوروپ کی ریاستون کے نمونہ پر چند عثمانی گورنمنٹون نے مختلف ازمنہ مین طرز حکومت و آئین کی تجاویز تیار کین ۔سب سے اول سلطان عبد المجید نے اون کو اپنے خط ہمایون مین درج کر کے ۱۸ فروری ۱۸۵۶ء کو مشتہر کیا ۔اور سب سے آخر سلطان عبد الحمید نے نومبر ۱۸۷۶ء مین اسکے متعلق فرمان نافذ فرمایا ۔مگر تجاویز اصلاح کا عملدرآمد سلطنت عثمانیہ کی موجودہ حالت مین ناممکن معلوم ہوتا ہے ۔

وزیر اعظم گورنمنٹ کا صدر اور بادشاہ کا قائممقام ہوتا ہے ۔اور کاروبار سلطنت کے انصرام مین مجلس خاص یا پریوی کونسل جو انگریزی کیبنیٹ (مجلس وزراء) کے مشابہ ہے اوسکی معین و مدد ہوتی ہے ۔مجلس خاص مین مندرجہ

ذیل اراکین ہوتے ہین۔

(۱) وزیر اعظم (۲) شیخ الاسلام (۳) وزیر صیغہ اندرونی (۴) وزیر صیغہ جنگ۔ (۵) وزیر اوقاف (۶) وزیر سررشتہ تعلیم (۷) وزیر تعمیرات عامہ۔ (۸) کونسل آف سٹیٹ (مجلس شوریٰ) کا میر مجلس۔ (۹) وزیر صیغہ خارجیہ (۱۰) وزیر محکمۂ مال۔ (۱۱) وزیر صیغہ میرنگری (۱۲)۔ وزیر معدلت عامہ (۱۳) وزیر سول لسٹ (صرف خاص)

تمام سلطنت ۱۳ ولائتون یا گورنمنٹون مین منقسم ہے اور یہ پھر سنجقون (صوبون) قضاؤن (ضلاع) ناحیہ (تحصیل یا حصہ ضلع) اور قرین (دیہات) مین منقسم ہین۔ ہر ولائیت پر ایک ولی یا گورنر جنرل متعین ہے جو سلطان کا نائب ہوتا ہے اور اوسکی مدد کے لیئے پراونشل کونسل (مجلس صوبہ) موجود ہوتی ہے صوبون۔ اضلاع تحصیلون اور دیہات پر گورنر کے زیر فرمان متصرف۔ قائمقام۔ مدیر اور مختار مقرر ہین۔

ولائتونکی حدود پولیٹیکل وجوہات کی بناء پر اکثر ترمیم ہوتی رہتی ہین۔ اسی وجہ سے سلطنت کی چھ سنجقین گورنرون کے ماتحت نہین رکھی گئین۔ اونپر سلطان المعظم براہِ راست متصرف مامور فرماتے ہین اور وہ سنجقین متصرفات کہلاتی ہین۔ تمام رعایا خواہ وہ کیسی ہی ادنے حیثیت کی ہون سلطنت کے اعلےٰ ترین عہدے بھی اونکے لیئے مسدود نہین اور وہ اونپر مامور ہوسکتی ہین۔ تمام مسلمان قانونکی نگاہ مین مساوی ہین۔

معاہدات کے روسے وہ اجنبی جو ٹرکی مین رہائیش پذیر ہون۔ اپنے اپنے ممالک کے قوانین کے تابع ہوتے ہین اور اون کے ایسے مقدمات جن مین ترکی رعایا کا تعلق نہ ہو۔ اوس عدالت مین پیش ہوتے ہین۔ جن کا حاکم خود اون کا اپنا قونصل ہو۔ جو اجنبی ٹرکی مین جائیداد غیر منقولہ کے مالک ہون اون کے ایسے مقدمات جو ملکیت ارضی کے متعلق ہون۔ عثمانیہ دیوانی عدالتون مین منفصل ہوتے ہین۔ اور جو مقدمات ترکی رعایا اور اجانب کے درمیان ہون وہ بھی عثمانیہ عدالتون مین پیش ہوتے ہین۔ مگر ایسی صورت مین اجنبی قونصل کا ترجمان یہ دیکھنے کے لیئے کہ تجویز مقدمہ بروئے قانون ہوتی ہے کہ نہین۔ عدالت مین موجود رہتا ہے۔ اور اگر فیصلہ (خواہ دیوانی ہو یا فوجداری) اجنبی کے برخلاف ہو۔ تو اوسکی تعمیل اجنبی کی قونصل کی معرفت ہوتی ہے۔ جو مقدمات مختلف قومیت رکھنے والے دو اجنبیون کے درمیان ہون وہ مدعا علیہ کی عدالت مین رجوع ہوتے ہین۔

وزیر اعظم خلیل رفعت پاشا ۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو مقرر ہوئے۔
شیخ الاسلام جمال الدین آفندی ستمبر ۱۸۹۱ء مین مقرر ہوئے۔
وزیر صیغہ اندرونی محمود جلال الدین پاشا ۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو مقرر ہوئے۔

| | | |
|---|---|---|
| وزیر صیغہ خارجیہ | توفیق پاشا۔ | ۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو مقرر ہوئے۔ |
| وزیر صیغہ مال | ناظف پاشا | ۲۹ جنوری ۱۸۹۶ء کو دوبارا مقرر ہوئے۔ |
| وزیر عدالت عامہ | عبدالرحمن پاشا | ۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو مقرر ہوئے۔ |
| مجلس شورا کے میر مجلس | سعید پاشا۔ | ایضاً |

## رقبہ وآبادی

سلطنت عثمانیہ کا کل رقبہ (بمعہ باجگزار ریاستون کے) تقریباً سولہ[لہ] لاکھ نو ہزار دوسو چالیس مربع میل اور کل آبادی تخمیناً تین کروڑ بانوے لاکھ بارہ ہزار ہے۔ باین تفصیل۔

| ملک | رقبہ مربع میل مین | آبادی |
|---|---|---|
| (۱) براہ راست مقبوضات | | |
| یوروپ مین | ۶۱۲۰۰ | ۴۷۸۰۰۰۰ |
| ایشیا مین | ۶۸۷۶۴۰ | ۲۱۶۰۸۰۰۰ |
| افریقہ مین | ۳۹۸۷۳۸ | ۱۳۰۰۰۰۰ |
| (۲) باجگزار صوبے — میزان | ۱۱۴۷۵۷۸ | ۲۷۶۸۸۰۰۰ |
| بلگیریا بمعہ مشرقی رومیلیا | ۳۷۸۶۰ | ۳۱۵۴۳۷۵ |
| بوسنیا۔ ہرزیگوینا اور نووی بازار جو آسٹریا کے زیر انتظام ہین | ۲۳۵۷۰ | ۱۵۰۴۰۹۱ |
| جزیرہ سموس | ۲۳۲ | ۴۸۵۰۰ |
| مصر | ۴۰۰۰۰۰ | ۶۸۱۷۲۶۵ |
| میزان | ۴۶۱۶۶۲ | ۱۱۵۲۴۱۳۱ |
| میزان کل | ۱۶۰۹۲۴۰ | ۳۹۲۱۲۱۳۱ |

لہ مسٹر سکاٹ کلٹی ترتیب کنندہ کتاب سٹیٹسمین ایربک نے جدول در رقبہ وآبادی کی اعداد مین جزیرہ قبرس کا نام اور اسکا رقبہ وآبادی درج نہین کی شاید اونکے نزدیک وہ میراث جدیدہ سمجھتے ہین مگر اوسکی بابت انگلستان کو برابر ۹۲ ہزار پونڈ سالانہ خراج دینا پڑتا ہے اور شاید اسکو عنقریب خالی بھی کرنا پڑے اوس کا رقبہ ۳۵۸۴ میل مربع اور آبادی ۲۰۹۲۸۶ ہے اسیطرح ٹیونس کو بھی جسکا رقبہ ۴۵ ہزار مربع میل اور آبادی ۱۵ لاکھ ہے مین ٹرکی کا تحت صوبہ تصور کرتا ہون۔ مولف ۱۲

نقشہ ذیل مین براہِ راست مقبوضات کی ہر ایک ولائیت کا نام مع آبادی درج کیا جاتا ہے۔ سلطنت عثمانیہ مین مردم شماری ۱۸۸۱ء مین شروع ہوئی تھی۔ اوس کے مطابق اعداد دیئے گئے ہین اور جن صوبون مین ابھی وہ تکمیل کو نہین پہونچی اوس کے نام کے ساتھ ستارہ کا نشان بنا دیا گیا ہے۔

| نام ولائیت | رقبہ مربع میل مین | آبادی بروئے مردم شماری | اوسط آبادی فی مربع میل | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| یوروپ :- | | | | |
| قسطنطنیہ و مضافات | ۵۸۶۷ (۱) | ۸۹۵۴۷۰ | ۱۵۳ | (۱) اس تخمینہ مین سے ۷۰۹ مربع میل باسفورس کے ایشیائی ساحل پر واقع ہین۔ |
| ایڈریانوپل | ۱۵۰۱۵ | ۸۳۶۰۴۴ | ۵۶ | |
| سالونیکا | ۱۳۶۸۴ | ۹۹۰۴۰۰ | ۷۲ | |
| مناسطر | ۷۶۴۳ | ۶۶۴۳۷۹ | ۸۷ | |
| متصرفاتِ سرویا | ۲۸۹۵ | ۱۰۰۰۰۰ | ۳۴ | |
| کسووا | ۹۲۶۴ | ۵۸۸۲۸۴ | ۶۳ | |
| سقوطرا۔ (البانیا) | ۴۵۱۶ | ۲۰۲۸۱۹ | ۴۵ | |
| جنینیا | ۷۰۲۵ | ۵۰۹۱۵۱ | ۷۲ | |
| میزان یورپی ٹرکی | ۶۵۹۰۹ | ۴۷۸۶۵۴۵ | ۷۳ | |
| ایشیا :- | | | | |
| ایشیاء کوچک :- | | | | |
| متصرفات ازمد | ۴۲۹۶ | ۲۴۶۸۲۴ | ۵۷ | |
| * بروصا | ۲۶۲۴۸ | ۱۳۰۰۰۰۰ | ۴۹ | |
| متصرفات بیگھا | ۲۸۹۵ | ۱۲۹۰۴۷ | ۴۴ | |
| مجمع الجزائر | ۴۹۶۳ | ۳۲۵۸۶۶ | ۶۶ | |
| * کریٹ | ۲۹۴۹ | ۲۹۴۱۹۲ | ۹۶ | |
| سمرنا | ۱۷۳۷۰ | ۱۳۹۰۷۸۳ | ۸۰ | |
| * قسطامونی | ۱۹۳۰۰ | ۱۰۰۹۴۶۰ | ۵۲ | |

| نام ولائیت | رقبہ مربع میل مین | آبادی بروئے مردم شماری | اوسط آبادی فی مربع میل |
|---|---|---|---|
| انگورا | ۳۲۳۳۹ | ۸۹۲۹۰۱ | ۲۷ |
| قونیہ | ۳۵۳۷۳ | ۱۰۸۸۱۰۰ | ۳۱ |
| ادانہ | ۱۴۴۹۴ | ۴۰۲۴۳۹ | ۲۸ |
| سیواس | ۳۲۳۰۸ | ۹۹۶۱۲۰ | ۳۱ |
| طرابزون | ۱۲۰۸۲ | ۱۰۴۷۷۰۰ | ۸۷ |
| میزان (ایشیاء کوچک) | ۲۰۴۶۱۸ | ۹۱۲۳۴۳۲ | ۴۴ |
| آرمینیا و کردستان:- | | | |
| ارض روم | ۲۹۶۱۴ | ۶۴۵۷۰۲ | ۲۲ |
| معمورۃ العزیز | ۱۴۶۱۴ | ۵۷۵۳۱۴ | ۳۹ |
| دیاربکر | ۱۸۰۷۴ | ۴۷۱۴۶۲ | ۲۶ |
| ٭ بطلس | ۱۱۵۲۲ | ۳۸۸۹۲۵ | ۳۴ |
| ٭ وان | ۱۵۴۴۰ | ۳۷۶۲۹۷ | ۲۴ |
| میزان (آرمینیا) | ۸۹۲۶۴ | ۲۴۵۷۴۰۰ | ۲۷ |
| میسوپوٹیمیا (الجزیرہ):- | | | |
| موصل | ۲۹۲۲۰ | ۳۰۰۲۸۰ | ۱۰ |
| بغداد | ۵۴۵۰۳ | ۸۵۰۰۰۰ | ۱۵ |
| ٭ بصرہ | ۱۶۴۸۲ | ۲۰۰۰۰۰ | ۱۲ |
| میزان (میسوپوٹیمیا) | ۱۰۰۲۰۵ | ۱۳۵۰۲۸۰ | ۱۳ |
| سیریا یا شام:- | | | |
| حلب | ۳۰۳۰۴ | ۹۹۴۶۰۴ | ۳۲ |
| ٭ زور | ۳۸۶۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ | ۳ |
| ٭ شام (یعنی دمشق) | ۲۴۰۰۹ | ۶۰۴۱۷۰ | ۲۵ |

| نام ولائیت | رقبہ مربع میل | آبادی | اوسط فی میل۔ |
|---|---|---|---|
| بیروت | ۱۱۷۷۳ | ۴۰۰۰۰۰ | ۳۴ |
| متصرفات یروشلیم | ۸۲۲۲ | ۳۳۹۱۶۹ | ۴۱ |
| لبنان (اسمین بکوہسارات کثیر حائل ہین) | ۲۲۰۰۰ | ۲۴۵۰۰۰ | ۱۱۱ |
| میزان (شام) | ۱۱۵۱۰۸ | ۲۶۷۶۹۴۳ | ۲۳ |
| عرب:- | | | |
| حجاز (تقریباً) | ۹۶۵۰۰ | ۳۵۰۰۰۰۰ | ۳۶ |
| یمن " | ۷۷۲۰۰ | ۲۵۰۰۰۰۰ | ۳۲ |
| میزان (عرب) | ۱۷۳۷۰۰ | ۶۰۰۰۰۰۰ | ۳۴ |
| میزان (ایشیا) | ۶۸۲۹۳۱ | ۲۱۶۰۸۰۵۵ | ۳۱ |
| افریقہ:- | | | |
| طرابلس (تقریباً)<br>و بنغازی " | ۳۹۸۷۳۸ | ۸۰۰۰۰۰<br>۵۰۰۰۰۰ | ۳ |
| میزان (افریقہ) | ۳۹۸-۳۸ | ۱۳۰۰۰۰۰ | ۳ |
| میزان (سلطنت عثمانیہ) | ۱۱۴۰۵۷۸ | ۲۰۶۹۴۶۰۰ | ۲۴ |

سلطنت عثمانیہ کی آبادیکی قوم وار تفصیل ٹھیک معلوم نہین۔ یوروپ کے اون صوبون مین جو ترکونکی براہ راست ماتحت ہین۔ ترک یونانی اور البانی (ارنوط) مساوی تعداد مین بکثرت آباد ہین۔ دوسری قومین جو اُمین آباد ہین یہ ہین سروین۔ بلغاری۔ رومانوی۔ ارمنی۔ مگیر (مجر یعنے ہنگرین) خانہ بدوش جپسی یہودی اور کرسچن ارمنی۔ یہودی اور بیشمار دیگر قومون کے علاوہ چالیس لاکھ عرب ہین قسطنطنیہ کی آبادی مذہب وار ۱۸۸۵ء کی مردم شماری کی رو سے حسب ذیل ہے:-

مسلمان ۳۸۴۹۱۰ یونانی ۱۵۲۷۴۱۔ ارمنی ۱۴۹۵۹۰۔ بلغاری ۴۳۷۷۔ رومن کیتھولک (دیسی) ۶۴۴۲۔ یونانی لاطینی ۱۰۸۲۔ پروٹسٹنٹ (دیسی) ۸۱۹۔ یہودی ۴۴۳۶۱۔ اجنبی ۱۲۹۲۴۳

میزان ۸۷۳۵۶۵ -

دوسرے بڑے بڑے شہرونکی آبادی تخمیناً حسب ذیل ہے:

سالونیکا ڈیڑہ لاکھ۔ ایڈریانوپل ۲۰۰۰۰۰۔ مناسطر ۴۵ ہزار۔ یسقوطر انتیس ہزار۔ جنینا بیس ہزار۔ سمرنا دو لاکھ
دمشق دو لاکھ۔ بغداد ایک لاکھ اسّی ہزار۔ حلب ایک لاکھ بیس ہزار۔ ارضروم ساٹھ ہزار۔ بصرہ ساٹھ ہزار۔
موصل ۵۷ ہزار۔ صنعا پچاس ہزار۔ سیواس ۴۳ ہزار۔ مکہ معظمہ ۴۵ ہزار۔ طرابزون ۳۵ ہزار۔ ادانہ ۴۵ ہزار۔ دیاربکر
۴۰ ہزار۔ بروصہ ۷۵ ہزار۔ انگورا انتیس ہزار۔ وان تیس ہزار۔ جدہ بیس ہزار۔ یروشلیم ۴۱ ہزار۔ قونیہ ۴۵ ہزار۔ حدیدہ
۲۵ ہزار۔ خانیا پندرہ ہزار۔ طرابلس ۳۰ ہزار۔ (مدینہ منورہ تیس ہزار)

صوبہ لبنان پر (جہان میرونائیٹ عیسائی اور ڈروس نیم کافر عرب آباد ہین) ایک عیسائی متصرف متعین ہے اس صوبہ کو بہت رعایتین سی ہوئی ہین۔ اور اوسکی گورنمنٹ خاص قسم کی ہے۔ اوسکی آبادی دو لاکھ پینتالیس ہزار یعنے تقریباً ۱۱۱ کس فی مربع میل شمار کیگئی ہے۔

**مذہب اور تعلیم**

۱۳ جولائی ۱۸۷۸ء کی عہدنامہ برلن کی رو سے ایشیا و یوروپ مین جس قدر سلطنت عثمانیہ رہگئی ہے اوسمین سکو دو بڑے مذہبی گروہ تعداد ذیل ہین۔ مسلمان ایک کروڑ ستّر لاکھ اور عیسائی ۵۰ لاکھ ایشیا مین مسلمان نسبتاً بہت آباد ہین مگر یوروپ مین اونکی آبادی نصف کی قریب ہے۔ مقبوضات عرب و افریقہ مین مسلمانونکا شمار ستر لاکھ کی قریب اندازہ کیا گیا ہے۔ سلطنت عثمانیہ سات مندرجہ ذیل غیر اسلامی مذاہب کو تسلیم کرتی ہے (۱) لاطینی فرنگی یا کیتھولک جو پوپ کے عقیدہ کے مطابق نماز پڑہتے ہین۔ وہ جنوا اور وینس کے اون باشندونکی اولاد ہین جو قیاصرہ کے تحت اونکی سلطنت مین آکر آباد ہوگئے تھے۔ اس فرقہ مین ارمنی بلغاری اور دیگر اقوام کے رومن کیتھولک بھی شامل ہین (۲) یونانی (جو کلیسا یونانی کے پیرو ہین)۔ (۳) ارمنی (جن کا اپنا علیحدہ کلیسا ہے)۔ (۴) شامی اور متفقہ خالدی (اس فرقہ کے عیسائی بھی اپنا علیحدہ کلیسا رکھتے ہین)۔ (۵) میرونائیٹ عیسائی جن کا بطریق مقام کنوبین واقع جبل لبنان مین رہتا ہے (۶) پروٹسٹنٹ (اس عقیدہ کی زیادہ تر ارمنی لوگ امریکن اور انگریزی پادریونکی کوشش یا پولیٹیکل وجوہات سے معتقد ہوگئے ہین)۔ (۷) یہودی۔ ان ساتون مذہبی فرقون کو سلطنت عثمانیہ نے اپنی بے نظیر بے تعصبی سے اونکی اپنی مذہبی حکومت عطا کر رکھی ہے۔ بنابرین یونانیون و ارمنیونکے بشپون اور بطریقون اور یہودیون کے حاخام باشی (یعنے بڑے پادری) کو بڑا اقتدار حاصل ہے مسلمان شیخ الاسلام کے تابع ہین۔ اون کے عہدے موروثی ہین۔ اور صرف شہنشاہی فرمان کی رو سے موقوف ہوسکتے ہین مگر جس طرح کہ عیسائیون مین پادریون کا ایک علیحدہ فرقہ قائم ہوگیا ہے کہ اونکو سوائے مذہبی عبادت کوئی اور کام نہین کرنا اس طرح سے مسلمانون مین اوسکا وجود موجود نہین۔ ان مین نہ صرف عہدہ داران سلطنت

عبادت کے مراسم بجا لاسکتے ہین۔ بلکہ ہر ایک مسلمان امام ہوسکتا ہے۔ اور قرآن شریف کی آیات پڑھ سکتا ہے چونکہ قرآن کریم مذہبی راہ نما ہونیکے ساتھ ہی مجموعۂ قوانین اور سند حقوق العباد بھی ہے۔ اس لیئے خادمان مذہبی اور مفسران وشارحین قانون مین بڑا گہرا تعلق ہے۔

قرآن شریف اور ملتقی حصول تعلیم کا بہت شوق دلاتے ہین۔ بنا برین ٹرکی کے تقریبًا تمام قصبات مین عرصۂ مدید سے مدارس جاری ہین۔ اور بڑی بڑی مساجد کے ساتھ کالج اور کتب خانہ قایم ہین۔ مگر ان سکا ہون مین جو تعلیم دیجاتی ہے وہ کسی قدر محدود ہے۔

سلطنت عثمانیہ مین[1] مساجد کی تعداد ۲۱۲۰۰ اور صرف قسطنطنیہ مین ۳۷۹ ہے۔ اماموں کی تعداد ۱۲۰۰۰ اہے مساجد کے ساتھ ۱۰۰۷۱ ابتدائی مکاتب ہین جن مین تعلیم مفت ملتی ہے۔ اوقاف (مساجد وخانقاہین وغیرہ) کی غیر سرکاری آمدنی ۱۸۸۰ع کی جنگ سے پہلے تین کروڑ دو لاکھ پیاسٹر یعنے دو لاکھ ۱۵ ہزار پونڈ انگریزی سالانہ تھی مگر اب وہ دو کروڑ پیاسٹر یا ایک لاکھ ۷۶ ہزار پونڈ رہگئی ہے۔ انکا خرچ ایک کروڑ پچاس لاکھ پیاسٹر (سوا لاکھ پونڈ) شمار کیا گیا ہے۔ شیخ الاسلام کا وظیفہ جو ستر لاکھ ۱۳ ہزار ۵ سو ۲ پیاسٹر (۵۹ ہزار پونڈ) ہے۔ اور مفتیوں اور نائبین کے وظائف جو ۷۰ لاکھ ۱۰ ہزار ۱۰ سو ۴۴ پیاسٹر (۶۲ ہزار پونڈ) ہین سرکاری خزانہ سے ادا ہوتے ہین اوقاف کو زیادہ تر آمدنی اون غیر منقولہ جائیدادون کی فروخت سے حاصل ہوتی ہے جو اون کو ہبہ کیجاتی ہین اور وقف کہلاتی ہین سلطنت کے تمام شہر وں کی متعلقہ جائیداد کا تقریبًا ۳/۴ حصہ اوقاف کی ملکیت ہے۔ اس قسم کی جائداد کے خریدار اوقاف کو ایک نامنہاد سالانہ لگان ادا کرتے ہین۔ لیکن اگر وہ لاولد مر جائین تو جائیداد پھر اوقاف کا ملک ہو جاتی ہے۔

۱۸۸۰ع[2] مین سرکاری خزانہ سے اوقاف کو ۹۱۰۰۴۰ پیاسٹر (۷۵ ہزار پونڈ) دیئے گئے۔ اوسی سال مین سرکاری خزانہ سے مذہبی مقاصد پر مندرجۂ ذیل رقوم خرچ ہوئین۔

(۱) حاجیان مکہ معظمہ اور سالانہ تحائف پر جو بیت اللہ شریف کو بھیجے جاتے ہین ۹۵۲۹ ۱۳۱۳ پیاسٹر

---

[1] ان مساجد سے مؤلف کی مراد جامع مساجد ہوگی کیونکہ اماموں ہی کی تعداد بتا رہی ہے کہ کل مساجد کا شمار ۲۱۲۰۰ سے بدرجہا زیادہ ہے۔ مترجم ۱۲

[2] ۱۸۸۰ع کے اعداد دینے کی یہ وجہ بتلائی گئی ہے کہ اس کے بعد کوئی باقاعدہ موازنہ تیار نہین ہوا۔ مگر یہ بالکل لغویات ہے البتہ یہ ممکن ہے کہ اوس سال کے بعد موازنے عام طور پر شایع نہ کئے گئے ہون۔ مترجم ۱۲

(۹۰۰۰ پونڈ) - (۲) درس و تدریس کلام اللہ پر ۹۵۳۷۴۷۲ پیاستر (۸۰۰۰۰ پونڈ) - (۳) تکیوں اور خانقاہوں کو امداد ۵۰۳۳۶۷۷ پیاستر (۵۰۰۰۰ پونڈ) -

**صیغۂ مال[2]** سلطنت عثمانیہ کی کمیٹی موازنہ نے سال از ابتدائے مارچ ۱۹۰۸ء لغایت مارچ ۱۹۰۹ء کی آمدنی ایک کروڑ پچاس لاکھ پونڈ ٹرکی اور خرچ دو کروڑ چودہ لاکھ پونڈ ٹرکی ظاہر کیا یعنے ۶۴ لاکھ پونڈ خسارہ ہوا۔ سنہ ۱۹۰۹-۱۰ء کے خسارہ کا اندازہ سترہ لاکھ پونڈ ٹرکی کیا گیا جس کو موازنہ میں اس طرح سے دور کیا گیا کہ صیغہ جنگ کا خرچ ساڑھے پانچ لاکھ پونڈ محکمہ توپ خانہ کا خرچ ۸ لاکھ پونڈ اور دوسرے محکموں کے اخراجات کے بجٹ (موازنے) ۵ فیصدی کم کر دیئے گئے۔ اور مقدم قرضوں اور دوسرے قرضہ جات کو چار فیصدی سود کے تمسکوں میں[3] بدل دیا گیا۔

سلطنت عثمانیہ کی بتدریج مقروضی مندرجہ ذیل جدول سے ظاہر ہو جائیگی :-

| سنہ اجراء قرضہ | اصلی مقدار قرضہ | شرح سود | وصول فیصدی | اب اُس قرضہ کی کیا حیثیت ہے | کس سے اور کس مقصد کیلئے قرضہ لیا گیا |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۵۴ء | ۳۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ فیصدی | ۸۵ | ۱۸۹۴ء میں ۳½ فیصدی سود کے قرضہ سے متبدل کیا گیا۔ | لنڈن کے ساہوکاروں ڈونٹ پامر کمپنی سے جنگ کریمیا کے اخراجات ادا کرنے کے لئے خراج مصر کی کفالت پر لیا گیا اور سالانہ اقساط سے ۱۹۰۸ء تک بیباق کر دینے کا اقرار ہوا + |

[1] مسٹر سکاٹ کلٹی نے نہ صرف سالانہ تحائف کی مالیت ہی کم بتائی ہے بلکہ کل اوقاف کی آمدنی بھی بقدر تھوڑی بتائی ہے کہ جس کے اعداد کو درست ماننے میں تامل کرنا پڑتا ہے۔ مسٹر بلنٹ صرف اُس سالانہ رقم کی مقدار جو مد اوقاف - صرف خاص اور خزانہ عامرہ سے حجاز روانہ کی جاتی ہے - اپنی کتاب فیوچر آف اسلام (اسلام کا زمانہ استقبال) کے صفحہ ۱۰ پر پانچ لاکھ پونڈ لکھتے ہیں۔ اور مسٹر سکاٹ اوقاف کی کل آمدنی (کو اسکا غیر سرکاری حصہ بتایا گیا ہے) ایک لاکھ ۶۶ ہزار پونڈ اور سرکاری تحائف کی مالیت ایک لاکھ نو ہزار پونڈ بتاتے ہیں ان دونو صاحبوں میں کسی نے بہرحال ایک نے صحیح نہیں لکھا۔ مترجم [2] سلطنت کے مالی انتظام اور قرضوں کی تعداد سود وغیرہ کے متعلق قیمات دوم میں مفصل بحث مندرج ہے ۱۲ [3] جس وقت کوئی سلطنت قرضہ لینا چاہتی ہے تو وہ اپنے مالک کے سکہ میں یا پانسو یا ہزار ہزار کے تمسک یا پرامیسری نوٹ جاری کرتی ہے جن کو متمول لوگ یا ساہوکار خرید لیتے ہیں۔ اور جیسی اُس سلطنت کی ساکھ ہو ویسا ہی اُن نوٹوں کا نرخ کم و بیش ہوتا ہے اچھی ساکھ ہو تو سو کا نوٹ ایک سو دس یا ایک سو پندرہ تک ہو جاتا ہے ساکھ بُری ہو تو پچاس کو بھی کوئی نہیں پوچھتا۔ مترجم ۱۲ +

| کس سے اور کس مقصد کیلئے قرض لیا گیا | اب اُس قرضہ کی کیا حیثیت ہے | نرخ اجراء | شرح سود فیصدی | تعداد اصل قرضہ | سنہ اجراء قرضہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یہ دوسرا قرضہ فرانس و انگلستان کی ضمانت پر لیا گیا اور پہلے قرضہ سے بچا ہوا حصہ خراج مصر کا اور شام کا محصول درآمد مکفول کیا گیا اور سالانہ اقساط سے اگست سنہ ۱۹۰۵ء مین بیباق ہو جائے گا۔ | بدستور سابقہ حیثیت مین ہے کسی شکل مین نہین بدلا گیا۔ سالانہ خراج قبرص بھی اسکی ادائیگی مین صرف ہوتا ہے یہ محصول تو سوا اکاون لاکھ پونڈ ہوا تھا کیونکہ ٹرکی کی ساکھ اوس وقت اچھی تھی اور اداء صرف پچاس لاکھ ہوگا | ۱۰۲½ | ۴ فیصدی | ۵۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۱۸۵۵ء |
| یہ تیسرا قرضہ ڈنٹ پالمر کمپنی اور عثمانیہ بنک سے قسطنطنیہ کے محصول درآمد اور آمدنی چنگی کی کفالت پر دو دفعہ کر کے یعنی ۱۸۵۸ء مین تیس لاکھ (شرح ۶ فیصدی) ۱۸۵۹ء مین بیس لاکھ پونڈ (شرح ۶ فیصدی) لیا گیا تہا۔ | ۱۸۸۱ء مین جب ترکی قرضہ کا انتظام ہوا اور اسکی تعداد گھٹائی جا کر اسکی چار تقویمین تقسیم کیا گیا تو یہ قرضہ شق الف مین داخل کر دیا گیا جب یہ برداشت کیا گیا تھا اس وقت اسکو سالانہ اقساط مین ۱۸۹۳ء تک ادا کرنیکا اقرار ہوا تھا مگر اب انتظام نیا ہوگیا ہے۔ | ۸۵ | ۶ فیصدی | ۵۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۱۸۵۸ء |
| یہ چوتہا قرضہ پیرس کے ساہوکار مانشیو میری کی معرفت سلطنت کی آمدنی محصول درآمد اور دیگر مدات کی کفالت پر لیا گیا ارادہ تو ایک کروڑ ۶۰ لاکھ پونڈ قرض لینے کا تہا مگر ۶۲½ فیصدی پر بھی صرف ۲۰۳۷۲۲۰ پونڈ کے تمسک فروخت ہوئے۔ | ۱۸۸۱ء مین شق ب مین داخل کیا گیا | ۶۲½ | ۶ فیصدی | ۲۰۳۷۲۲۰ | ۱۸۶۰ء |

| سنہ قرضہ | اصل رقم قرضہ | شرح سود فیصدی | قیمت اجرا فیصدی | [illegible] | کس سے اور کس مقصد کیلئے قرض لیا گیا |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۶۲ء | ۸۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ فیصدی | ۶۸ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق الف مین داخل کیا گیا | یہ پانچوان قرضہ عثمانیہ بنک اور پیرس کے ساہوکاران میسرز ڈیوو کی معرفت محاصل نمک اسٹامپ تنباکو اور عام آمدنی کی کفالت پر لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۶۳-۶۴ء | ۸۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ فیصدی | ۷۲ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق ب مین داخل کیا گیا | یہ قرضہ عثمانیہ بنک کی معرفت سرکاری آمدنیوں اور عشرات کی کفالت پر لیا گیا |
| سنہ ۱۸۶۵ء | ۶۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ فیصدی | ۶۵ ½ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق ج مین داخل کیا گیا | عثمانیہ بنک کی معرفت رومیلیا از مجمع الجزائر کے محصول گوسفندان اور ٹوکٹ کی پیداوار معادن کی کفالت پر لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۶۵ء | ۳۶۳۶۳۶۳۶ پونڈ | ۵ فیصدی | ۴۷ ½ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق د مین داخل کیا گیا | یہ قرضہ بظاہر اندرونی قرضون کے اجتماع وتبادلہ کے لیئے پیرس اور لنڈن کے چند نامی بنکون سے لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۶۷ء | ۵۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ | ۶۵ ½ | ایضاً | پیرس کی سوسائٹی ڈی جنرل اور میسرز لوبیس کوہین ولیسر اور لنڈن کے ساہوکاران ونٹ پالمر کمپنی سے متعلق موجودہ و |
| سنہ ۱۸۶۹ء | ۲۲۳۸۰۰۰۰۰ پونڈ | .. | .. | اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ء مین بیباق کیا گیا | مستقبلہ محاصل وعشرات کی کفالت پر قرض لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۶۹ء | ۲۲۰۱۰۷۲۲۴ پونڈ | ۶ فیصدی | ۶۰ ½ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق ج مین داخل کیا گیا | ایضاً |
| سنہ ۱۸۷۰-۷۲ء | ۳۱۶۸۰۰۰۰۰ پونڈ | ۳ فیصدی | ۴۵ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق د مین داخل کیا گیا | مطابق قرضہ ثانی سنہ ۱۸۶۵ء |

| سنہ اجرائے قرضہ | اصلی تعداد قرضہ پونڈ مین | شرح سود فیصدی | قیمت اجرا فیصدی | بعد کی کیفیت | کس سے اور کیون لیا گیا |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۷۱ء | ۵۷۰۰۰۰۰ پونڈ | ۶ | ۷۳ | سنہ ۱۸۹۱ء مین ۳½ فیصدی کے قرضہ مین تبدیل کیا گیا | خراج مصر کی کفالت پر لیا گیا |
| سنہ ۱۸۷۲ء | ۱۱۱۲۶۲۰۰ پونڈ | ۹ | ۹۸½ | سنہ ۱۸۸۱ء مین قرضہ شق ب مین داخل کیا گیا | یہ قرضہ اگست سنہ ۱۸۷۲ء مین لنڈن کے میسرز رافیل و پسران کی معرفت سابقہ قرضون مین تحویل شدہ محاصل کی ضمانت پر جاری کیا گیا اور اوس کے تمسک داران کیلئے یہ خاص رعایت کیگئی کہ وہ پانسو پچاس پونڈ کے تمسکون کو پانچ فیصدی سود والے عام قرضہ مجریہ (سنہ ۱۸۶۵ء و سنہ ۱۸۶۹ء) کے ہزار پونڈ کی مالیتی تمسکات سے بدل سکینگے۔ |
| سنہ ۱۸۷۳ء | ۲۷۷۷۷۷۸۰ پونڈ | ۶ | ۵۸½ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق ج مین داخل کیا گیا | یہ قرضہ ستمبر سنہ ۱۸۷۳ء مین جاری کیا گیا مگر اوس وقت اس کا چھٹا حصہ بھی نہ بکا۔ |
| سنہ ۱۸۷۴ء | چار کروڑ پونڈ | ۵ | ۴۳¼ | سنہ ۱۸۸۱ء مین شق د مین داخل کیا گیا۔ | سنہ ۱۸۶۵ء کے قرضہ کی طرح اجتماع و تبادلہ قرضہ اندرونی کیلئے لیا گیا۔ اور اسکا بعد ترمیم سنہ ۱۸۶۹ء و سنہ ۱۸۷۳ء عام قرضہ سلطنت عثمانیہ نام رکھا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۷۷ء | ۵۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۵ | ۵۲ | سنہ ۱۸۹۱ء مین ۴ فیصدی سود کے قرضہ مین تبدیل کیا گیا | یہ قرضہ غلاطا کے سوداگرون سے خراج مصر کی کفالت پر حفاظت ملک کے لئے لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۷۷ء | ۲۷۴۰۰۰۰ پونڈ | ایضاً | ایضاً | سنہ ۱۸۹۰ء مین ۴ فیصدی سود کے قرضہ مین تبدیل کیا گیا | یہ قرضہ پہلے محاصل درآمد کی کفالت پر غلاطا کے سوداگرون کے قرضون کے اجتماع کے لیے لیا گیا مگر جب سنہ ۱۸۸۱ء مین بیرونی قرضون کا انتظام |

ہوا تو اس قرضہ کو دین مستقل قرار دیکر مدات
المکفولہ پر عائد کر دیا چنانچہ کمیٹی انتظام قرضہ
تلا حتمک کے سوداگر وں نے مدات کھولنے کی مدنی سے
سب سے اول ۳۴۶۳۰۵ پونڈ بابت
سود و اصل کی جزوی ادائیگی کے سالانہ
ادا کرتی ہے سنہ ۱۹۰۴ء میں انکا قرضہ بیباق ہو جائیگا

# جدول قرضجات جدید بعد انتظام سنہ ۱۸۸۰ء

| سن اجراء | تعداد قرضہ | شرح سود فیصدی | اب کیا حیثیت ہے | کس لیے لیا گیا |
|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۸۵ء | ۳۰۰۰۰۰۰ پونڈ | ۷ | بدستور قائم ہے | تعمیر ریلوے کے لیے لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۸۶ء | ۹۰۹۰۸۰۰ پونڈ | ۵ | ایضاً | عثمانیہ بنک سے تقریباً ۴ لاکھ پونڈ دستگردان قرضہ ادا کرنے اور خزانہ عامرہ کیلئے روپیہ حاصل کرنے کے واسطے قرض لیا گیا۔ |
| سنہ ۱۸۸۸ء | ۱۵۰۰۰۰۰ پونڈ | ۵ | ایضاً | یہ اور اس سے پہلا قرضہ علاحدہ کے قرضے میں ضم ہے اور سود کے علاوہ اصل رقوم بحساب ایک فیصدی سال وار ادا کیجاتی ہے اس کو تمسک ذو اعانت کہلاتے ہیں۔ |
| سنہ ۱۸۹۰ء | ۴۵۴۵۰۰ پونڈ | ۴ | ایضاً | برائے اجتماع قرضہ سابقہ موسومہ ذو اہلیہ و سہیم۔ |
| سنہ ۱۸۹۰ء | ۷۴۴۷۲۴۰ پونڈ | ۴ | ایضاً | برائے تبادلہ قرضہ سنہ ۱۸۶۹ء |
| سنہ ۱۸۹۱ء | ۳۱۶۹۴۰ پونڈ | ۴ | ایضاً | برائے تبادلہ قرضہ سنہ ۱۸۷۳ء |
| سنہ ۱۸۹۴ء | ۹۰۰۰۰۰ پونڈ | ۴ | ایضاً | تمباکو کمپنی کو دینے کے لیے |
| سنہ ۱۸۹۴ء | ۴۲۱۲۳۴۰ پونڈ | ۳ ۱/۲ | ایضاً | برائے تبادلہ قرضہ سنہ ۱۸۵۵ء و سنہ ۱۸۷۱ء |
| سنہ ۱۸۹۴ء | ۱۶۰۰۰۰۰ پونڈ | ۴ | ایضاً | تعمیر ریلوے۔ |

سنہ ۱۸۵۴ء و سنہ ۱۸۷۱ء و سنہ ۱۸۷۷ء کے قرضوں میں مصری خراج مکفول تھا۔ اور سنہ ۱۸۹۴ء کے قرضہ میں جو ملا تھا

ساہوکارون کے قرضونکو اجتماع و یکجا کرنیکے لیئے جاری کیا گیا تہا۔ پہلے محاصل و آمد مکفول تھی۔ مگر بعد مین اوس کو اون بالواسطہ محاصل پر جو تمسکداران قرضہ بیرونی کو تفویض کیئے گیئے عاید کیا گیا۔ ۱۸۵۵ء کا قرضہ فرانس و انگلستان کی ضمانت پر ہے اور ۱۸۶۲ء کا قرضہ تعدادی ۰۰۰۰۸۴۴۲ پونڈ اکتوبر ۱۸۸۱ء مین بیباق کیا گیا۔ عثمانیہ گورنمنٹ نے قرضون کے سود[سلہ] و اصل کی ادائیگی کے ناقابل ہونے کی وجہ سے اپنے قرضخواہون سے جدید انتظام کیا جو بروے فرمان شاہی مورخہ ۸ لغایت ۲۰ دسمبر ۱۸۸۱ء منظور ہو گیا۔ اوس وقت جس قدر قرضے غیر سودی تھے (باستثنائے اون کے جن کا جدول مین ذکر کر دیا گیا ہے) اونکو معہ سود کے بقایون کے بہت کچھ گہٹا کر چار سلسلون یا شقون موسومہ الف۔ ب۔ ج و د مین تقسیم کر دیا گیا۔ قسطنطنیہ مین انتظام قرضہ و سود کیلئے ایک کونسل قایم کیگئی۔ اور تمسکدارون کو سود و اصل کی جزو ادا کرنیکے لیئے محاصل آبکاری۔ بلگیریا۔ مشرقی رومیلیا اور قبرس کا خراج اور ایرانی تمباکو کے محصول کی آمدنی اوس کو تفویض کیگئی۔ ان آمدنیون مین سے ۱۸۵۸ء کے قرضہ کے ۵ فیصدی سود اور اصل کی جزوی ادائیگی کے لیئے بائیس برس تک ۳۴۳۶۳۴۳۵ پونڈ کی رقم پہلے وضع کر لیئے جانے کا اقرار ہوا۔ اور باقیماندہ آمدنی کیلئے یہ قرار پایا کہ وہ قرضون کے چارون سلسلون کے کام آئے۔ اس کا ⅘ حصہ سود کی ادائیگی مین خرچ ہو۔ اور ⅕ حصہ اصل کے ادا کرنے مین۔ سود چار فیصدی سے کبھی زیادہ ادا نہ کیا جاوے۔ اور اگر مدات مکفولہ کی آمدنی اسقدر بڑہ جاوے کہ وہ زیادہ سے زیادہ شرح سود یعنے چار فیصدی اور زیادہ سے زیادہ سالانہ شرح بیباقی قرضہ یعنے ایک فیصدی جملہ ۵ فیصدی سے بڑہ جاوے تو فاضلہ رقم عثمانیہ گورنمنٹ کو ادا کر دیجاوے۔ اس مجلس نے تخفیف شدہ مقدار قرضہ کو شقہاے الف۔ ب۔ ج و د کے تمسکون مین ۲۰ نومبر ۱۸۸۲ء کو جاری کیا۔ اور تبادلہ کی یہ کارروائی ۱۳ مئی ۱۸۸۴ء کو بند کیگئی۔ جس تاریخکو ۸۵۹۹۰۴ پونڈ کے تمسکات جو پیش نہ کیئے جانے کی وجہ سے بدلے منسوخ کیئے گئے۔ اور فقط ۱۲۲۲۹ پونڈ کے تمسکات نہ بدل سکے۔ اس کونسل مین ہنوز سات ممبر ہین جو انگلستان۔ فرانس۔ جرمنی۔ آسٹریا۔ اٹلی کے تمسکدارون اور نیز عثمانیہ تمسکدارون و غلاطہ کے ساہوکارونکی طرف سے

---

سلہ عثمانیہ گورنمنٹ نے ۱۰ اکتوبر ۱۸۷۵ء کو حکم نافذ کیا تہا۔ کہ کچھ عرصہ کیلئے مقررہ سود کا نصف ادا کیا جاوے گا مگر نصف سود بھی تاریخہاے مقررہ پر ادا نہ کیا گیا۔ بلکہ ۹ جولائی ۱۸۷۶ء کو دوسرا فرمان جاری کیا گیا کہ "جبتک سلطنت کی اندرونی حالت درست نہ ہولے" تب تک سود مطلقًا ادا نہین کیا جاوے گا۔ اس فرمان سے بورس یوروپ مین جو تہلکہ برپا ہو گیا وہ کسی توضیح کا محتاج نہین۔ قصہ مختصر ۳۱ اگست ۱۸۷۶ء کو اعلیحضرت خلیفۃ المسلمین تخت نشین ہوئے تو سلطنت بالکل دیوالیہ ہو رہی تھی۔ مترجم

جو دین مقدم کے قرضخواہ مین نامزد ہوتے ہین۔ انگلستان کے تمسک داروں کا نایب ہالینڈ اور بلجیم کے تمسکداروں کی بھی نیابت کرتا ہے۔ انکے علاوہ عثمانیہ گورنمنٹ کی جانب سے ایک امپیریل کمشنر کونسل کے اجلاسوں مین شریک ہوتا ہے۔ مگر وہ مباحثوں مین فقط مشورہ دے سکتا ہے رائے دینے کا اختیار نہین رکھتا۔ فرانس اور انگلستان کے ممبر باری باری پریسیڈنٹ ہوتے ہین۔ سود اور اصل کی جزوی ادائگی سال مین دو دفعہ ۱۳ مارچ اور ۱۳ ستمبر کو عمل مین آتی ہے۔ اب تک سود فقط ایک فیصدی کے حساب سے تقسیم ہوتا ہے۔ مگر ریزرو فنڈ مین ۳۰۸۲۷۰ پونڈ جمع ہو چکے ہین کونسل انتظام قرضہ سوائے ان قرضوں کے جن مین مصری خراج مکفول ہے اور ۱۸۵۵ء کے قرضہ ضمانتی اور ۱۸۸۶ء کے قرضہ کے جس مین محاصل در آمد مکفول ہین۔ اور ۱۸۹۴ء کے (نو لاکھ پونڈ کے) قرضہ تمباکیہ کے اور سب ترکی قرضوں کا اب انتظام و اہتمام کرتی ہے۔

کونسل انتظام قرضہ کو مدات مکفولہ سے بعد وضع خرچ جو خالص آمدنی ہوئی وہ حسب ذیل ہے۔

| سال | پونڈ | سال | پونڈ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۸۵-۸۶ء ......... | ۱۷۰۲۹۳۸ | ۱۸۸۶-۸۷ء ......... | ۱۶۰۴۲۷۷ |
| ۱۸۸۷-۸۸ء ......... | ۱۶۵۹۸۸۹ | ۱۸۸۸-۸۹ء ......... | ۱۷۳۲۵۱۰ |
| ۱۸۸۹-۹۰ء ......... | ۱۸۶۰۰۳۳ | ۱۸۹۰-۹۱ء ......... | ۱۸۰۸۲۹۴ |
| ۱۸۹۱-۹۲ء ......... | ۱۸۷۸۹۴۵ | ۱۸۹۲-۹۳ء ......... | ۱۹۸۹۸۳۸ |
| ۱۸۹۳-۹۴ء ......... | ۱۹۷۰۴۵۶ | ۱۸۹۴-۹۵ء ......... | ۱۹۷۶۶۸۷ |

۱۸۹۳-۹۴ء و ۱۸۹۴-۹۵ء مین جو رقوم وصول کیگئین وہ حسب ذیل ہین:-

| نام مد | ۱۸۹۳-۹۴ء | ۱۸۹۴-۹۵ء | نام مد | ۱۸۹۳-۹۴ء | ۱۸۹۴-۹۵ء |
|---|---|---|---|---|---|
| نمک، اسٹامپ، شکار ماہی، بقایا تمباکو (جملہ) | پونڈ ۹۹۴۲۴۵ | پونڈ ۹۸۴۹۹۳ | خراج مشرقی رومیلیا | ۱۳۶۸۶۳ پونڈ | ۱۳۶۸۶۳ پونڈ |
| | | | خراج قبرس | ۹۲۳۳۶ | ۹۲۳۳۶ |
| | | | محصول تمباکو | ۴۵۰۰۰ | ۴۵۰۰۰ |
| | | | میزان | ۲۰۹۲۵۰۳ | ۲۰۶۸۴۷۸ |
| عشر تمباکو | ۸۵۸۲۳ | ۹۲۸۰۴ | اخراجات | ۹۲۰۳۸ | ۹۱۷۹۰ |
| اجارہ تمباکو | ۷۰۸۳۷۵ | ۷۱۶۵۲۲ | خالص آمدنی | ۱۹۷۰۴۶۵ | ۱۹۷۶۶۸۶ |

۱۸۹۵ء کے وسط میں عثمانیہ قرضہ کی حالت حسب ذیل تھی:

جن کا معاہدہ لنٹ نامہ میں ہوا

| | |
|---|---|
| سلسلہ الف (جس کی تعداد ابتداءً ۱۸۸۱ء میں ۲۰۰۸۴۳۸۱ پونڈ تھی) باقی غیر سودی تھا ۲۱۷۷۱۴۹۰ پونڈ | |
| سلسلہ ب (جس کی تعداد ابتداءً ۱۸۸۱ء میں ۱۰۰۴۱۰۲۰ پونڈ تھی) باقی غیر سودی تھا | ۸۴۶۰۳۰۵ |
| سلسلہ ج ایضاً " " " " " (۱۳۰۳۲۵۰۱ ") | ۲۹۴۷۷۱۷۱ |
| سلسلہ د ایضاً " " (۴۲۹۶۰۳۹۳ ") ایضاً | ۴۲۷۴۴۴۶۵ |
| ۱۸۹۰ء کا قرضہ ۵ فیصدی سود والا ............ | ۱۳۰۱۳۱۸ |
| ۱۸۹۰ء کا قرضہ تبادلہ ............ | ۷۴۱۷۳۱۸ |
| ۱۸۹۱ء کا قرضہ چار فیصدی سود والا ............ | ۴۲۸۰۷۶۰ |
| ۱۸۹۲ء کا قرضہ چار فیصدی سود والا ............ | ۶۲۱۹۹۲۰ |
| ۱۸۹۳ء کا ساڑھے تین فیصدی سود والا قرضہ ............ | ۸۲۱۲۳۴۰ |
| ۱۸۹۴ء کا پیرس والا قرضہ (چار فیصدی فرینک کا) ............ | ۱۵۸۴۰۰۰ |
| میزان ............ | ۱۱۰۴۱۹۳۵۹ |

جن کا معاہدہ ڈیکریٹ میں نہیں ہوا

| | |
|---|---|
| تمسکات لاٹری ............ | ۱۳۳۲۵۰۱۳ |
| ۱۸۹۰ء کا سات فیصدی سود والا قرضہ ............ | ۷۷۰۹۰۶ |
| ۱۸۹۱ء کا پانچ فیصدی سود والا قرضہ ............ | ۵۲۷۵۹۸۸ |
| ۱۸۹۴ء کے چار فیصدی سود کے تمسکات تنباکو ............ | ۸۸۶۶۳۵ |
| میزان ............ | ۲۰۲۵۸۵۴۲ |

ان رقوم کے علاوہ تین کروڑ بیس لاکھ پونڈ کا روسی تاوان جنگ ہے جو بلا سود تین لاکھ بیس ہزار پونڈ کی سالانہ اقساط میں ادا کیا جاتا ہے۔

اندرونی قرضہ کی تفصیل اب حسب ذیل ہے:-

گیارہ لاکھ چالیس ہزار پونڈ ترکی جو مختلف بینکوں کے باقی ہیں۔ پانچ لاکھ پونڈ ترکی جو محکمہ پنشن فنڈ نے قرض دیئے ہیں۔ ایک لاکھ تیس ہزار پونڈ ترکی جو زراعتی بینکوں سے قرض لئے گئے ہیں۔ آٹھ لاکھ انتیس ہزار پونڈ

ترکی کے تمسکات ہین۔ اور پانچ لاکھ پونڈ ترکی قدیم جبریہ قرضونکی بابت وادنی ہین۔ ان قرضون کا سود باقاعدگی سے اداء نہین ہوتا ❖

# حفاظت ملک

**اول حدود** ٹرکی یوروپ کے جنوب مشرقی کونہ اور ایشیا کے غربی حصہ مین واقع ہے۔ اوسکی حدود کچھ برسون سے بہت کچھ ترمیم ہوگئی ہین۔ یوروپی ٹرکی کے شمال مین ریاست ہائے مانٹی نیگرو (جبل اسود)۔ بوسینیا۔ سرویا۔ بلگیریا اور مشرقی رومیلیا واقع ہین۔ شرقی سرحدین پہاڑی ہین مگر کئی مقامات سے اونکا عبور کرنا آسان ہے۔ مغربی سرحد پر بحیرہ اڈریاٹک اور بحیرہ جزائر ایونین ہین جنوبی حد پر تھسلی بحیرہ مجمع الجزائر ڈارڈنیلز۔ بحیرہ مارمورا اور باسفرس ہین جس کے سواحل پر بڑے مضبوط قلعے بنے ہوئے ہین۔

ایشیائی ٹرکی کے شمال مین بحیرہ اسود۔ باسفرس بحیرہ مارمورا اور ڈارڈنیلز ہین۔ مغرب مین بحیرہ مجمع الجزائر بحیرہ روم۔ شمالی عرب اور بحیرہ قلزم جنوب مین وسطی عرب اور خلیج فارس۔ مشرق مین ایران اور روس کا صوبہ ٹرینس کاکیشیا ہے۔

روسی سرحد کے نزدیک سب سے مضبوط قلعہ ارض روم ہے ❖

**دوم۔ فوج بری** ٹرکی مین تمام مسلمان جو بیس برس سے اوپر ہون فوجی خدمت کے مستوجب ہین اور یہ ذمہ واری ۲۰ برس تک قایم رہتی ہے۔ غیر مسلم مستوجب نہین مگر وہ بدل عسکریہ یا محصول بریت اداء کرتے ہین جو ہر عمر کے مردون سے فی کس چھ شلنگ (للعہ) سالانہ کے حساب سے لیا جاتا ہے۔ خانہ بدوش عرب گو مستوجب ہین۔ مگر اون سے کوئی رنگروٹ حاصل نہین ہوتا۔ اور اکثر خانہ بدوش کرد بھی اس خدمت سے پہلوتہی کر جاتے ہین۔

فوج کی اقسام یہ ہین۔ اول نظام یا فوج آئین اور اوس کا ریزرو۔ دوم۔ فوج رویف اور سوم فوج مستحفظ۔ نو بھرتی شدہ دو جماعتون مین تقسیم کیے جاتے ہین۔ جماعت یا ترتیب اول والے چھ برس فوج نظام مین (یعنی چار برس مستعد خدمت اور دو برس ریزرو مین) آٹھ برس رویف مین (یعنے چار برس صنف اول اور چار صنف ثانی مین) اور چھ برس فوج مستحفظ مین یعنی جملہ بیس برس فوجی خدمت اداء کرتے ہین۔ جماعت یا ترتیب ثانی والے فوج مین شامل نہین کیے جاتے۔ وہ معین سنر کہلاتے ہین۔ اور ریزرو فوج مین داخل کیے جاکر پہلے سال

۸ یا نو مہینے متواتر قواعد سیکھتے ہین۔ اور پھر سالہاے مابعد مین ہر سال تیس دن اپنے اپنے گھرون مین مشق کرتے ہین۔ کل سلطنت سات جنگی اضلاع مین منقسم ہے جن مین سات کورڈی آرمی یعنے اردو رہتے ہین۔ اون اضلاع اور حصص فوج کے صدر مقام یہ ہین۔ ۱ قسطنطنیہ ۲۔ ایڈریانوپل ۳۔ مناسطر ۴۔ ارزنجان ۵ دمشق ۔ ۶ بغداد اور ۷ صنعا (واقع یمن) ساتوین ضلع کی فوج چوتھے اور پانچوین ضلع سے اور کریٹ و طرابلس الغرب کی فوجین پہلے دوسرے اور پانچوین ضلع سے بھرتی ہوتی ہین۔

نظام کی فوج پیدل کمپنیون ۔ پلٹنون ۔ رجمنٹون ۔ برگیڈون اور ڈویژنون پر منقسم ہے اوس مین ۹۶ رجمنٹین صف آرا ہین۔ اور سواے تین رجمنٹون کے جن مین تین تین پلٹنین ہین۔ اور سب مین چار چار پلٹنین ہین۔ دو رجمنٹین ذوالعوفونکی ہین جن مین دو دو پلٹنین ہین۔ ایک رجمنٹ چار پلٹنونکی آگ بجھانے والے سپاہیونکی ہے اور پندرہ پلٹنین رائفل بردارونکی ہین۔ ان کے علاوہ مقامی خدمت کیلئے طرابلس الغرب کی بارہ ملیشیا (ردیفی) پلٹنین ہین۔ ہر صف آرا باقاعدہ پلٹن اور رائفل بردارون و ذوالعوفونکی پلٹنون مین چار کمپنیان ہوتی ہین دو صف آرا رجمنٹون کا ایک برگیڈ اور دو برگیڈ اور ایک پلٹن رائفل بردارون کا ایک ڈویژن اور دو ڈویژنون کا ایک اردو ہوتا ہے۔ ہر صف آرا یا رائفل بردارونکی ایک پلٹن مین بصورت کامل بوقت جنگ ۲۴ افسر ۔ ۲ نان کمیشنڈ افسر اور ۸۹۶ سپاہی جملہ ۹۲۲ آدمی ہر رتبہ کے اور ۱۵ گھوڑے ہوتے ہین۔ بحالت امن مقام تعیناتی کی حیثیت کے مطابق ہر پلٹن مین ۴۰۰ سے ۵۵۰ تک آدمی ہوتے ہین۔ بحالت جنگ یعنی بصورت کامل چار پلٹنون کی ہر رجمنٹ مین ۳۷۰۴ آدمی کل مراتب کے اور ۷۰ گھوڑے ہوتے ہین فوج پیدل ہنری پی باڈی رائفل سے مسلح ہے۔ دو لاکھ بیس ہزار ماسر قسم کی میگزین[1] رائفلین ۳۰۱ انچ قطر کی نالی والیان ذخیرہ مین موجود ہین مگر اون مین سے ابھی کوئی تقسیم نہین کیگئی۔ البتہ ۳۰۱ انچ قطر کی نالی والی ماسر میگزین رائفلین تقسیم ہو رہی ہین۔

فوج ردیف دو صنفون پر منقسم ہے۔ ان دونون کو ملا دینے کی تجویز پر ابھی جزوی عملدرآمد ہوا ہے صف اول مین چار چار پلٹنونکی ۴۸ رجمنٹین ہین جو پہلے چھ اردوؤن سے آٹھ آٹھ رجمنٹون کے حساب سے لیگئی ہین صف ثانی مین ۴۸ رجمنٹین چار چار پلٹنون کے ہین۔ یہ پہلے پانچ جنگی اضلاع سے بحساب آٹھ رجمنٹ فی ضلع

[1] میگزین رائفل اوسے کہتے ہین جس مین ایک ہی دفعہ پانچ سات یا آٹھ کارتوس بھرے جاتے ہین اور وہ ایک ایک ہو کر چلتے ہین ۔ [2] پہلے دوسرے اور تیسرے اردو کی فوجون مین یہ رائفلین ماہ ۱۸۹۰ مین بانٹ دیگئین۔

تیار کیگئی ہین۔ جنگ کے وقت رولیف کی رجمنٹ مین بھی نظامیہ رجمنٹ کے برابر سپاہیونکی تعداد رکھنے کی تجویز ہے۔ مگر رولیف کی پلٹنون مین بالعموم بارہ بارہ سو آدمی ہوتے ہین

نظام کی فوج سوار انکی طاقت حسب ذیل ہے۔ ۳۰۸ رجمنٹین صف آرا ر ۰ ۰ و رجمنٹین گارڈ یا محافظین کی اور دو دستے گھوڑ چڑھے فوج پیدل کے جو یمن مین تعینات ہین۔ رولیف مین کوئی فوج سواران تیار نہین کیگئی۔ باقاعدہ صف آرا ء اور محافظ رجمنٹ مین پانچ سکوڈرن (دستے) ہوتے ہین۔ ہر پانچوان دستہ ڈیپو کا کام دیتا ہے۔ محافظ رجمنٹین قسطنطنیہ مین مامور ہین۔ اور پہلے ارد و سے متعلق ہین صف آرا رجمنٹون مین سے ۳۰ چھ کیولری ڈویژنون (حصص فوج سواران) مین منقسم ہین اور ہر ایک ارد و مین ایک ایک ڈویژن متعین ہے۔ باقی دو رجمنٹین طرابلس الغرب مین رہتی ہین۔ پس کل دستے شمار مین ۲۰۲ ہین جن مین سے چالیس ڈیپو سکوڈرن ہین۔

بحالت جنگ ہر رجمنٹ سواران مین ۲۹ افسر اور ۷۴۴ سوار جملہ ۷۸۶ آدمی اور اگر ڈیپو دستہ بھی شامل کیا جاوے تو جملہ ۹۸۵ آدمی کل مراتب کے ہوتے ہین۔ ہر رجمنٹ مین کل ۸۰۰ گھوڑے ہوتے ہین چوتھے۔ پانچوین اور چھٹے اردو مین ۴۸ رجمنٹین ملیشیا یعنے حمیدیہ عساکر کی تیار کرنے کی تجویز ہے جن کے افسر اون ہی کے سرغنایان قبائیل ہون اور اون کو باقاعدہ فوج مین شامل کیا جاوے۔ قبیلے سوار گھوڑے اور ساز و سامان مہیا کرین گے اور سرکار اسلحہ عطاء کرے گی۔ ہر رجمنٹ مین ۵۱۲ سے ۱۱۵۲ تک آدمی ہونگے اور دستے چار سے چھ تک (یہ رجمنٹین تقریباً سب تیار ہو چکی ہین چند کرد رسالے فوجی خدمت کیلئے ستمبر ۱۸۹۱ء مین قسطنطنیہ بھی آئے تھے۔ جہان سے جنوری ۱۸۹۲ء کو واپس کردستان کو گئے۔ مترجم)۔

میدانی توپ خانہ کا اوس تجویز کے مطابق جو ۱۸۹۱ء مین منظور ہوئی از سر نو انتظام ہو رہا ہے اس سے توپ خانہ مذکور کی طاقت بہت ہی مضبوط اور زبردست ہو جاے گی۔

تجویز یہ ہے کہ پہلے پانچ اردوؤن مین سے ہر ایک مین ایک ایک پلٹن تین تین آپس باتریونکی اور چھ چھ رجمنٹین کوہی اور میدانی توپ خانہ کی ہون۔ جن مین تیس باتریان میدان اور چھ کوہی توپ خانہ کی ہون۔ اور ہر باتری مین بصورت کامل چھ چھ توپین ہون۔ ان چھ چھ رجمنٹون کے ہر ایک مجموعہ کے تین برگیڈ ہون گے جن مین سے ایک فوج نظام کے متعلق۔ دوسرا رولیف صنف اول اور تیسرا رولیف صنف ثانی کے متعلق ہوگا۔ چھٹے اردو مین دو رجمنٹین توپ خانہ یعنے بارہ میدانی اور دو کوہی باتریان ہونگی۔

ساتوین اردو مین ۳ میدانی اور ۴ کوہی باتریان۔ کریٹ مین چار کوہی باتریان اور طرابلس الغرب (ٹریپولی) 
مین چار میدانی اور دو کوہی باتریان ہونگی۔ اسطرح ٹرکی کے پاس پندرہ اسپی توپ خانہ کی باتریاں ۱۶۹ 
میدانی اور ۲۴ کوہی باتریان بمعہ کل ۱۳۴۵ توپون کے موجود ہو جائینگی۔ پہلے اردو مین بارود و سامان 
حرب اوٹھانے کیلئے گاڑیون کے دو سلسلے یا ٹرینین ہین اور دوسرے پانچ اردوؤن مین ایک ایک۔ باربرداری 
کا کام عموماً بارکش جانورون سے لیا جاتا ہے۔ بہ حالت جنگ یعنی بصورت کامل ایک میدانی باتری مین 
۱۳۷ افسر اور آدمی اور سو گھوڑے ہوتے ہین۔ قلعجاتی توپخانی فوج مین ۴۳ پلٹنین ہین جن مین ۱۴ قسطنطنیہ اور 
ارض روم کے اردوؤن سے تعلق رکھتی ہین۔ اور بیس محکمۂ توپ خانہ سے۔ ان مین سے بارہ کمپنیان باسفرس 
کی باتریون پر۔ ۸ موضع بولیسر (جو گیلی پولی کے قریب جنگی حیثیت سے ایک نہایت کارآمد مقام ہے) کے 
مورچون پر اور باقی بحیرہ روم کے قلعون پر مامور ہین۔

۱۹ کمپنیان انجنیرونکی اور چار کمپنیان سلسلہ تار برقی بچھانے والونکی بھی سات اردوؤن مین بٹی ہوئی ہین 
اور دوسرے اردو مین کشتیون کا پل تیار کرنے والی ایک پلٹن بھی ہے جس کے پاس کل سامان مکمل ہے۔ 
بارہ کمپنیان انجنیرونکی اور چار کمپنیان تارپیڈو اڑانے والونکی بھی محکمہ توپ خانہ کے ماتحت ہین صیغہ رسد سانی 
تقریباً بالکل ہی سٹاف کے لیئے ہے۔ اور کسرت کے گوداموں کیلئے زائد باربرداری کی ضرورت ہوگی صیغہ طبّی 
مین صرف طبّی افسر اور جراحین ہین۔ نہ تو کوئی حمال موجود ہین اور نہ میدانی شفاخانون کیلئے کوئی انتظام ہے 
مسلح جنگی پولیس کی ۱۱ پلٹنین ہین جو صلح وامن کے وقت ملکی حکام کی ماتحت رہتی ہین۔ ترکی فوج کی قابل 
جنگ فوجی اصناف کی تعداد وطاقت حسب ذیل ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فوج پیدل | ۶۴۸ پلٹنین | ۵۸۳۲۰۰ | آدمی |
| فوج سواران | ۲۰۲ دستے | ۵۵۳۰۰ | ” |
| توپ خانہ | ۱۳۵۶ توپین | ۵۴۷۲۰ | ” |
| انجنیر | ۳۹ کمپنیان | ۷۴۰۰ | ” |
| میزان | | ۷۰۰۶۲۰ | آدمی |

**سوم بحری فوج**[1] ترکی بحری طاقت تقریباً بالکل بیکار ہے۔ اوس مین جنگی قابلیت ایکدم سے معدوم ہو گئی ہے۔ اور اوسکی موجودہ حالت پر بغور معاینہ کرنیسے تجدید طاقتِ سابقہ

[1] مسٹر سکاٹ کلٹی جی ہٹسر سٹیڈ ایڈیٹر ریویو آف ریویوز کیطرح جیسا کہ اونکی تحریر سے معلوم ہو جائیگا عثمانیہ بحری طاقت کو کمزور و ناکارہ بتلاتے ہین۔ اس وثبات اتہام کا کتاب وقعات روم مین نہایت مفصل تردید کر دی ہے۔ یہان اسکا اعادہ فضول ہے۔ مترجم

کی بہت کم شہادت ملتی ہے

چند برس ہوئے عثمانیہ بحری طاقت کے چند عمدہ ترین جہاز دیگر سلطنتون کے پاس فروخت کردیے گئے جس سے اوسکی طاقت بہت کمزور ہوگئی۔ اور پھر متواتر کئی برس اوسکی طرف سے تغافل شعاری برتے جانیکے بعد اب تھوڑے عرصے سے اوسکی درستی کیطرف توجہ کیگئی ہے۔ موجودہ جہازون مین سے سوائے چار کے اور سب ممالک غیر مین اور زیادہ تر انگلستان مین تیار ہوئے۔ اس وقت صرف تین جہازونکی نسبت یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ سمندر مین دور دراز سفر کرنے والے اور جنگی قابلیت رکھنے والے زرہ پوش جہاز ہین۔ باقیماندہ اسقدر کم وزن ہین اور اتنے پرانے ہین (سب سے نیا ۱۸۷۵ء کا اور سب سے پرانا ۶۵-۱۸۶۴ء کا بنا ہوا ہے) کہ اب وہ مقامی حفاظت یا تجارتی بیڑہ کی حفاظت کرنے والے جہازون کے زمرہ مین شمار کیے جانیکے قابل ہین۔

ترکی بحری طاقت کی حالت یا زیر تعمیر جہازونکی کیفیت کہ وہ کہان تک مکمل ہوچکے ہین بہ مشکل معلوم ہوتی ہے تاہم جسقدر اطلاع ملسکی اوسکی بناء پر مندرجہ ذیل جدول تیار کیگئی ہے۔ اس مین جہازات باربرداری بحری سپاہیون اور توپچیون کو مشق و قواعد سکھانے کے جہاز اور جنگی قابلیت نہ رکھنے والے جہاز شامل نہین کیے گئے۔ بڑا مغالطہ اس امر سے ہوتا ہے کہ اعداد شمار ایک عظیم الشان طاقت و قوت ظاہر کرتے ہین حالانکہ چھوٹے جہاز غالباً ناکارآمد ہین۔

(۱)۔ جنگی جہاز درجہ اوّل (یعنے جس کا وزن چھ ہزار ٹن سے اوپر ہو۔ بارہ برس سے زیادہ پرانا نہ ہو۔ اور ۱۳ میل فی گھنٹہ سے کم رفتار نہ ہو) دسمبر ۱۸۹۵ء مین زیر تعمیر تہا ۱

(۲)۔ جنگی جہاز درجہ دوم (یعنے جس کا وزن پانچہزار ٹن سے کم اور ۲۷ برس سے زیادہ پرانا تہا اور رفتار ۱۲ میل فی گھنٹہ سے کم نہ ہو۔) تیار ۱

} ۲

(۳)۔ جہازات محافظ بنادر .. .. .. .. تیار ۷

(۴)۔ زرہ پوش کروزر قسم کا جہاز درجہ اوّل شق الف (یعنے جس کا وزن پانچہزار ٹن اور رفتار ۱۷ میل فی گھنٹہ سے کم نہ ہو۔) دسمبر ۱۸۹۵ء مین زیر تعمیر تہا .. .. ۱

(۵)۔ ایضاً ۔ شق ب (موصوف بصفت بالا مگر جن کے ساتھ پرانے جنگی جہاز بھی شامل کردیے گئے ہین) تیار ۹

} ۱۰

(۶)۔ کروزر جہاز درجہ دوم {جو زرہ پوش نہین اور جن کا وزن دو ہزار ٹن سے کم نہو اور رفتار ۱۴ میل فی گھنٹے سے کم نہ ہو۔} دسمبر ۱۸۹۵ء زیر تعمیر تھے — ۲

(۷) کروزر جہاز درجہ سوم شق الف۔ (جسکی رفتار ۱۴ میل سے کم نہ ہو۔ یہ زرہ پوش نہین اور انمین تارپیڈو گنبوٹ اور دیگر گنبوٹ بھی شامل ہین) دسمبر ۱۸۹۵ء مین زیر تعمیر تھے — ۸ | تیار . . . . . . ۲۲ — ۳۰

(۸)۔ کروزر جہاز درجہ سوم شق ب (موصوف بصفت بالا۔ مگر رفتار بارہ میل سے کم ہو۔) دسمبر ۱۸۹۵ء مین تیار تھے — ۲۹

(۹) تارپیڈو کشتیان (یعنے تارپیڈو غرق کرنے والے جہازات درجہ اول۔ (یعنے جو طول مین ۱۱۵ فیٹ سے کم نہ ہون۔) دسمبر ۱۸۹۵ء مین تیار تھین۔ ۱۹ | ؍؍ زیر تعمیر ۱۱ — ۳۰

(۱۰)۔ تارپیڈو کشتیان درجہ دوم۔ (یعنے جن کی لمبائی ۱۰۰ فیٹ سے ۱۱۴½ فیٹ کے درمیان ہو۔) دسمبر ۱۸۹۵ء مین تیار — ۷

(۱۱) ؍؍ درجہ سوم ( ؍؍ ۶۰ و ۱۰۰ فیٹ کے درمیان) . . . . . . . . . . ..

میزان . . . . . دسمبر ۱۸۹۵ء مین زیر تعمیر ۲۲۔ دسمبر ۱۸۹۵ء مین تیار ۹۵ کل — ۱۱۷

(دسمبر ۱۸۹۴ء مین یہ تعداد ۱۰۷ تھی یعنی ۱۸۹۵ء مین چھ تارپیڈو کشتیان اور چار کروزر جہاز زیادہ ہوئے)

عثمانیہ آہن پوش جہازات کی جدول[1] حسب ذیل ہے۔ اس مین پہلے بنادر کی حفاظتی جہاز۔ پھر جنگی جہاز۔ اور بعد مین زرہ پوش کروزر جہاز تاریخ تعمیر کی ترتیب سے درج کیئے گئے ہین۔ توپون کے خانہ مین ہلکی اور مشین (کلدار) توپین نہین درج کیگئین۔

جدول آہن پوش جہازات

| ۱<br>نمبر شمار | ۲<br>طرز ساخت۔ اور باتریان کس موقعہ پر ہین۔ | ۳<br>نام جہاز | ۴<br>کب سمندر مین اتارا گیا | ۵<br>وزن[2] | ۶<br>دبازت زرہ کی | ۷<br>تعداد اتواپ معہ قسم: تعداد | ۷<br>تعداد اتواپ معہ قسم: قسم توپ | ۸<br>تارپیڈو غرق کرنے کے اوزار کتنے رکھتا ہے | ۹<br>طاقت اسپی انجنون کی | ۱۰<br>رفتار فی گھنٹہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | زرہ پوش گنبوٹ | فتح الاسلام۔ بندرگاہون کی حفاظتی جہاز۔ ۷ عدد | ۱۸۶۴ء | ٹن ۳۳۰ | انچ ۳ | ۴ آرمسٹرانگ | ۷ انچ قطر کی | .. | ۲۹۰ | ۸ میل |

[1] جو چند آہن پوش جہاز مسٹر کاٹ کلٹی نے درج نہین کئے وہ کتاب واقعات روم کے بحری طاقت کے باب مین جدول مندرجہ حاشیہ مین درج کر دئیے گئے ہین۔ مترجم

[2] جہاز کے وزن سے یہ مراد ہوتی ہے کہ وہ بشمولیت اپنے ذاتی وزن کے کل کس قدر بوجھ اٹھانے کی قابلیت رکھتا ہے

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | زرہ پوش گنبوٹ | محمدیہ | سنہ ۱۸۶۴ء | ٹن ۳۳۰ | انچ ۳ | ۲-آرمسٹرانگ | ۷ انچ قطر کی | — | ۲۹۰ | ۸ میل |
| ۳ | باربٹ طرز کا ہے (یعنی جنگی توپین جہاز کے درمیانی حصہ مین نیچے تختۂ جہاز کے اوپر آہنی فصیلون پر چڑھی ہوتی ہین | عزیزیہ | سنہ ۱۸۶۴ء | ۶۴۰۰ | ۵ ۱/۲ | ۲ (کروپ)<br>۸ (کروپ)<br>۶ (کروپ) | ۱۱ انچ قطر کی<br>۵ ۳/۴ //<br>۳ ۱/۴ // | ۲ | ۳۴۴۰ | ۱۲ |
| ۴ | ایضاً | محمودیہ | سنہ ۱۸۶۴ء | ۶۴۰۰ | ۵ ۱/۲ | ایضاً | ایضاً | ۲ | ۳۴۴۰ | ۱۲ |
| ۵ | ایضاً | عثمانیہ | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً |
| ۶ | ایضاً | ارطغانیہ | سنہ ۱۸۶۵ء | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً | ایضاً |
| ۷ | زرہ پوش گنبوٹ | ہژبر | سنہ ۱۸۶۵ء | ۴۰۰ | ۳ | ۴ کروپ | ۵ ۳/۴ انچ قطر کی | — | ۴۰۰ | ۷ |
| ۸ | سنٹرل باٹری (یعنی جنگی توپین جہاز کے درمیانی حصے مین قطار رکھی ہون) | جنگی جہاز درجہ اول مسعودیہ (درجہ اول) | سنہ ۱۸۷۴ء | ۸۹۹۰ | ۱۲ | ۱۲- (آرمسٹرانگ)<br>۳ (کروپ)۔ | ۸ ٹن وزنی ۱۰ انچ قطر کی<br>۵ ۳/۴ انچ قطر کی | — | ۷۸۰۰ | ۱۳ |
| ۹ | ایضاً | حمیدیہ (درجہ اول) | سنہ ۱۸۸۵ء | ۶۷۰۰ | ۹ | ۱۰ (کروپ)<br>۴ (کروپ) | ۱۰ ۱/۲ انچ کی<br>۶ ۳/۴ انچ کی | ۲ | ۶۸۰۰ | ۱۳ |
| ۱۰ | باربٹ طرز کا | عبد القادر کروزر زرہ پوش جہاز درجہ اول بشکل الف | زیر تعمیر | ۸۰۰۰ | ۱۴ | ۴ (کروپ)<br>۶ (کروپ) | ۱۱ انچ قطر کی<br>۵ ۳/۴ انچ کی<br>جلد چلنے والی | ۱۰ | ۱۱۵۰۰ | — |
| ۱۱ | سنٹرل باٹری طرز کا | کروزر جہاز درجہ اول بشکل ب ۹ آثار شوکت | سنہ ۱۸۶۹ء | ۲۰۵۰ | ۶ | ۱-۱ آرمسٹرانگ<br>۴ (//) | ۹ انچ قطر کی<br>۷ انچ کی | — | ۱۷۵۰ | ۱۱ ۱/۱۰ |
| ۱۲ | ایضاً | نجم شوکت | سنہ ۱۸۶۹ء | ۲۰۵۰ | ۶ | ایضاً | ایضاً | .. | ۱۹۰۰ | ایضاً |

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۳ | سنٹرل باٹری طرز کا | آثار توفیق | سنہ ۱۸۶۹ء | ۴۶۰۰ | ۸ | ۸ کریپ | ۹ ۴/۵ انچ کی | - | ۲۵۶۰ | ۱۳ ۳/۱۰ |
| ۱۴ | ٹررٹ قسم کا (یعنے جس کی توپین بیچ نمائ فصیلون پر چڑھی ہون) | حفظ رحمن | سنہ ۱۸۶۸ء | ۲۵۰۰ | ۵ ۱/۲ | ۲ آرمسٹرانگ<br>"<br>۱ کریپ | ۹ انچ کی<br>۷ انچ کی<br>۵ انچ کی | .. | ۲۲۰۰ | ۱۲ |
| ۱۵ | سنٹرل باٹری | عون الہ | سنہ ۱۸۶۹ء | ۲۳۱۰ | ۶ | ۴ آرمسٹرانگ | ۹ انچ قطر کی | ۱ | ۲۲۰۰ | ۱۲ ۱/۵ |
| ۱۶ | ایضاً | اجلالیہ | سنہ ۱۸۷۰ء | ۲۲۴۰ | ۶ | ۲ آرمسٹرانگ<br>۲ (")<br>۱ کریپ | ۹ انچ کی<br>۷ انچ کی<br>۵ ۳/۴ انچ کی | - | ۱۸۰۰ | ۱۱ |
| ۱۷ | ایضاً | فتح بلند | سنہ ۱۸۷۰ء | ۲۷۲۰ | ۹ | ۴ آرمسٹرانگ | ۹ انچ قطر کی | ۱ | ۳۲۰۰ | ۱۲ |
| ۱۸ | ایضاً | معین ظفر | سنہ ۱۸۷۱ء | ۲۳۴۰ | ۶ | ۴ آرمسٹرانگ<br>۱ کریپ | ۹ انچ کی<br>۴ ۷/۱۰ انچ کی | .. | ۲۲۰۰ | ۱۲ ۱/۲ |
| ۱۹ | ایضاً | مقدم خیر | سنہ ۱۸۷۲ء | ۲۶۸۰ | ۹ | ایضاً | ایضاً | .. | ۳۰۰۰ | ۱۲ ۱/۲ |

جہازات عزیزیہ ۔ محمودیہ ۔ ارخانیہ اور عثمانیہ (ہر ایک وزنی ۶۴۰۰ ٹن) جو جدول بالا مین پرانے
ہونے کے باعث بطور حفاظتی جہازات درج کیے گئے ہین ایک ہی قسم کے پرانے جنگی جہاز ہین ۔ اب ارادہ ہین
(امید کہ اونکو مقامی حفاظت سے بڑھکر کام دینے کے قابل بنایا جاوے) اونکی باتریون کے دونون طرف گران وزن
کریپ توپون کیلئے دو باربیٹ ٹرٹ (فیصلہ از بیچ) بنائے جارہے یا بنائے جاچکے ہین ۔ آہن پوش جہاز
وزنی ۶۷۰۰ ٹن خاص عثمانیہ سرکاری کارخانہ واقع قسطنطنیہ مین تیار ہوکر ۱۸۷۵ء مین سمندر مین اُتارا گیا
مگر عام خیال ہے کہ اوسکی تمام توپین ابھی تک اوسپر نہین چڑھین ۔ یہ جہاز مسعودیہ اور نامکمل زرہ پوش کروزر
موسومہ عبدالقادر عثمانیہ جنگی بیڑہ کے سب سے بڑے جہاز ہین مسعودیہ ۳۳۲ فیٹ طویل اور اوس کا درمیانی عرض
۵۹ فیٹ ہے ۔ وہ سنٹرل باٹری کے اصول پر انگریزی جہاز ہرقلیس کے نمونہ پر بنا ہوا ہے ۔ اوسکی درمیانی منزل پر
منہہ کیطرف سے بھرنے والی آرمسٹرانگ قسم کی اٹھارہ ۱۸ اٹھارہ ٹن وزنی بارہ توپون کی باتری موجود ہے ۔ اور
اوسکی اطراف پر سطح آب پر بارہ انچ دبیز فولادی چادرین منڈھی ہوئی ہین ۔ عبدالقادر ۸۰۰۰ ٹن وزنی اور

۴۴۴ فیٹ لمبا ہے۔ اور اوسکے انجن ساڑھے گیارہ ہزار گھوڑونکی طاقت کے ہون گے جس سے اوسکی رفتار بہت تیز ہوگی۔ اوسکی بڑی بڑی توپین چار گیارہ انچ قطر والی ہونگی۔

جہاز خداوندگار اور ایک اور اوسی کی طرح وجسامت کا جہاز زیر تعمیر ہے۔ اون مین سے ہر ایک کا وزن ۰۰۵۰ ٹن ہوگا۔ اور رفتار فی گھنٹہ بارہ میل ہوگی۔ یہ کروزر قسم کے جہاز ہین۔ اور اونکی صرف ڈیک (چھتین) زرہ پوش ہونگی۔ کہا جاتا ہے کہ نہی جیسے دو اور جہاز عنقریب بننے والے ہین۔ تین نسبتاً چھوٹے جہاز ابھی اسی قسم کے (وزنی سولہ سولہ ٹن) زیر تعمیر ہین۔ ایک تیسرے درجہ کا کروزر چوب وفولاد کا بنا ہوا موسومہ لطف ہمایون وزنی تیرہ سو ٹن اور ایک تارپیڈو پکڑنے والا جہاز موسومہ شاہین دریا جسکی رفتار فی گھنٹہ ۲۲ میل ہے ۱۸۹۲ء مین سمندر مین اتارے گئے تھے۔ جدید تارپیڈو کشتیان اور تارپیڈو پکڑنے وغرق کرنے کے جہاز مقام البنگ (واقع جرمنی) مین تیار ہو رہے ہین (انمین سے کئی ایک تیار ہوکر قسطنطنیہ پہونچ چکے ہین۔ مترجم) مگر تارپیڈوؤن کے بیڑہ کی قدر ومنزلت مشتبہ ہے۔ گولڈن ہارن (قسطنطنیہ کا لنگرگاہ) مین تارپیڈوون کی لیئے جو اسٹیشن قایم کیا گیا ہے۔ وہ ابھی تک ناممکمل ہے۔ علم بردار جہاز آثار توفیق مین دو برسون سے انجنون کے بایلر ندارد ہین۔

بحری فوج مین بری فوج کیطرح یعنے کچھ جبریہ قاعدہ ملازمت سے اور کچھ برضی خود رنگروٹ بھرتی ہوتے ہین۔ بحری فوج مین میعاد ملازمت بارہ سال ہے۔ پانچ برس متعد ملازمت مین تین برس اوسکے ریزرو مین اور چار برس ردیف مین۔ بحری فوجکی تمام نہاد طاقت حسب ذیل ہے۔

وائیس ایڈمیرل (نایب امیرالبحر) ۶ ریر ایڈمیرل (دوسری طرحکا نایب امیرالبحر جو عقب مین ہو) ۸ اکپتان ۲۰۸۔ کمانڈر (کمانیر) ۲۸۹۔ لفٹنٹ ۲۲۸۔ انساین (لفٹنٹ سے چھوٹا عہدہ دار علم بردار) ۸۷ اہلاج ۳۰ ہزار بحری سپاہی تقریباً نو ہزار۔

## پیداوار اور صنعت وحرفت

ٹرکی مین اراضی مندرجہ ذیل چار مختلف اقسام مین منقسم ہین (۱) میری یعنے اراضیات سرکاری۔ (۲) وقف یا اراضیات برائے مقاصد مذہبی وخیراتی۔ (۳) ملکانہ یعنی عطیات شاہی (۴) ملک یعنی اراضیات لاخراج۔ ٹرکی کی اراضیات کا بہت سا حصہ میری ہے۔ اور وہ براہ راست سرکار سے برائے کاشت لیجاتی ہین۔ گورنمنٹ غیر مقبوضہ یعنے خالی قطعات پر کاشت کرنے کا استحقاق بعض مقررہ رسوم لے کر عطاء کردیتی ہے مگر اراضی مذکور

اوسکا استحقاق ملکیت برابر قایم رہتا ہے۔ کیونکہ عطاء اراضی کی ایک یہ بھی شرط ہوتی ہے کہ اگر مالک (یعنی قابض) تین برس تک اوسے کاشت نکرے تو وہ ضبط ہوجاے گی۔ وقف کا طریقہ قایم تو ہوا تھا اس لیے کہ مساجد مدارس کی تعمیر سے شاہی مذہب (اسلام) کی خدمت اور رعایا کی تعلیم کا انتظام کیا جاوے مگر کئی پشتون سے یہ مدعا پس پشت ڈالدیا گیا۔ یا اوس سے پہلو تہی کرو یا گیا ہے۔ اور اکثر اراضیات وقف کو سرکاری حکام نے ضبط کرلیا ہے۔

تیسری قسم یعنے ملکانہ قسم کی اراضیات ہین جو پچھلے زمانہ مین سپاہیون کو فوجی خدمت کے عوض عطا ہوئی تھین۔ وہ موروثی ہین اور ادایگی عشر سے مستثنی ہین۔ چوتھی قسم (ملک) یا اراضی لاخراج کچھ بہت وسیع موجود نہین۔ قصبات کی کچھ زیر عمارت اراضی اور آبادیہاے دیہات کی متصلہ وملحقہ اراضیات جن کو دہقان وقتاً فوقتاً گورنمنٹ سے خرید لیتے ہین۔ ملک قسم کی ہین۔

قابل زراعت اراضی کا بہت تھوڑا حصہ زیر کاشت ہے۔ جس کی بڑی وجہ سڑکون اور وسایل باربرداری کی کمی ہے۔ کیونکہ ایسی صورت مین غلہ کے باہر لیجانے مین اتنا خرچ پڑتا ہے کہ کوئی فایدہ نہین ہوسکتا علاوہ برین چونکہ ہر پیداوار کا عشر لے لیا جاتا ہے اس لیے دہقان اپنی ذاتی یا بدرجہ غایت مقامی ضرورت سے زیادہ کاشت کرنے کی کوشش نہین کرتا۔ ان اسباب کے ماسوا زرعتی پیداوار کے بڑھنے مین یہ امر بھی مانع ہے کہ اگر غلہ ایک صوبہ سے دوسرے صوبہ مین جاے تو بھی محصول درآمد لے لیا جاتا ہے (اعلیحضرت نے یہ محصول معاف کردیا ہوا ہے۔ دیکھو وقعات روم مترجم)۔

طریقہ کاشت نہایت ہی سادہ اور وہی ہے جو صدیون سے چلا آتا ہے۔ زمین عموماً نہایت ہی زرخیز ہے۔ بڑی بڑی پیداوارین یہ ہین تمباکو۔ ہر قسم کی اجناس خوردنی۔ کپاس۔ انجیر۔ اخروٹ۔ بادام۔ انگور۔ زیتون اور جملہ اقسام کے میوہ جات و پھل۔ قہوہ۔ مجیٹھ۔ افیون اور مختلف گوندین بمقدار کثیر ممالک غیر کو جاتی ہین۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ یوروپ و ایشیا دونون براعظمون مین سلطنت عثمانیہ کے چار کروڑ چالیس لاکھ ایکڑ زیر کاشت ہین۔ جب سے مرض فلاکسیرا نے فرانس مین انگور کی بیلون کا ستیاناس کیا ہے تب سے ٹرکی سے فرانس کو انگوری شراب بکثرت جانی شروع ہوگئی ہے سال ۱۸۹۵ع مین ۲۰۳۰۸۵۲۱ لیٹر[1] شراب گئی اور فی ہیکٹو لیٹر ۳۱ فرینک (۲۵ فرینک کا ایک پونڈ) قیمت وصول ہوئی۔ عثمانیہ قوانین جنگلات فرانس کے قوانین کے

[1] لیٹر ایک فرانسیسی پیمانہ ہے سو لیٹر کا ایک ہیکٹو لیٹر جو ۲۶½ گیلن کے برابر ہوتا ہے۔ مترجم ۱۲۔

مطابق ہین۔ مگر اونکی تعمیل کماحقہ نہ ہونے سے ملک کے قیمتی درخت اور لکڑی دن بدن کم ہو رہی ہے۔ محفوظ جنگلات کا رقبہ تقریبًا دو کروڑ دس لاکھ ایکڑ ہے جن مین سے ۵۳ لاکھ یورپین ٹرکی مین ہین۔ ریشمی کیڑونکی پرورش اور ریشمی پیداوار کیڑون مین وبا پھیلجانے سے بہت کم ہوگئی تھین۔ مگر اب پھر روبترقی ہے ۱۸۹۱ء مین چار کروڑ پیاستر (چار لاکھ پونڈ) کے ریشمی کوئے۔ اور دس کروڑ بیس لاکھ پیاستر (دس لاکھ بیس ہزار پونڈ) کا ابریشم خام ملک سے باہر گیا۔ ریشم کی پیداوار کا بہت سا حصہ باہر جاتا ہے مگر کسیقدر دیسی ریشمی پارچات بنانیکو لیئے ملک مین بھی خرچ ہوتا ہے۔

گو ملک معدنیات سے مالامال ہے مگر قوانین کان کنی بہت سخت ہین۔ کوئلہ۔ تانبا۔ سیسہ۔ چاندی۔ لوہا۔ میگنیشیا۔ رانگ۔ طوطیا۔ گندھک۔ نمک۔ پھٹکری اور خاصکر کوئلہ بافراط موجود ہے مگر انکے نکالنے کیلئے چندان کام نہین ہوتا۔ جو دھات باہر جائے اوسپر ۱۰ فیصدی محصول لیا جاتا ہے۔ ملکی ضروریات خانہ داری کے لیئے پیتل اور تانبے کے برتن دیسی محنت سے بکثرت تیار ہوتے ہین۔ کارخانجات شیشہ۔ آلات۔ کاغذ کی کلین اور پارچہ بافی کے کارخانے بھی جاری ہوگئے ہین۔ قالین جو سالانہ تقریبًا ڈیڑہ لاکھ پونڈ کے باہر جاتے ہین۔ دستی کرگون پر تیار ہوتے ہین اسی طرح ہلکی قسم کے پارچات پوشیدنی کا حصہ کثیر ہاتھ سے بنا جاتا ہے۔ ٹرکی مین مچھلی کی بڑی بڑی شکارگاہین موجود ہین۔ اکیلی ابنائے باسفرس کی شکارگاہون سے ڈھائی لاکھ پونڈ سے زیادہ مالیت کی مچھلی پکڑی جاتی ہے۔ بحیرہ روم کے ساحل پر نہایت عمدہ اسفنج پیدا ہوتا ہے بحیرہ قلزم سے سیپ اور خلیج فارس سے موتی برآمد ہوتے ہین۔

## تجارت

تمام اشیائے درآمد پر بحساب مالیت ۸ فیصدی محصول لیا جاتا ہے سوائے تمباکو اور نمک کے جن کا حق فروخت فقط گورنمنٹ کو حاصل ہے۔ جو ملکی پیداوار ممالک غیر کو جائے اوسپر ایک فیصدی محصول برآمد لیا جاتا ہے لیکن اگر ایک صوبہ سے دوسرے صوبہ مین لیجا جائے تو ۸ فیصدی محصول لیا جاتا ہے۔ اس اندرونی محصول کو کلیتًا موقوف کردینے کا ارادہ ہے اور ۱۸۹۳ء سے گندم اور دیگر اجناس خوردنی سے ہٹایا جاچکا ہے۔ جو اشیاء مدارس۔ گرجون۔ سفارتخانون قونصل خانون کیلئے آئین اور نیز زراعتی کلین اور سامان ریل محصول سے بری ہین۔ مندرجہ ذیل جدول سے جو ٹرکی پوسٹ خانون کے نقشون سے تیار کیگئی ہے۔ ۱۳ مارچ سنہ ۱۸۹۱ء لغایت ۱۲ مارچ سنہ ۱۸۹۲ء و ۱۳ مارچ سنہ ۱۸۹۲ء لغایت ۱۲ مارچ سنہ ۱۸۹۳ء مین مختلف ممالک کے ساتھ ٹرکی کی جسقدر تجارت ہوئی اوسکی مالیت ملکوار معلوم

ہوجائے گی۔ مالیت سکہ پیاستر مین درج کیگئی ہے۔

| ملک | درآمد | | برآمد | |
|---|---|---|---|---|
| | سنہ ۱۸۹۱-۹۲ء | سنہ ۱۸۹۲-۹۳ء | سنہ ۱۸۹۱-۹۲ء | سنہ ۱۸۹۲-۹۳ء |
| | پیاستر | پیاستر | پیاستر | پیاستر |
| برطانیہ کلان | ۱۰۲۰۱۱۲۸۹۶ | ۹۷۸۱۵۰۸۰۴ | ۹۸۶۳۰۲۳۲۱ | ۷۰۱۹۳۹۲۲۲ |
| آسٹریا | ۴۵۹۷۱۸۱۳۰ | ۵۰۹۹۱۹۶۶۴ | ۱۲۳۲۲۶۹۹۷ | ۱۵۱۱۷۹۸۸۳ |
| فرانس | ۳۰۳۱۳۷۳۷۵ | ۲۹۶۲۹۰۶۷۴ | ۴۵۰۷۰۰۲۱۶ | ۲۸۰۰۳۵۷۰۸ |
| روس | ۱۸۶۸۹۸۹۲۵ | ۱۲۸۹۳۴۷۹۱ | ۲۵۳۳۱۳۳۱ | ۳۲۱۷۶۳۲۷ |
| اٹلی | ۵۷۶۹۸۷۲۰ | ۵۸۰۰۵۰۱۶ | ۵۴۳۶۵۴۴۱ | ۷۸۴۴۶۵۵۹ |
| بلگیریا | ۹۴۰۱۰۴۱۸ | ۱۲۴۸۴۳۹۸ | ۴۰۲۶۵۶۷۰ | ۴۲۹۷۴۵۶۴ |
| ایران | ۶۵۳۲۱۱۵۹ | ۵۵۸۶۳۶۹۹ | ۱۵۲۵۶۴۸ | ۲۰۲۵۳۸۸ |
| یونان | ۴۲۲۸۵۴۴۱ | ۳۷۲۸۰۲۷۷ | ۵۴۷۷۹۴۳۸ | ۴۱۳۷۱۳۳۵ |
| بلجیم | ۶۴۶۷۶۴۲۳ | ۶۶۷۹۰۲۸۲ | ۳۱۱۰۶۶۶ | ۳۸۸۲۳۳۴ |
| رومینیا | ۴۵۹۷۸۴۳۱ | ۵۷۷۰۳۲۲۲ | ۲۹۱۱۷۸۸۶ | ۲۳۶۲۴۸۸۶ |
| صوبجات متحدہ امریکہ | ۳۲۴۵۳۹۲ | ۸۷۶۵۴۰ | ۴۳۲۸۱۳۳۳ | ۱۶۳۶۷۸۸۷ |
| ٹیونس | ۶۱۲۹۱۹۳ | ۹۱۷۲۷۷۶ | ۲۱۹۹۷۳ | ۷۱۷۰۷ |
| سرویا | ۷۲۵۱۸۴۳ | ۷۰۵۰۵۳۸ | ۵۱۵۱۱۰۴ | ۷۴۶۲۸۸۸ |
| ہالنڈ | ۱۲۱۷۲۳۱۳ | ۱۲۴۸۳۳۱۳ | ۲۳۵۹۲۲۲۱ | ۴۲۹۴۲۶۶۶ |
| جرمنی | ۱۸۴۳۳۹۲۷ | ۲۷۹۷۸۴۹۱ | ۱۳۹۹۶۲۱۸ | ۳۶۷۷۲۲۰ |
| مصر | ۹۱۷۱۴۱۶۸ | ۶۶۴۲۶۴۶۸ | - | - |
| سویڈن | ۶۶۹۱۴۰۲ | ۸۰۶۴۲۶۵ | ۵۵۵ | ۰ |
| مانٹی نیگرو (جبل اسود) | ۸۳۲۱۶۵ | ۷۹۵۵۵۴ | ۴۶۷۴۹۷ | ۲۶۸۴۸۷ |
| جزیرہ سموس | ۱۰۱۷۳۷ | ۷۳۱۲۳ | ۲۸۶۵۰۱ | ۲۸۱۸۷۵ |
| ڈنمارک | ۱۳۳۴۷ | ۳۱۶۱۰ | ۳۱۸۲۲۱ | ۶۸۲۳۳۲ |

| نام ملک | درآمد سنہ ١٨٩١-٩٢ء | درآمد سنہ ١٨٩٢-٩٣ء | برآمد سنہ ١٨٩١-٩٢ء | برآمد سنہ ١٨٩٢-٩٣ء |
|---|---|---|---|---|
| ہسپانیہ | ٥٨٣ | ٧١١١ | ٤٠٦٣٣٣ | ٢٨٢٠١١١ |
| جاپان | - | ٣٣١٦١٦٧ | - | - |
| میزان | ٢٤٥٥٣٩٣٩٨٨ | ٢٢٤٦٦٩٨٥٤٢ | ١٥٣٧٠٠٥٠٢٤ | ١٥٥٧٢٠٤٢٠٠ |

سنہ ١٨٩١-٩٢ء مین کل اسباب تجارتی ٢٤٥٥٣٩٣٩٨٨ پیاستر کا داخل ہوا اور ١٥٣٧٠٠٥٠٢٤ پیاستر کا ممالک غیر کو گیا۔

سنہ ١٨٩٢-٩٣ء مین کل سلطنت کی پیٹ خانون مین محصول درآمد و برآمد کی بابت ١٩ کروڑ پچاس لاکھ ٨٩ ہزار ٦ سو ٧٨ پیاستر داخل ہوئے جن مین سے ١٨ کروڑ ٨ لاکھ ٧٢ ہزار ٨ سو ٧٥ پیاستر محصول درآمد کی بابت تھے اور ایک کروڑ بیالیس لاکھ ١٤ ہزار ٨ سو ٣٤ پیاستر محصول برآمد کی بابت تھے۔

سلطنت عثمانیہ کی تجارت درآمد مین سے ٣٩ فیصدی اور تجارت برآمد مین سے ٤٥ فیصدی برطانیہ کلان کے ساتھ ہے۔

مندرجہ بالا جدول مین جنس تمباکو کی برآمد شامل نہین سال سنہ ١٨٨٦-٨٧ء مین ایک کروڑ ١٦ لاکھ ٨٨ ہزار باون کیلوگرام (کیلوگرام = ٢.٢٠٤٦٢١٢ پونڈ = تخمیناً ایک سیر [illegible] چھٹانک) تمباکو باہر گیا سنہ ١٨٨٧-٨٨ء مین ایک کروڑ تین لاکھ ٣٠ ہزار ٢ سو ٧١ کیلوگرام سال سنہ ١٨٨٩-٩٠ء مین ایک کروڑ چار لاکھ ٤٥ ہزار ٣ سو ٧٠ کیلوگرام سنہ ١٨٩٠-٩١ء مین ایک کروڑ دو لاکھ ٧٣ ہزار ٤ سو ٩٠ کیلوگرام اور سال سنہ ١٨٩٢-٩٣ء مین ایک کروڑ ٨٣ لاکھ ٢٦ ہزار ١٤١ کیلوگرام باہر گیا۔

سنہ ١٨٩١-٩٢ء مین تجارت درآمد و برآمد کی بڑی بڑی اجناس یہ تھین۔

| درآمد سنہ ١٨٩١-٩٢ء | | برآمد سنہ ١٨٩١-٩٢ء | |
|---|---|---|---|
| نام جنس | مالیت پیاستر مین | نام جنس | مالیت پیاستر مین |
| میز پوش۔ چادرین وغیرہ | ٢٢٧٣٥٢١٣٥ | گندم | ١٧٦٢١٤٢٣٠ |
| توشک لحاف وغیرہ | ١٣٥٢٩٥٨٢٤ | جو | ٧١٩٦٤٧٨٧ |
| قند | ١٢٩٩٥٠٥٢٣ | پیغمبری گندم | ٢١٥٣٤٧٧٦ |

| درآمد ۱۸۹۱-۹۲ء | | برآمد ۱۸۹۱-۹۲ء | |
|---|---|---|---|
| نام جنس | مالیت پیاسترمین | نام جنس | مالیت پیاسترون مین |
| سوتی پارچات ودھاگہ | ۱۲۷۹۹۷۷۸۱ | تیل | ۱۶۹۸۹۱۲۵ |
| قہوہ | ۹۶۷۲۶۷۷۸ | جوار | ۱۳۸۶۴۹۲۵ |
| چاول | ۸۶۷۷۶۴۴۸۸ | مکی | ۱۲۲۹۵۶۸۰ |
| مداخوطم | ۶۸۳۲۲۶۹۴ | اوٹ (پیغمبری جو) | ۱۳۴۵۰۷۹۱ |
| مٹی کا تیل | ۶۵۷۹۹۲۹۲۰ | دیگر غلے | ۱۹۹۶۷۵۵۴ |
| سوجی | ۶۲۸۰۴۶۷۵ | خشک انگور کشمش منقے | ۱۶۶۴۹۰۹۳۱ |
| اونی پارچات | ۶۴۲۳۲۴۱۱ | ریشم | ۱۰۹۱۲۰۰۰۱ |
| کپڑا | ۳۴۱۷۴۸۲۰ | ریشم کے کوئے | ۴۴۴۲۹۸۸۸ |
| لوہا | ۴۳۹۰۶۵۴۳ | زیتون کا پھل | ۸۴۰۵۹۱۱۱ |
| چمڑا (دباغت شدہ) | ۳۹۰۷۹۷۵ | روغن زیتون | ۲۳۵۴۸۰۰۴ |
| قالین اور دریاں | ۳۹۰۶۳۲۴۰ | انجیریں | ۴۳۳۸۴۱۳۴ |
| کشمیرا | ۳۸۳۷۲۵۸۴ | خرما و کھجوریں | ۲۳۷۳۲۲۴۵ |
| گیہوں | ۳۸۳۶۵۴۴۲ | سگترے و چکوترے | ۱۰۹۶۵۰۴۹ |
| مکی جو پیغمبری جو | ۲۱۸۸۳۴۵۱ | دیگر پھل | ۵۰۶۶۶۸۴ |
| سوتی و اونی پارچات | ۳۶۳۲۶۰۱۳ | اخروٹ بادام وغیرہ | ۲۵۷۱۶۶۸۶ |
| لکڑی | ۳۱۹۶۶۵۶۴ | موہیر بکریوں کی پشم | ۵۴۷۷۲۷۱۹ |
| بھیڑیں اور بکریاں | ۲۸۶۳۵۱۴۲ | ولونیا (رنگنے کا مصالحہ) | ۵۲۷۹۳۶۱۲ |
| سلے سلائے کپڑے | ۲۸۳۳۲۱۲۴ | قہوہ | ۵۲۲۵۱۰۱۳ |
| آہنی اسباب | ۲۷۸۱۹۹۸۹ | اون | ۴۶۹۳۸۷۳۷ |
| ریشمی پارچات | ۲۶۹۵۸۲۹۵ | کپاس | ۴۱۱۲۷۴۵۸ |
| ریشم | ۲۵۵۲۲۵۲۹ | کھالیں بھیڑوں اور بکریوں کی | ۳۷۱۸۵۴۱۵ |

| درآمد ۹۲-۱۸۹۱ء | | برآمد ۹۲-۱۸۹۱ء | |
|---|---|---|---|
| نام جنس | مالیت پاسترون مین | نام جنس | مالیت پاسترون مین |
| اسپرٹ (روح شراب) | ۲۵۶۲۳۷۰۸ | غیر مصنفی معدنیات | ۳۳۰۷۳۸۸۸ |
| ادویہ (بناتاتی) | ۲۴۷۸۹۱۰۵ | دالین | ۲۸۷۵۰۶۵۱ |
| بوریان اور تھیلے (ٹاٹ کی) | ۲۵۰۳۶۲۱۶ | قالین | ۲۵۲۹۹۰۸۲ |
| چمڑا (کچا) | ۲۳۸۵۴۱۴۶ | سکھلائی ہوئی مچھلی | ۱۸۲۸۹۱۳۸ |
| ٹوپیان اور کلاہ | ۲۳۰۵۵۴۴۱ | گھوڑے و خچرین | ۱۳۹۳۴۳۳۷ |
| کاغذ مختلف اقسام کا | ۲۲۶۹۳۷۰۹ | شراب انگوری | ۱۳۰۷۶۳۹۱ |
| کاغذ سگریٹ بنانے کا | ۱۰۷۵۰۵۰۰ | حلقی شراب | ۱۲۲۶۸۶۵۳ |
| کوئلہ پتھر کا | ۲۲۲۵۵۶۵۴ | مویشی | ۹۴۱۱۴۹۳ |
| مکھن | ۲۲۱۰۲۶۳۵ | الپست | ۹۲۲۸۳۳۳ |
| ململین | ۱۸۶۲۴۷۳۲ | بھیڑین و بکریان | ۷۸۸۶۵۱۳ |
| دھاگہ | ۱۸۰۹۴۶۶۹ | انڈے | ۷۷۶۵۷۲۲ |
| نیم سوتی | ۱۸۳۳۵۲۰۸ | مرغ وغیرہ | ۷۶۲۹۵۵۳ |
| آہنی اوزار | ۱۷۶۲۹۹۶۶ | مکھن | ۷۱۴۷۲۱۰ |
| تانبے کی چادرین اور ٹلیان | ۱۷۲۳۶۷۶۴ | سنگھارے | ۷۰۳۹۸۹۵ |
| پوندے باندھنے کا کپڑا | ۱۵۴۴۸۰۵۰ | اسفنج | ۶۸۷۲۲۲ |
| روغن زیتون | ۱۵۱۳۷۷۲۳ | گوند | ۵۳۱۷۷۸۹ |
| تمباکو (ممبطی) | ۱۵۱۴۸۴۰۹ | چاول | ۵۴۳۷۲۷۰ |
| پنیر | ۱۴۸۰۲۱۷۴ | دہاتی تلکون اور میوان کیلیے تیار | ۵۷۹۹۴۳۵ |
| مویشی | ۱۴۵۱۷۴۲۰ | مٹر | ۶۲۲۰۵۵۵ |
| نیل | ۱۴۲۲۷۴۷۹ | ۰ | ۰ |

گذشتہ پانچ برسون مین برطانیہ کلان اور کل سلطنت عثمانیہ واقعہ یوروپ و ایشیا کے درمیان انگریزی

تجارت کی نقشوں کی رو سے حسب ذیل مالیت کی تجارت ہوئی۔

| | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۵ء |
|---|---|---|---|---|---|
| | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ |
| ترکی سے برطانیہ کلان مین داخل ہوا | ۴۸۱۶۸۸۳ | ۵۴۴۲۸۸۱ | ۵۵۵۱۷۹۸ | ۴۹۷۸۷۲۱ | ۴۸۹۹۸۱۵ |
| ترکی مین برطانیہ کلان سے گیا۔ | ۶۷۷۲۰۶۱ | ۶۵۵۳۸۷۸ | ۶۱۹۰۱۱۴ | ۵۷۶۸۷۴۷ | ۶۵۲۰۱۵۱ |

ترکی سے سلطنت متحدہ (انگلستان۔ سکاٹ لینڈ۔ ویلز اور آیرلینڈ) مین بڑی بڑی اجناس حسب ذیل گئین:۔ غلہ سنہ ۱۸۹۲ء مین ۱۷۱۵۰۸۸ پونڈ کا۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۴۰۱۶۳۱۵ پونڈ کا۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین ۴۲۱۲۱۳۸ پونڈ کا

اون اور ریشم۔ سنہ ۱۸۹۲ء مین ۱۰۲۰۸۳۰ پونڈ کی۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۶۶۰۹۳۸ پونڈ کی۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین ۸۲۹۳۱۸ پونڈ کی۔

ولونیا (رنگنے کا مصالحہ) سنہ ۱۸۹۲ء مین ۴۴۳۹۴۰ پونڈ کا۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۶۴۸۷۹۳۹ پونڈ کا۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین ۲۹۱۰۸۰ پونڈ کا۔

افیون۔ سنہ ۱۸۹۱ء مین ۶۵۵۲۰۰ پونڈ کی۔ سنہ ۱۸۹۲ء مین ۲۲۸۲۹۱ پونڈ کی۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۲۲۴۳۶۰ پونڈ کی۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین ۳۶۷۹۷۱ پونڈ کی۔

پھل (جس مین زیادہ تر انجیرین اور کشمش و منقے ہوتے ہین) سنہ ۱۸۹۲ء مین ۸۶۰۹۳۷ پونڈ کے۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۱۴۱۶۳۶۹ پونڈ کے۔ اور سنہ ۱۸۹۴ء مین ۸۴۲۳۰۸ پونڈ کے۔

برطانیہ کلان سے زیادہ تر کل کا بنا ہوا کپڑا جاتا ہے۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین سوتی پارچات ۲۳۳۱۹۰۴ پونڈ کے جن مین سوت وغیرہ ۱۲ ۳ ۹ ۰ ۸ پونڈ کے۔ اونی کپڑے ۳۷۸۸۴۲ پونڈ کے۔ لوہا (گھڑا اور ان گھڑا) ۷۴۷۱۹ پونڈ کا۔ تانبا (گھڑا اور ان گھڑا) ۵۹۱۸۴ پونڈ کا۔ پتھر کا کوئلہ ۲۰۵۶۵۲ پونڈ کا۔ اور شیشہ (کلین) ۴۵۲۲۶۶ پونڈ کی گئین۔

ایشیائی ترکی کے بندرگاہ طرابزون مین جو بحیرۂ اسود پر واقع ہے۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین ۰۹۸۴۲۱۵ پونڈ کا مال داخل ہوا جس مین سے ۶۹۴۳۵۶ پونڈ کا ایران کو گیا۔ ۶۶۶۲۸۰ پونڈ کا مال اس بندرگاہ سے باہر گیا۔

جس مین سے ۲۱۳۶۴۰ پونڈ کا ایران سے آیا۔

سنہ ۱۹۰۴ء مین مقامات مندرجہ ذیل مین صادر و برآمد حسب تفصیل ذیل ہوئی:

حلب مین ۷۶۶۲۸۶۲۱ پونڈ کا مال آیا۔ اور ۳۹۵۱۵۹ پونڈ کا وہان سے گیا۔ جافہ ۳۲۲۳۳۷ پونڈ کا آیا۔ اور ۴۰۶۰۵۸۲ کا گیا۔ بصرہ ۷۹۵۵۶۵ پونڈ کا آیا اور ۲۹۱۵۹۷ پونڈ کا گیا۔ دمشق ۱۲۴۹۰۶ پونڈ کا آیا۔ اور ۱۵۰۰۷۳ پونڈ کا گیا۔ جدہ ۱۹۰۰۷۷ پونڈ کا آیا۔ اور ۴۳۷۵۷ پونڈ کا گیا۔ طرابلس (طرابلس الغرب) ۱۵۰۰۷۳ پونڈ کا آیا اور ۳۹۲۹۹۰ پونڈ کا گیا۔

## تجارتی جہازات اور جہازرانی

لائیڈ ایجنسی کے رجسٹر کے مطابق سنہ ۱۹۰۴ء مین[1] سلطنت عثمانیہ کے تجارتی بیڑہ مین ۹۸ دخانی جہاز (جن مین سے ہر ایک کا وزن سو ٹن یا سو ٹن سے متجاوز ہے) وزنی ۸۵۱۳۷ ٹن اور ۹۸۰ بادبانی جہاز وزنی ۱۹۴۹۹۴ ٹن تھے۔

مارچ سنہ ۱۹۰۴ء سے فروری سنہ ۱۹۰۵ء تک ٹرکی کے کل بندرگاہون مین ۱۹۲۲۶۹ جہاز وزنی ۱۵۸۴۹۴ ٹن کے آئے اور گئے۔ خاص قسطنطنیہ مین سنہ ۱۹۰۴ء مین ۲۰۷۵۸ جہاز ۸۸۲۹۵۵۳۱ ٹن وزن کے داخل اور وہان سے روانہ ہوئے۔ انمین سے ۷۰۴۴۱ جہاز وزنی ۳۹۳۲۸۳۳۱ ٹن بیرونی تجارت اور باقیماندہ ساحلی تجارت مین مصروف رہے۔ بیرونی تجارت کرنے والون مین سے ۹۸۴۴ جہاز وزنی ۸۸۷۰۱ ٹن بادبانی تھے۔ ۸۹۶۵ وزنی ۳۸۸۷۰۱ ٹن دخانی تھے۔ اور ۲۵۷ جہاز وزنی ۴۷۳۰۹۸ ٹن ایسی کمپنیون کے تھے جنھون نے باقاعدہ طور پر قسطنطنیہ سے سلسلہ آمد و رفت قایم کیا ہوا ہے۔ انگریزی جہاز تعداد مین ۱۲۵۱۹ وزنی ۱۵۰۴۶۳۸ ٹن تھے۔

سنہ ۱۹۰۴ء مین ۳۹۳۲ جہاز وزنی ۵۸۶۹۷۷۱ ٹن (جن مین سے ۸۰۲ جہاز وزنی ۴۱۴۲۲۳ ٹن انگریزی تھے) سمرنا کے بندرگاہ مین داخل ہوئے اور ۳۱۳۰۴ جہاز وزنی ۷۵۳۹۵ ٹن (جن مین سے ۵۰ جہاز وزنی ۱۹۲۴۶۰۱ ٹن انگریزی تھے) بیروت کی بندرگاہ مین داخل ہوئے۔ جو جہاز اس بندرگاہ مین داخل ہوئے انمین سے ۲۳۴۲ جہاز وزنی ۳۵۴۰۴۰ ٹن عثمانیہ تھے۔

---

[1] سنہ ۱۹۰۵ء مین اس بیڑہ مین ہر دو قسم کے جہازات کی جو تعداد تھی وہ بمعہ وزن واقعات روم مین درج کر دیگئی ہے۔ مؤلف۔

## سلسلہ خطوکتابت و وسائل آمد و رفت اندرون ملک میں

۱۸۸۸ء کے موسم بہار سے ٹرکی اور باقیماندہ یوروپ کے درمیان براہ راست ریلوے لاین کے ذریعے آمد و رفت کا سلسلہ قایم ہوگیا ہے۔ یوروپ کیطرف جانے والی بڑی بڑی لائنین قسطنطنیہ اور سالونیکا سے شروع ہوتی ہین۔ آخرالذکر بندرگاہ کا راستہ انگلستان سے مصر جانیکے لیئے اسباب کر قریب ترین ہے۔

سلطنت عثمانیہ واقع یوروپ و ایشیا مین ۱۳۔ اگست ۱۸۹۵ء تک جو لائنین جاری ہوچکی تھین اونکے نام حسب ذیل ہین:۔

| نام لائن | کتنے میل جاری ہیں | × | نام لائن | کتنے میل جاری ہیں |
|---|---|---|---|---|
| ۱۔ قسطنطنیہ۔ ایڈریانوپل۔ مصطفیٰ پاشا۔ | ۲۲۲ | × | ۲۔ سالونیکا۔ اسکب۔ متروونزا۔ | ۲۲۷ |
| ۳۔ وادی آغاج۔ ایڈریانوپل۔ | ۹۳ | × | ۴۔ اسکب۔ زیبفچہ۔ | ۵۳ |
| ۵۔ سالونیکا۔ وادی آغاج (دمبہ شاخون کے) | ۲۰۸ | × | ۶۔ سالونیکا۔ مناسطر۔ | ۱۳۶ |
| ۷۔ سمرنا۔ دینار (دمبہ شاخون کے)۔ | ۳۲۲ | × | ۸۔ سمرنا۔ اللہ شہر (دمبہ شاخون کے)۔ | ۱۶۵ |
| ۹۔ موودانہ۔ بروصہ۔ | ۲۶ | × | ۱۰۔ مرسینا۔ اودانا۔ | ۴۰ |
| ۱۱۔ جافہ۔ یروشلیم۔ | ۵۴ | × | ۱۲۔ حیدرپاشا۔ انگورا۔ | ۳۶۰ |
| ۱۳۔ بیروت۔ دمشق۔ حوران۔ | ۱۴۲ | × | ۱۴۔ عسکی شہر۔ قونیہ۔ | ۱۰۸ |
| میزان کل | .. | .. | .. | ۲۱۴۸ میل |

سالونیکا سے وادی آغاج تک ۲۰۰ میل لمبی ریلوے لاین تیار ہوگی جو قسطنطنیہ اور ویانا کی درمیانی بڑی لائین کو بمقام کلیلی برغاس جا ملیگی۔

کل سلطنت مین ۲۴۴۳ ٹرکی ڈاک خانجات ہین۔ سنہ ۱۸۹۰ء مین ڈاک خانون نے اندرون ملک مین ۹۴۵۱۰۰۰ لفافے اور پوسٹ کارڈ اور ۵۴۰۰۰۰ نمونے اور مطبوعہ کاغذ ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجے۔ اور ۳۷۱۵۰۰۰ لفافے و پوسٹ کارڈ اور ۷۳۲۰۰۰ نمونے و مطبوعہ کاغذ ممالک غیر کو بھیجے یا وہان سے آئے ہوؤن کو تقسیم کیا۔

ٹرکی مین سلسلہ تار برقی کا طول تقریباً ۲۰۳۸۰ میل اور اوسکی تارونکی لمبائی ۳۱۸۹۰ میل ہے

ایشیائی اور یوروپین ٹرکی مین ۷۰۶ تار گھر ہین۔ سالانہ آمدنی پانچ کروڑ ۱۹ لاکھ پندرہ ہزار ۵ سو ۹۶ پیاسٹر اور تنخواہون پر ایک کروڑ ۴۷ لاکھ ۶۹ ہزار ۴۰ پیاسٹر خرچ ہوتا ہے۔

## ٹرکی کے سکّے۔ اوزان و پیمانجات

۳۱ جولائی ۱۸۹۵ء کو امپیریل عثمانیہ بنک کی مالی حالت حسب ذیل تھی:۔

| رقوم یا جایداد گرفتنی و جمع | ترکی پونڈ | بنک کی ذمہ داریان یعنی رقوم ادانی | ترکی پونڈ |
|---|---|---|---|
| سرمایہ غیر وصول شدہ | ۵۵۰۰۰۰۰ | سرمایہ وصول شدہ | ۱۱۰۰۰۰۰۰ |
| نقدی اور بل (ہنڈویات) | ۳۴۹۵۲۲۸ | بنک کی جاری کردہ نوٹ | ۱۰۸۵۳۲۷ |
| سرکاری نقطہ۔ | ۹۷۹۰۴۴ | بل قابل ادائے گی۔ | ۳۲۶۶۲۳۰ |
| ضمانتین اور کفالتین۔ | ۳۷۱۴۵۱۸ | مختلف چلتی حساب | ۱۰۶۱۲۴۱۰ |
| سرکاری خزانہ کا چلتا حساب | ۱۵۹۳۳۵۲ | مقررہ میعادون پر جمع شدہ رقوم | ۱۴۸۰۷۵۷ |
| دیگر مختلف چلتی حساب | ۶۶۷۴۱۲۱ | محفوظ سرمایہ بروئے قانون | ۵۷۸۶۴۴ |
| قرضے۔ | ۶۴۲۱۷۷۸ | منافع حصہ داران قابل الادا | ۷۲۵۷۰ |
| املاک | ۱۳۱۳۱۳ | مختلف۔ | ۵۰۲۳۴۶ |
| مختلف | ۸۹۸۷۰ | - | - |
| میزان | ۲۸۵۹۹۲۸۴ | میزان | ۲۸۵۹۹۲۸۴ |

## عثمانی سکّے

ترکی لیرہ یعنے طلائی مجیدی = ۱۸ شلنگ ۔ ۸/۱۲۵ پنس کے۔

مجیدی پیاسٹر (۱۰۰ پیاسٹر کا ایک لیرہ) = - - - ۲ ۴/۲۵ پنس کے

بیش لق التی لق (یعنی کاغذ کا) اور نیز تانبے کا پیاسٹر (۵۰ پیاسٹر = ایک لیرہ کے)۔ = - - - ۲ ۳/۵ پنس کے

بڑے بڑے حساب اور سرکاری موازنے ۵۔۵ سو مجیدی پیاسٹر وہمی تھیلیون یعنے ۵۔۵ ترکی لیرون مین تیار کیئے جاتے ہین۔ ایک ترکی تھیلی انگریزی سکہ کے ساڑھے چار پونڈون کے برابر ہوتی ہے طلائی لیرہ

وزن مین [illegible] ۷ گرام اور [illegible] حصہ یعنے [illegible] ۶ گرام اوس مین خالص سونا ہوتا ہے۔ چاندی کے ۲۰ پیاستر والے سکے کا وزن ۲۴ ۱/۲ گرام ہوتا ہے۔ اور اوس مین [illegible] ۱۹ گرام خالص چاندی اور باقی آمیزش ہوتی ہے۔ کھوٹی چاندی کے سکے بھی تھے۔ اگرچہ بیشتر رائج ہین مگر یہ بتدریج خزانہ مین لیے جاکر گلائے جاتے ہین۔ [illegible]ء اور [illegible]ء کے درمیان ساٹھ کروڑ پیاستر کی مالیت کے کرنسی نوٹ جاری کیے گئے جن کا نام قائمہ تھا۔ مگر کساد نرخ کے باعث گورنمنٹ نے اون کو خزانہ مین لینے سے انکار کر دیا۔ اور آخر مین اونکی قیمت صرف برائے نام رہ گئی۔ اور باہمی لین دین مین انکا چلن موقوف ہو گیا۔ تانبے کے سکے بھی کساد نرخ کے باعث ایکطرح سے چلن بند ہو گئے۔ اور گورنمنٹ نے کاغذی (کرنسی نوٹ) اور تانبے کے سکونکی قیمت معروفی مالیت سے نصف کر دی۔ اول الذکر [illegible]ء مین کل خزانہ مین واپس لیے جاکر تلف کر دیے گئے۔ چاندی ضروریات تجارت سے وافر موجود ہے اور بالعموم ۸ فیصدی گھٹوتی پر بکتی ہے۔ اس کمی کی ایک یہ بھی بڑی وجہ ہے کہ تجارت کا موازنہ ٹرکی کے برخلاف ہے۔ تجارت درآمد زیادہ اور برآمد اوس سے کم ہے۔ اور تجارت درآمد کے فاضل حصہ کی قیمت سونے کے سکہ مین ادا کرنی پڑتی ہے۔ علاوہ برین بیرونی قرضہ کے سود اور جزوی ادائگی اور نیز جنگی سامان کی قیمت کی بابت ہر سال سونے کی کثیر مقدار ملک سے باہر جاتی ہین۔

## پرانے وزن اور پیمانے۔

| | | |
|---|---|---|
| اوقیہ (وزن کرنے کا بانٹ) = چار سو درام (درہم) | = | [illegible] ۲ پونڈ |
| الہ (سیال اشیا ناپنے کا پیمانہ۔ | = | [illegible] ۱ گیلن امپیریل۔ |
| کیلہ (غلہ ناپنے کا پیمانہ) | = | [illegible] بوشل (بوشل = ۶۴ پونڈ یا [illegible]) |
| قنطر یا قنطال = ۴۴۔ اوقیہ | = | ۱۲۵ پونڈ۔ |
| ۳۹ ۱۱/۲۵۔ اوقیہ .. | = | ایک ہنڈرڈ ویٹ (ہنڈرڈ ویٹ [illegible] ٹن) |
| چقی = ۸۰۔ اوقیہ .... | = | [illegible] ۵۱۱ پونڈ |
| قلاع = ۱۳۰ اوقیہ ... | = | ۱۹/۲۵ امپیریل کوارٹر (۸ بشل = ایک کوارٹر) |
| ۱۱۶ کیلہ — .. | = | ۱۰۰ امپیریل کوارٹر (۴ کوارٹر = ایک [illegible]) |

| | | |
|---|---|---|
| اندازہ۔ (کپڑے ناپنے کا پیمانہ)۔ | = | ۲۷ انچ |
| عرشین (زمین ناپنے کا پیمانہ)۔ | = | ۳۰ انچ |
| دونیم۔ (ایضاً) | = | ۴۰ مربع قدم |

کیلہ غلہ ناپنے کا عام مروج پیمانہ ہے۔ اس سے چھوٹے پیمانے بجائے پیمانہ ہونے کے زیادہ تر بندھے ہوئے اوزان ہیں۔ ایک سو چالیس کیلہ $\frac{۱۲۵}{۱۰۰}$ ۱۲۔ انگریزی امپیریل کوارٹر یا $\frac{۶۶}{۱۰۰}$ ۳۵ ہیکٹو لیٹر کے برابر ہوتے ہیں۔

مارچ سنہ ۱۸۸۲ء سے ترکی پیمانے اور بٹے میٹرک سسٹم (یعنے فرانسیسی پیمانوں وغیرہ) کے مساوی کردیے گئے ہیں مگر اون کے نام وہی پرانے رہنے سے بڑی دھاندلی مچتی ہے۔ اور ابھی تک نئے قاعدہ کا بالعموم رواج بھی نہیں ہوا۔ اوقیہ کو کلوگرام کے برابر بنایا گیا ہے۔ تیمن کو دس کیلوگرام کے برابر۔ قنطر = ۱۰۰ کیلوگرام۔ چیقی = ۱۰۰۰ کیلوگرام۔ شنق = ٹویکا (۱۰) لیٹر کیلہ = ہیکٹا (۱۰۰) لیٹر (یعنے $\frac{۳}{۴}$ ۲ بشل انگریزی کے)۔ اولق = ایر کے جریل = ہیکٹیر (یعنے سو ٹیر کے جو انگریزی $\frac{۴۷}{۱۰۰}$ ۲ ایکڑ کے برابر ہے)۔ عرشین = میٹر کے۔ نل = کیلومیٹر (۱۰۰۰ میٹر) کے۔ فرسنگ = ۱۰ کیلومیٹر کے۔ ۱۸۸۹ء میں اجناس خوردنی کیلئے میٹرک سسٹم کے اوزان و بٹے لازمی کردیئے گئے اور ۱۸۹۲ء میں ہر ایک چیز کے وزن کیلئے اون کو لازمی کردیا گیا لیکن اس حکم کی ابھی تعمیل نہیں کرائی گئی۔

## ریاستہائے باجگذار

**اول بلگیریا** حکمران شہزادہ۔ فرڈینینڈ ڈیوک آف سکسنی۔ پرنس آگسٹس مرحوم ڈیوک آف سکسنی اور شہزادی کلنٹائن آف بوربون آرلینیز دختر لوئیس فلپ مرحوم شاہ فرانس) کا سب سے چھوٹا بیٹا۔ ۲۶ فروری ۱۸۶۱ء کو پیدا ہوا۔ بلگیریا کی نیشنل اسمبلی (مجلس قومی) نے ۷ جولائی ۱۸۸۷ء کو اوسے باتفاق رائے بلگیریا کا شہزادہ منتخب کیا۔ اور اوسنے شہزادہ الیگزینڈر کے بعد جسنے ۷ ستمبر ۱۸۸۶ء کو تخت چھوڑ دیا تھا۔ ۱۴ اگست ۱۸۸۷ء کو عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ پرنس فرڈینینڈ (پاشا) کا انتخاب[1] دول یورپ اور باب عالی نے اب تک منظور نہیں کیا۔ ۱۳ جنوری ۱۸۹۶ء کو

[1] فروری ۱۸۹۶ء میں باب عالی اور دول عظام نے اس انتخاب کو منظور کر لیا۔ زیادہ تشریح کیلئے دیکھو واقعات ۱۸۹۶ء کا حاشیہ متعلق ایضاً

پرنس الیگزینڈر صوبہ مشرقی رومیلیا کا بھی گورنر مقرر کیا گیا۔ جو صوبہ بطرح بلگیریا کے ساتھ ملحق ہوگیا تاہم دول نے اس الحاق کو ہنوز تسلیم نہین کیا۔

بتاریخ ۲۰۔ اپریل ۱۸۹۳ء فرڈنینڈ پاشا نے پارما کے ڈیوک رابرٹ کی بڑی لڑکی میری لوئیسا سے جو ۱۷ جنوری ۱۸۷۰ء کو پیدا ہوئی شادی کی۔ اولاد حسب ذیل ہے۔ (۱) شہزادہ بوریس ۳۰ جنوری ۱۸۹۴ء کو متولد ہوا۔ (۲) شہزادہ سیرل ۱۷ نومبر ۱۸۹۵ء کو پیدا ہوا۔

۱۸۷۹ء کی کانسٹی ٹیوشن (آئین) کے روسے یہ قرار دیا گیا کہ "پرنس کو لازمی طور پر بالاستقلال ریاست مین رہایش پذیر ہونا پڑے گا" عدم موجودگی کی صورت مین وہ اپنا ایک قایمقام (ریجینٹ) مقرر کرے گا جس کے اختیارات اور فرایض کی تشریح ایک خاص قانون کے ذریعہ کی جاویگی خطاب شہزادگی موروثی ہے۔ کانسٹی ٹیوشن کی ۱۸۹۳ء والی ترمیمات سے بشرط ضرورت ریجنسی (قایمقامی۔ نیابت) کے قیام و انتظام اور اوس کے اختیارات وغیرہ کی توضیح کیگئی۔ اور ۱۸۹۳ء مین گرینڈ سوبرنجی (مجلس قومی) نے مزید ترمیم کرکے حکمران شہزادہ اور اوس کے ولی عہد کے لیے "رایل ہائی نس" کا خطاب منظور کیا۔ شہزادہ بدستور رومن کیتھولک مذہب کا پابند ہے۔ مگر اوس کا وارث ۱۴ فروری ۱۸۹۶ء کو آرتھوڈوکس گریک چرچ (ٹھیٹھ کلیسائی یونانی) مین داخل کیا گیا۔

**آئین و حکومت** عہدنامہ برلن نے جس پر ۱۳ جولائی ۱۸۷۸ء کو دستخط ہوئے۔ ریاست بلگیریا کو قایم کیا۔ بروے دفعہ اول حکم دیا گیا کہ بلگیریا کو "زیر امپیریل مجسٹی سلطان اعظم کے ماتحت خود حکومت کرنے والی باجگذار ریاست بنایا جاوے۔ اوسکی حکومت مسیحی ہوگی اور اپنا قومی ملیشیا (ملکی فوج) رکھے گی"

دفعہ سوم کا حکم یہ ہے "بلگیریا کے شہزادہ کو ریاست کی آبادی آزادی کے ساتھ منتخب کرے گی۔ اور باجازت دول باب عالی اوسکو منظور کرے گا۔ یوروپ کی دول عظام کے حکمران خاندانون کا کوئی فرد بلگیریا کا شہزادہ منتخب نہین ہوسکے گا عہدہ شہزادگی کے خالی ہونے پر نیا شہزادہ اونہی شرایط اور اونہی قواعد کی پابندی کے ساتھ منتخب کیا جاوے گا" ۱۷ جنوری ۱۸۸۶ء کو بلگیریا اور مشرقی رومیلیا ایک ہی گورنمنٹ کے ماتحت کر دیئے گئے۔

صوبہ مشرقی رومیلیا جو بلگیریا کے ساتھ ملحق ہونے کی تاریخ سے جنوبی بلگیریا بھی کہلاتا ہے۔ بروے

عہدنامہ برلن قایم کیا گیا تہا۔ اور اوس کو انتظامی خود مختاری عطا کر کے سلطان المعظم کے براہ راست پولٹیکل (ملکی) اور جنگی اقتدار مین رہنے دیا گیا تھا۔

دفعہ ۱۷ اسکے الفاظ یہ ہین "مشرقی رومیلیا کے گورنر جنرل کو منظوری دول ۵ برسون کی میعاد کے لیے باب عالی نامزد کیا کرے گا" ۱۸ ستمبر ۱۸۸۵ء کو بغاوت ہو کر موجودہ حکومت موقوف کر دیگئی۔ گورنر کو معزول کر کے صوبہ سے نکالدیا گیا۔ اور صوبہ مشرقی رومیلیا کے بلگیریا کے ساتھ ملحق ہوجانے کا اعلان دے دیا گیا۔ اپریل ۱۸۸۶ء کے آخری ہفتون مین عہدنامہ برلن پر دستخط کرنے والی سلطنتون کے قایم مقامون کی ایک کانفرنس قسطنطنیہ مین منعقد ہوئی۔ اور سلطان المعظم نے بروے فرمان شہنشاہی مورخہ ۱۰ اپریل ۱۸۸۶ء صوبہ کی حالت مین مندرجہ ذیل تغیرون کو منظور فرمایا۔

(۱) مشرقی رومیلیا کی حکومت شہزادہ بلگیریا کی تحویل مین کر دیجاوے (۲) قرجالی اور ریحیس (رہوپ) کے اضلاع جن مین مسلمانونکی آبادی زیادہ ہے باب عالی کو واپس دیدیئے جاوین۔ (۳) ہردو صوبونکی بنیادی قانون کو مقامی ضرورتون اور تقاضاے وقت کے مطابق ترمیم کرنے کی غرض سے پرتالنے کیلیے ایک کمیشن مقرر کیجائے۔ (۴) وہ کمیشن ساتھ ہی عثمانیہ خزانہ کے اغراض ومفاد پر بھی غور کرے یعنی کہ باب عالی کو ہردو صوبون سے کسقدر رقم بطور خراج اور کسقدر رقم قومی قرضہ کے حصہ رسدی کی بابت وصول ہو (۵) عہدنامہ برلن کی باقی شرایط قایم رہین۔

شرایط و احکام مندرجہ بالا کے مطابق ایک ترکی بلغاری کمیشن نے صوفیا مین اجلاس منعقد کر کے بنیادی قانون کی ترمیم اور خاصکر محاصل وآمد و برآمد اور خراج کے مسایل کا تصفیہ کرنا شروع کیا۔ مگر اس کمیشن کی کارروائی کا اون واقعات نے جن نے ۲۰ اگست ۱۸۸۶ء کی رات کو پرنس الیگزینڈر کو تخت سے معزول کردیا اچانک خاتمہ کر دیا۔

یہ صوبہ اوس وقت سے سب طرح سے بلگیریا کا جزو اور صوفیا کی حکومت کے ماتحت ہے۔ فلپ پولی (سابق دارالخلافہ مشرقی رومیلیا) اب فقط ایک ضلع کا صدر مقام ہے۔ اور دونون صوبون کا دارالریاست صوفیا ہی کو تسلیم کیا جاتا ہے۔

۱۸۷۹ء کی کانسٹی ٹیوشن اور ۱۸۹۳ء مین جو اوسکی ترمیم ہوئی اوس کی رو سے وضع قوانین کا اختیار ایک ہی چیمبر (بیت) کو جو بلگیریا کی نیشنل اسمبلی (مجلس قومی) کہلاتا ہے۔ تفویض کیگئی۔ تمام بالغ مردون کو

اوس کے ممبرون کے انتخاب مین رائے دینے کا حق حاصل ہے۔ اور آبادی کے ہر بیس ہزار آدمیون کو پیچھے ایک ممبر منتخب ہوتا ہے۔ جو ممبر اوس شہر مین رہائش رکھتے ہون جہان اسمبلی اجلاس کرتی ہے اونکو بدوران اجلاس پندرہ فرینک (بارہ شلنگ) یومیہ کے حساب سے اور دوسرے ممبرون کو ۲۰ فرینک (۱۶ شلنگ) یومیہ اور سفر خرچ ملتا ہے۔ اسمبلی کی میعاد پانچ برس ہے مگر شہزادہ جس وقت چاہے اوس کو توڑ سکتا ہے اور اس صورت مین نیا انتخاب چار مہینون کے اندر ہو جانا لازمی ہے۔ اسمبلی نے ایک دوسرا چیمبر (سینیٹ) قائم کرنے کی تجویز کو ۱۹۰۳ء مین منظور کیا۔

عاملانہ اختیارات زیر فرمان شہزادہ مندرجہ ذیل آٹھ وزراء کی کونسل کو حاصل ہے۔

(۱) وزیر صیغہ خارجیہ و عبادت عامہ

(۲)۔ وزیر صیغہ اندرونی۔

(۳) وزیر تعلیم عام

(۴)۔ وزیر مال۔

(۵)۔ وزیر عدالت عامہ

(۶)۔ وزیر جنگ۔

(۷)۔ وزیر تجارت و زراعت

(۸)۔ وزیر تعمیرات عامہ ۞

## رقبہ و آبادی

بلگیریا خاص کی ریاست کا رقبہ اندازاً ۲۴۳۰۹۰ انگریزی مربع میل اور جنوبی بلگیریا (یعنی مشرقی رومیلیا) کا ۳۵۰۰ مربع میل ہے۔ یکم جنوری ۱۹۰۱ء کو جو مردم شماری کیگئی اوس مین کل ریاست کی آبادی ۳۰۹۰۱۹ متحقق ہوئی جن مین سے ۹۹۲۳۸۶ مشرقی رومیلیا کی آبادی تھی۔ بلگیریا کی از سر نو ترتیب ہو کر اوس کو ۱۲ ضلعون مین تقسیم کیا گیا ہے۔ جن مین سے چھ مشرقی رومیلیا کے ہین ۱۹۰۱ء کی کل آبادی مین سے ۳۰۹۴۳۵۰۴ کس بلغر ۵۹۵۷۲۸۔ ترک ۶۹۰۱۰۸ یونانی ۷۴۵۰۴ جپسی ۲۷۵۳۱ یہودی ۴۲۰۳ جرمنی اور ۳۷۹۹ روسی تھے۔ مذہب وار تفصیل یہ تھی:۔

۲۶۰۵۹۰۵ کس آرتھوڈاکس گریک چرچ جو سرکاری مذہب ہے۔ ۶۴۳۲۵۸ مسلمان ۲۸۷۱۹ پروٹسٹنٹ کیتھولک

ریاست کا موجودہ صدر مقام صوفیہ ہے۔ اوسکی آبادی ۴۷ ہزار ہے۔

دوسرے بڑے بڑے شہر یہ ہین۔ فلپ پولی (رومیلیا کا صدر مقام) آبادی ۳۳۰۳۲ - وارنا آبادی ۲۸۱۷۴ - شوملا ۲۳۵۱۷ - رسچک ۲۸۱۲۱ - سلیونو ۲۰۳۲۱ - ستارازاگورا ۱۶۰۳۹ - تاتار بازارجیک ۱۵۹۵۹ سستوو ۱۲۰۲۸ - پلیونا ۱۴۳۰۷ - سلسٹریا ۱۱۴۱۴ - ٹرنوو (بلگیریا کا قدیم صدر مقام) ۱۱۳۱۴ - وڈین ۱۴۷۷۲ - آبادی کا حصہ کثیر زراعت اور اپنے ریوڑون اور گلونکی پیداوار پر گذر کرتا ہے۔ سنہ ۱۸۹۳ء مین ۴۰۱۴۳ شادیان ہوئین ۱۴۱۳۲۰ پیدا اور ۹۲۱۰۰ فوت ہوئے یعنی پیدائش بہ نسبت اموات ۴۹۲۲۰ زیادہ رہی۔

**تعلیم** سنہ ۱۸۹۰ء مین بلگیریا مین ۴۱۸۳ ابتدائی مکاتب تھے جن مین ۱۷۷۱۲۹ لڑکے اور ۴۲۲۰۴ لڑکیان زیر تعلیم تھین۔ سکول جانے کی عمر کے لڑکونکی تعداد ۲۷۵۷۵۹ اور لڑکیون کی ۲۶۱۹۶۸ ہے۔ تعلیم کے سررشتہ کو سرکاری خزانہ سے ۲۰ لاکھ لیو (لیو = فرانک = ۴/۵ شلنگ کے) کی امداد سالانہ ملتی ہے۔ تعلیم مفت ملتی ہے اور بظاہر چار برس کی میعاد کیلئے کل پر لازمی ہے۔ آبادی کا تقریباً ۸۱ فیصدی حصہ لکھ یا پڑھ نہین سکتا۔

صوفیا مین یونیورسٹی ہے۔ اور بڑے بڑے شہرون مین اعلےٰ مدارس کے ساتھ ورزش گاہین بھی ہین جن مین سے چار لڑکیون کیلئے ہین۔ کئی ادنے درجے کے درمیانی مدارس بھی ہین۔ صوفیا مین ایک پبلک لائبریری (کتب خانہ عام بھی ہے)۔ جہان کوئی فیس نہین لیجاتی۔

**مالی حالت** سنہ ۱۸۹۵ء کے بجٹ کی تخمینے یہ تھے۔ آمدنی ۹۴۹۴۸۲۲۵ لیو خرچ ۹۴۹۳۰۹۶۹ لیو۔ آمدنی کی بڑی مدات یہ تھین۔ محاصل بالواسطہ (یعنی محصول آبکاری چنگی اسٹامپ وغیرہ یعنی ایسے محصول جن کا بوجھ رعایا پر براہ راست نہ پڑتا ہو) ۳۵۰۳۲۰۰۰ لیو۔ محاصل بلاواسطہ (مالگذاری اور اسی قسم کے دیگر ٹیکس و محصول جنکا بوجھ رعایا پہ براہ راست پڑتا ہو) ۳۵۴۷۱۰۰۰ لیو۔ خرچ کی بڑی مدین یہ تھین۔ محکمہ قرضہ قومی ۲۷۲۰۲۲۹۱ لیو۔ محکمہ مال و خزانہ ۵۵۲۰۶۴ لیو۔ محکمہ وزیر اندرونی ۹۶۰۲۰۸ ۔ تعلیم عامہ ۴۲۸۹۴۳۹ ۔ صیغہ جنگ ۸۰۰۴۷۴۲۲۲ لیو۔ قرضہ قومی ایک کروڑ لیو ہے اور اس کے علاوہ دیگر قرضے یہ ہین۔

چار کروڑ ساٹھ لاکھ لیو جو وارنا۔ رسچک ریلوے کو خرید کرنے کیلئے ۱۸۸۶ء مین لیا گیا۔ تین کروڑ لیو کا قرضہ جو ۱۸۸۹ء مین لیا گیا۔ اور چودہ کروڑ ۲۰ لاکھ لیو کا قرضہ جو ۱۸۹۲ء مین جاری کیا گیا۔ مگر اسمین سے ابھی تک صرف سات کروڑ بیس لاکھ لیو حاصل ہوئے ہین۔

سالانہ خراج اور ترکی قومی قرضہ کے اوس حصہ رسدی کے متعلق جو بلگیریا کو ادا کرنا چاہیے۔ بموجب عہدنامہ برلن مین یہ قرار دیا گیا تھا کہ دستخط کنندہ سلطنتین دونون رقمونکی مقدار باہمی قرارداد سے معین کرین گی مگر اب تک کوئی رقم معین نہین کیگئی۔

**حفاظت** بلگیریا کی شمالی سرحد پر دریائے ڈینوب ہی۔ جو سوائے مشرق یعنے صوبہ ڈوبرڈوشا کی سرحد کے بلگیریا کو رومینیا سے جدا کرتا ہے۔ اس سرحد پر وڈین۔ رسچک اور سلسٹریا تین مشہور جنگی قلعے ہین۔ ورنا کا قلعہ بحیرۂ اسود پر ہے۔ اور قلعہ شوملا بجانب غرب اندرون ملک مین بلگیریا کے غرب وجنوب مین ترکی خاص واقعہ ہے۔

فوجی خدمت لازمی ہے ۱۸۸۵ء کی بغاوت فلپ پول کے وقت سے مشرقی رومیلیا کی فوجین بھی بلگیریا کی فوجمین شامل ہوگئی ہین۔ سوقت کل فوجی طاقت حسب ذیل ہے:۔

۲۴ رجمنٹین فوج پیدل کی۔ ہر رجمنٹ تین پلٹنونکی۔ دو پلٹن صف آرا اور ایک پلٹن ڈپو (ذخیرہ کا کام دینے والی)۔ ۴ رجمنٹین فوج سوار انکی شہزادہ کا ذاتی باڈی گارڈ سوارون کا۔ ۶ رجمنٹین توپ خانہ کی۔ ہر رجمنٹ مین چار میدانی باتریان۔ اور ہر باتری مین بوقت صلح چار توپین۔ اور ایک سو بیس آدمی اور بوقت جنگ آٹھ توپین۔ دو ڈپو (گودام۔ ذخیرے) توپ خانہ کے اور ایک باتری قلعہ شکن توپون کی۔ ایک رجمنٹ انجنیرون کی جس مین تین پلٹنین ہین۔ اور ایک کمپنی قواعد سکھلانے والونکی۔ بوقت صلح چھ رجمنٹین توپ خانہ میدانی کی ہر رجمنٹ مین ۶ باتریان اور فی باتری چار توپین اور ایک ڈویژن (دستہ) پہاڑی توپ خانہ کا۔ یعنے دو رجمنٹین یعنے بوقت صلح ۱۴۴ میدانی توپونکی ۳۶ باتریان اور بارہ کوہی توپون کے چھ ڈویژن۔ اور بوقت جنگ چھ رجمنٹین چھ چھ باتریونکی۔ فی باتری ۸ میدانی توپین۔ جملہ ۲۸۸ میدانی توپین اور چھ کوہی باتریان چھ چھ توپونکی یعنے جملہ ۳۶ کوہی توپین۔ فوج تین ڈویژنون پر منقسم ہے۔ ہر ایک ڈویژن مین دو برگیڈ ہین پیدل فوج مینلیچر ری پیٹنگ رائفل سے مسلح ہے۔ بلگیریا کے پاس جہاز مندرجہ ذیل ہین:۔

(۱) شہزادہ کی تفریحی کشتی موسومہ الیگزینڈر اول وزنی ۸ سوٹن۔ (۲) دخانی جہاز موسومہ آئجن وزنی چار سوٹن۔ (۳) دخانی جہاز موسومہ کروم وزنی ۵۰ ٹن۔ (۴) دخانی جہاز موسومہ سیمیون ویلکی وزنی چھ سوٹن۔ انکے علاوہ سات بہت ہی چھوٹی چھوٹی دخانی کشتیان ہین۔ اور دریائے ڈینیوب کی حفاظت کے لیئے دو زرہ پوش اگن بوٹ ہین۔

**پیداوار صنعت و حرفت** بڑی زراعتی پیداوار گندم ہے جو بمقدار کثیر باہر بھی جاتی ہے شراب۔ تمباکو اور ریشم بھی پیدا ہوتا ہے۔ اور عطر گلاب بکثرت تیار کیا جاتا ہے سنہ ۱۹۱۲ء میں ۵۳۵۹۹۰۰- ایکڑ اراضی تردوی ۷۷۰۹۰۰۰- ایکڑ چراگاہ ۵- ۳۴۴۷۱۲۰ ایکڑ انگورستان- ۱۱۱۱۲۰- ایکڑ باغ وغیرہ اور ۳۲۹۱۱۰۰- ایکڑ جنگلات اور لکڑیکے ذخیرے تھی۔ کل مزروعہ رقبہ ۹۴۳۳۳ ایکڑ غیر مزروعہ مگر قابل زراعت (ممکن) رقبہ ۱۳۹۵۱۳۰۰- ایکڑ۔ اور ناقابل زراعت (غیر ممکن) ۱۰۹۹۱۵۰- ایکڑ ہے۔ مالکان اراضی کی تعداد تقریباً چار لاکھ ہے۔ اور غیر مالک دہقانی آبادی شمار میں تقریباً ۳۳۲۹۹۰۰ ہے سنہ ۱۹۱۲ء میں بلگیریا میں ستر لاکھ ساٹھ ہزار تین سو بھیڑیں۔ ۱۴ لاکھ ۵۳ ہزار ۵ سو بکریاں اور چار لاکھ ۴۱ ہزار سور تھے۔

ریاست کی بڑی معدنی پیداوار یں لوہا اور کوئلہ ہیں۔ برنماس کی متصل نمکین جھیلوں سے سنہ ۱۹۱۰ء میں ۲۵ ہزار ٹن نمک حاصل ہوا۔ تقریباً بیس اونی کارخانے جاری ہیں۔

**تجارت** تجارت کی بڑی جنس گندم ہے۔ دوسری اجناس جو باہر جاتی ہیں یہ ہیں۔ اون چربی مکھن پنیر۔ کھالیں سن اور لکڑی۔

درآمد زیادہ تر پارچات۔ لوہا اور کوئلہ کی ہے سنہ ۱۹۱۲ء میں کل ریاست میں ۹ کروڑ ۴ لاکھ ۷۶ ہزار نو سو لیو کا مال باہر سے آیا۔ اور نو کروڑ ۱۳ لاکھ ۶۳ ہزار ۶ سو ۵۳ لیو کا باہر گیا۔

مندرجہ ذیل جدول سے سنہ ۱۹۱۲ء میں مختلف ممالک سے جو تجارت ہوئی اوس کی مقدار معلوم ہوجاوے گی:-

| نام ملک | مالیت مال تجارتی جو وہاں سے آیا | مال جو وہاں گیا | نام ملک | [illegible] | جو وہاں گیا |
|---|---|---|---|---|---|
| سلطنت متحدہ | ۲۰۱۷۳۲۳۶ لیو | ۱۲۳۰۲۷۶۵ لیو | بلجیم | ۱۷۱۱۰۸۰ لیو | ۳۲۵۲۳۰۹ لیو |
| آسٹریا | ۳۵۱۰۵۷۸۵ | ۲۸۸۱۹۰۲ | سوئٹزرلینڈ | ۱۰۰۰۸۷۸ | ۳۹۲۹۳ |
| ٹرکی | ۱۳۷۸۵۹۰۷ | ۲۶۷۹۴۸۵۱ | سرویا | ۱۱۹۰۱۴ | ۱۳۲۱۲۳ |
| فرانس | ۳۷۴۰۴۶۴ | ۸۷۲۰۴۵۳ | صوبجات متحدہ امریکہ | ۲۰۰۳۳۵ | - |
| روس | ۴۹۱۶۰۲۲ | ۲۲۹۲۳ | یونان | ۵۳۵۳۲۲ | ۱۹۵۶۸۲ |
| جرمنی | ۲۰۵۶۵۵۳ | ۱۱۹۵۱۹۶۰ | دیگر ممالک | ۲۱۲۹۵۶ | ۵۲۹۰۷۱۱ |

| نام ملک | مالیت مال تجارتی جو وہان سے آیا | مال جو وہان گیا | نام ملک | مالیت مال تجارتی جو وہان سے آیا | مال جو وہان گیا |
|---|---|---|---|---|---|
| رومیلیا | لیو ۱۸۲۸۲۹۶ | لیو ۷۲۷۳۷۴ | میزان | لیو ۹۹۲۲۹۱۹۳ | لیو ۷۲۸۵۰۶۷۵ |
| اٹلی | ۳۶۹۴۶۴۵ | ۵۴۸۴۳۹۹ | - | - | - |

۱۸۹۳ء مین درآمد کی بڑی اجناس یہ تھین :-
پارچات ۵۰۷۹۹۳۳۰۳ لیو کے - نوآبادیہاے کی اجناس ۱۰۴۲۳۸۰۰ لیو کی - دہاتین ۳۲۲۲۶۲۵ لیو کی - مشینری ۸۰۵ لاکھ ۱۳ ہزار آٹھ سو لیو کی - رنگا ہوا چمڑا ۵۵۶۲۴۰ - اسباب آرایشی و لکڑی کا ۵۲ لاکھ ۴۴ ہزار ایک سو لیو کا - اجناس برآمد مین سب سے زیادہ مالیت گندم کی تھی جو ۵۸۱۳۰۰ لیو کی انگلستان - جرمنی فرانس اور ٹرکی کو گئی - مویشی ۶۱۲۷۴۵۰ لیو کے گئے -

انگلستان کی مجلس تجارت کے نقشون کی رو سے ۱۸۹۳ء مین ۱۲۶۱۰۲ پونڈ کا مال بلگیریا سے برطانیہ کلان مین آیا - اور ۱۲۷۲۱۵ پونڈ کا برطانیہ کلان سے وہان گیا - برطانیہ کلان مین درآمد زیادہ ان اشیا کی ہوئی - غلہ ۵۰۰۰۵ پونڈ کی اور جو ۵۶۱۸۱ پونڈ کے اور وہان سے بلگیریا کو نسبتاً زیادہ تر یہ چیزین گئین - سوتی پارچات ۹۲۳۱۶ پونڈ کے - لوہا - تانبا اور ٹین ۳۶۶۸۸ پونڈ کی -

## جہازات و جہازرانی

بندرگاہ وارنا مین ۱۸۹۳ء مین ۶۸۲ جہاز وزنی ۸۸۴۴۴ ٹن (جن مین سے ۱۰ جہاز وزنی ۱۱۰۳۸۹ ٹن انگریزی تھے) داخل ہوئے اور اسی قدر وہان سے روانہ ہوئے - بندرگاہ برغاس مین ۵۹۰ جہاز وزنی ۴۵۱۵۹۶ ٹن (جن مین سے ۴۳ جہاز وزنی ۵۸۶۱۷ ٹن انگریزی تھے) داخل ہوئے -

بلگیریا و مشرقی رومیلیا مین ۱۸۹۰ء مین ۵۲۰ میل ریلوے جاری تھی جن مین سے ۲۲۳ میل بلگیریا خاص مین تھے - ریلوے لائینین اس طرح سے تیار کیگئی ہین کہ صوفیا کو ایک طرف تو قسطنطنیہ سے ملا دیا گیا ہے - اور دوسری طرف بلگیریا اور یوروپ کے عام سلسلہ ریلوے سے - ۱۸۹۲ء مین دونون صوبون مین سرکاری سلسلہ تار برقی کا طول ۲۹۵۳ میل اور تار گھر ۱۴۴ تھے - جہان سے ۱۰۵۶۶۱ پیغام روانہ کیے گئے - ۱۸۹۳ء مین ۲۳۴ ڈاکخانے تھے جنہون نے ۳۷۷۲۱۹۵۲ خطوط اور اخبارات وغیرہ روانہ اور تقسیم کیے - محکمہ تار و ڈاکخانہ سے ۱۸۹۳ء مین ۸۵۹۷ پونڈ آمدنی اور ۳۰۱۳۰ پونڈ خرچ ہوا -

**سکے اور ساہوکارے** بلگیریا مین ایک نیشنل بنک ہی جس کا صدر مقام صوفیا مین ہے اور فلپ پولی رسچک اور وارنا مین اوسکی شاخین ہین۔ اوس کا سرمایہ چار لاکھ پونڈ ہے جو سرکاری خزانہ سے بہم پہونچایا گیا ہے تیس ہزار پونڈ اوس کا ریزرو فنڈ ہے اور سولہ ہزار پونڈ کی مالیت کے اوس کے نوٹ چلتے ہین۔

عثمانیہ بنک کی ایک شاخ فلپ پولی مین ہے اور ہر ایک ضلع مین گورنمنٹ کے زیر اہتمام ایک ایک زراعتی بنک ہی۔ عام سکے یہ مروج ہین۔ سفید تانبا اور نکل کے سٹوٹنکی جو امریکن سینٹ (ڈالر کا سوان حصہ) کے برابر ہین چاندی کے سکے یہ ہین ½ - ۱ - ۲ - ۵ اور لیو۔ لیو ایک فرانک کے برابر ہے نیشنل بنک کے نوٹ مساوی قیمت پر چلتے ہین۔

صوفیا مین انگریزی ایجنٹ اور قونصل جنرل سٹرایف۔ ای۔ ایچ ایلیٹ ہی۔ اور اس کے علاوہ صوفیا۔ فلپ پولی۔ رسچک اور وارنا مین نائب قونصل بھی ہین ٭

## دوسری باجگذار ریاست

**جزیرہ سموس** یہ جزیرہ ایشیا کوچک کے ساحل کے قریب ہی۔ ۱۱ دسمبر ۱۸۳۲ء کو اسے روس۔ فرانس اور برطانیہ کلان کی زیر ضمانت ٹرکی کے ماتحت ایک ریاست بنایا گیا اس کا رقبہ ۱۸۰ مربع میل اور آبادی (۱۹۰۶ء کی مردم شماری کے مطابق) ۶۶۸۴۴ ہے۔ انکے علاوہ اس جزیرہ کے ۱۳۰۰۰ باشندے ایشیاء کوچک کے ساحل پر آباد ہین۔ اجنبیون کا شمار ۴۱۰۰ ہے جن مین سے ۵۶۵ یونانی ہین سنہ ۱۹۰۳ء مین یہان ۴۶۲ شادیان ہوئین ۱۷۷۵ پیدا ہوئے اور ۱۲۴۴ آدمی مرے۔

سوائے ۶۳ آدمیونکے کل باشندون کا مذہب گریک آرتھوڈاکس ہی۔

سنہ ۱۹۰۴-۰۵ء کی آمدنی کا اندازہ ۳۰۲۹۹۰۲ پیاستر اور خرچ کا بھی اسیقدر لگایا گیا۔ اس ریاست کے ذمہ کوئی قومی قرضہ نہین۔

سنہ ۱۹۰۴ء مین یہان سے ۱۹۰۵۴۳۶۲ پیاستر کا مال گیا۔ اور ۱۵۹۷۵۹۲۳ پیاستر کا آیا۔ بڑی اجناس برآمد یہ تھین شراب ۳۴۲۵۷۶۳۴۰ پیاستر کی۔ انگور ۸۱۹۱۵۶۶۷ پیاستر کے۔ کھالین یعنی کچا چمڑا ۱۲۱۵۱۲ پیاستر کا تیل ۱۴۴۲۳۰۰۰ پیاستر کا۔ درآمد کی بڑی اجناس یہ تھین۔ اسپرٹ (روح شراب) ۳۰۹۳۱۴۷ پیاستر کی تھی۔

۳۷۲۴۳۲۶۳ پیاسترکی۔ ندبقیت ۵۶۴۰۰۷۵۱ پیاسترکی۔

۱۹۰۳ء میں ۲۳۳۳۴ جہاز۔ ۲۰۹۰۵۷۵ ٹن کے بندرگاہ مین داخل اور وہان سے روانہ ہوئے۔ ان میں سے ۱۰۱۳ جہاز ۳۰۰۹۲ ٹن کے انگریزی تھے۔ الالیان جزیرہ ۴۴۳ جہازون کے مالک ہین جن کا وزن ۳۴۱۳ ٹن ہے۔

۱۹۰۴ء میں ۲۴۱۲ خطوط اور ۳۰۹۳۲ مطبوعہ کاغذ ڈاک خانہ سے گزرے پیغامات تار کی تعداد ۹۴۲۷ تھی۔

# سفرائے و قونصلین

## ۱۔ ٹرکی کے برطانیہ کلان مین

سفیر قسطاقی آفندی انتھوپولوس (عیسائی)۔
شیر سفارت - مارل بے۔
سیکرٹری - رفعت بے۔
بحری اٹاچی۔ کمانڈر غالب بے۔
قونصل جنرل - فریداللہ آفندی

مقامات مندرجہ ذیل مین ترکی قونصل جنرل مامور ہین۔ لورپول بمبئی کیپ آف گڈ ہوپ۔ مالٹا۔

مندرجہ ذیل مقامات مین قونصل یا نائب قونصل تعین ہین۔ برمنگھم۔ ڈبلن۔ جرسی۔ نیوکیسل آن ٹائین۔ کولمبو (واقعہ سیلون)۔ جبرالٹر۔ سینٹ لوئیس۔ (واقعہ جزیرہ مارلیشس) پائینٹ ڈی گیل۔ کارڈف۔ گلاسگو۔ ہارٹل پول۔ ہل۔ لیتھ۔ مانچسٹر۔ سوتھمپٹن۔ سنڈرلینڈ۔ سوین سی۔ کراچی و مدراس۔

## ۲۔ برطانیہ کلان کے ٹرکی مین

سفیر۔ رائیٹ آنریبل سر فلپ۔ آیچ ڈبلیو کری جی سی بی جو ۱۸۹۸ء سے محکمہ خارجیہ کا مستقل نائب وزیر تھا۔ جنوری ۱۸۹۴ء مین سفیر ٹرکی تقرر ہوا۔

سیکرٹری آنریبل۔ ایم۔ ایچ ہربرٹ۔ (یہ اٹلی کو تبدیل ہوگیا ہے۔ مؤلف)۔

جنگی اٹاچی۔ کرنیل نیت د م مائل سی ایم جی۔

تجارتی سیکرٹری (برائے ایشیائی ٹرکی) ایڈورڈ فٹنر جیرلڈلا۔

تجارتی اٹاچی اور قونصل۔ ڈبلیو ایچ رنچ سی ایم جی۔ مدت ۱۹۰۸ء میں فوت ہوگیا ہے مؤلف۔

مندرجہ ذیل مقامات میں انگریزی قونصل جنرل مامور ہیں۔ بغداد۔ بیروت۔ بوسنا سرای۔ سالونیکا۔ سمرنا۔ طرابلس۔

ان مقامات میں قونصل یا نائب قونصل متعین ہیں۔ بنغازی (واقعہ طرابلس) ایڈریانوپل بصرہ دمشق۔ (جزیرہ) کریٹ۔ جدہ۔ یروشلیم۔ ارض روم۔ سموس۔ طرابزون۔ بروصہ۔ ڈارڈنیلز۔ گیلی پولی۔ سقوطرے۔ اوانا۔ انطاکیہ۔ کینڈیا (واقعہ جزیرہ کریٹ) وان۔ رہوڈس۔ مکالانو اور خرپوت۔ پلیوین۔ مناسطر۔ دیاربکر۔

# تیسری جلد ریاست

مصر[1] حکمران خدیو۔ عباس حلمی پاشا۔ پسر محمد توفیق پاشا مرحوم۔ ۱۴ جولائی ۱۸۷۴ء کو پیدا ہوا۔ ۷ جنوری ۱۸۹۲ء کو اپنے باپ کی وفات پر تخت نشین ہوا۔ پرنسس اقبال خانم سے شادی کی

---

لہ انگریزی قبضہ مصر کو وہاں کی عام رعایا جس نگاہ سے دیکھتی ہے وہ مضمون مندرجہ ذیل سے معلوم ہوجائیگا۔

انگریزی قبضہ مصر کے مسئلہ پر ہم کئی دفعہ بہت تفصیل کے ساتھ یہ ظاہر کر چکے ہیں کہ معاملات خارجیہ میں انگلستان کو جو مشکلات حادثہ ہو رہی ہیں جن کے نتیجہ آئندہ کا قومی احتمال ہے اوس کے زیادہ حصہ کا باعث بھی قبضہ مصر ہے ٹرکی کو اس ناجائز غصب نے سخت بیزار و خستہ کر رکھا ہے۔ اور روس۔ فرانس و جرمنی وغیرہ کو بھی جنہیں انگلستان کے مقبوضات میں ہر روز وسعت پیدا ہوتے جانا ہرگز مرغوب نہیں انگلستان سے بجائے خود حسب خواہش خطرناک اتفاق کرنیکا موقعہ اور بہانہ دیدیا ہوا ہے۔

ہم تسلیم کرتے ہیں کہ انگلستان بھی اس معاملہ سے دول یورپ کی توجہ کو ہٹائے رکھنے کیلئے کچھ کم تدبر و حسن لیاقت ظاہر نہیں کر رہا۔ ٹرکی میں آئے دن جھگڑے پیدا کرتے رہنے کا بڑا مدعا یہی ہے جس میں ٹرکی کامیاب ہیں سلطنت عثمانیہ کی عیسائی رعایا کی بعض بکھیڑوں میں اوس کو کافی مدد پہنچتی ہیں۔ مگر بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی۔ اگر انگریزوں نے مصر کو نہ چھوڑا تو آخر ایک دن یہ خوفناک واقعہ پیش آرہے گا۔ اس امر کو چند مرتبہ شرح و بسط کے ساتھ بتایا جاچکا ہے کہ اعلیٰ حضرت باوجود طاقت و قابلیت رکھنے کے انگریزوں کو کیوں نہیں مصر سے جبراً نکال دیتے۔ (باقی اگلے صفحہ پر)

جس کے بطن سے ۱۲ فروری ۱۸۹۹ء کو شہزادی امینہ خانم متولد ہوئی۔ خدیو کا ایک چھوٹا بھائی محمد علی ہے جو ۲۴ اکتوبر ۱۸۷۵ء کو پیدا ہوا۔ اور دو بہنین ہین خدیجہ خانم ۲ مئی ۱۸۷۹ء کو پیدا ہوئین۔ اور نعمت خانم ۱۶ نومبر ۱۸۸۱ء کو۔

اس کا اعادہ نامناسب ہے اور جو لوگ آجکل کے تعلقات بین الاقوام اور ملکی تدبیرون اور چالون کو سمجھتے ہین سوہ بخوبی جانتے ہین کہ دول یوروپ کا باہم متفق ہو کر انگریزون کو مصر سے نکالنے کیلیے کمربستہ ہو جانا امر غیر اغلب ہے۔ اس مواد کے پکنے کیلیے کچھ عرصہ چاہیے جس کیلیے کل سامان بتدریج مہیا ہو رہے ہین۔ جب تک یہ مواد پختہ ہو ہم اس بحث کو ختم کر کے معاملہ کے دوسرے رُخ کو جیسا اب تک کچھ تحریر نہین ہوا لیتے ہین۔

یوروپین اقوام کو بالعموم اور انگریزی اقوام کو بالخصوص جہان خداوند کریم نے اور قابلیتین اور اوصاف عطا کر رکھے ہین ساتھ اونکے ایک یہ خاص وصف بھی دے رکھا ہے کہ وہ اپنے افعال کو جو از سرتاپا خود غرضی اور ذاتی منفعت پر مبنی ہون کمال عبارت سے خالص بے غرضانہ ظاہر کرنے اور ظاہر کرنے مین اصرار کرنے کی قابلیت رکھتے ہین۔ اینگلو انڈین پارٹی کو جانے دو۔ اس جماعت کے افراد سے شاید ہندوستان کی کم بخت آب و ہوا نے اس وصف کو کسی قدر زایل کر دیا ہے کہ اون مین سے اکثر یہ کہنے سے دریغ نہین کرتے کہ ہمنے ہندوستان کو بزور شمشیر فتح کیا ہے۔ اور بزور شمشیر اسیر حکمران اور قابض ہین مگر انگلستان کے رہنے والون سے پوچھو تو سو مین سے نوے لاریب یہ جواب دین گے کہ ہم محض ہندیون کے فایدہ اور اون کو تہذیب و آدمیت سکھانے کیلیے ہندوستان پر قابض ہین۔ ہندوستانی آج خود حکومت کرنیکے قابل ہو جائین تو ہم ابھی ہندوستان سے چلے آتے ہین۔ ہماری کوئی ذاتی غرض اس قبضہ سے وابستہ نہین ہے۔ کوئی ان بزرگوارون سے جو یا تو خود بڑے بھولے ہین یا مخاطبین کو نرے ولوف سمجھتے ہین۔ یہ پوچھے کہ جب کوئی قوم اس قابل ہو جاتی ہے تو وہ دوسری قوم کو اپنے پر حکومت کب کرنے دیتی ہے۔ مگر خدا کا شکر ہے کہ ہندوستان کی قدرتی صبح اور ہندوستانیون کی فطرت ہی کچھ ایسی واقع ہوئی ہے کہ ایسا نامراد وقت جس مین ہندوستان انگریزی پرامن حکومت کے فیض و برکت سے محروم ہو سکے کبھی ہین آنے کا۔ خیر یہ تو جملہ معترضہ تھا۔ مصر کی بابت بھی بظاہر یہی کہا جاتا ہے کہ ہم فقط مصر اور مصریون کے مفاد کیلیے قابض ہین۔ دلون کا بھید جاننے والا خدا ہے۔ انسان صرف ظواہر پر حکم لگا سکتا ہے۔ ممکن ہے انگریزون کی اس قبضہ سے نیت کچھ اور ہو مگر ہم صرف اون کے زبانی اظہار کو معرض بحث مین لانیکے مجاز ہین۔ اور اوسی کی نسبت یہ فیصلہ کرنا ہے کہ وہ کہانتک درست ہے یا غلط۔ انگریز اپنے دعوے کی تایید مین اور اون کے مخالفین خاص کر فرانس و جرمنی اوسکی تکذیب مین بہت سے ثبوت پیش کرتے ہین دونو فریق اہل الغرض ہین۔ (باقی اگلے صفحہ پر)

---

۱۸ جولائی ۱۹۰۰ء مین خدیو کے ہان ایک اور لڑکی متولد ہوئی ہے۔

مصر کا موجودہ حکمران محمد علی کے خاندان کا ساتوان فرمانروا ہے۔ محمد علی سنہ ۱۸۰۵ء مین مصر کا گورنر
مقرر کیا گیا۔ اور سنہ ۱۸۱۱ء مین اوسنے جنگی قوت سے اپنے تئین ملک کا مطلق العنان حاکم بنا لیا۔ سلطان
محمود ثانی کے زمانہ مین اوسکی یہ روش رہی کہ کبھی سلطان کا تابع فرمانروا رہا۔ اور کبھی باغی ہو گیا حتی کہ

ہمارے خیال مین خود مصریون کی شہادت سے بڑھکر کوئی دوسری شہادت اسبارہ مین معتبر نہین ہو سکتی۔ ہم اوس کو ذیل مین درج کیئے دیتے ہین۔ ناظرین اوس کو پڑھکر خود فیصلہ کرلین گے کہ انگریز اپنے دعوی مین کہانتک سچے ہین۔ برلن کا اخبار دی پوسٹ مورخہ ۱۴ و ۱۶۔ اکتوبر ایک مصری شاہد کا بیان معہ ضروری تمہید کے حسب ذیل لکھتا ہے۔

"مصطفی کامل مصری برلن مین وارد ہوا ہے۔ یہ نام ہمارے اخبار کے ناظرین سے پوشیدہ نہین ہم اوسکی پولیٹکل (سیاسی) رسالون کا جو اوس نے اپنے وطن مصر سے شائع کیئے ہین پہلے ذکر کر چکے ہین۔ آج (۱۴۔ اکتوبر) ہمارا نامہ نگار اوس سے ملنے گیا۔ اور عرصہ تک اوس سے گفتگو کرتا رہا۔ اس گفتگو مین جو رائین اوسنے بلاد نیل کے استقبال کے متعلق ظاہر کین اون سے پایا جاتا ہے کہ اس شخص کو اپنے وطن سے صادق محبت ہے اس لیئے ہم مکالمہ مذکور کا کچھ حصہ کسی آیندہ پرچہ مین شائع کرین گے"۔ وہ حصہ بعنوان مصر و انگلینڈ ۱۶۔ اکتوبر کے پرچہ مین حسب ذیل درج ہین:۔

"یہ پوشیدہ نہین ہے کہ مسئلہ مصر کا تصفیہ جرمنی کیلئے نہایت ضروری اور فایدہ بخش ہے۔ کیونکہ افریقہ مین ہماری نو آبادیان قایم اور مشرق مین ہماری تجارت کے وسیع ہو جانے سے نہر سویز کا معاملہ ہمارے لئے مہتم بالشان ہو گیا ہے اور ہمارے لیئے یہ نہایت ضروری ہو گیا ہے کہ یہ تری کا رستہ آزاد رہے۔ مگر اس مین کوئی شک نہین کہ انگلستان ایکدن وادی نیل کے مالک ہونیکی سعی کرے گا جس کی مراد دوسرے لفظون مین نہر سویز کی ملکیت ہوگی۔ اسی سبب سے آج مصر پر قبضہ انگریزی کے مسئلہ مین مصروف ہو کر اپنے نفس سے یہ سوال کر رہی ہے۔ کیا تو اس قبضہ پر راضی ہے اور اس کو مدت مدید تک ذلت و خواری کے ساتھ برداشت کرے گا یا اوسکی غلامی کے رشتہ سے آزاد ہوتا ہے؟

یہ طبعی امر تھا کہ وہ تمام لوگ جو اپنے وطن کی موجودہ حالت کو دیکھکر کڑہ رہے تھے۔ دول یوروپ کو اپنی امداد پر اکسانے اور اپنے وطن کی آزادی کی کوشش کرانے کیلئے کھڑے ہو گئے۔ محب وطن مصریون نے تخلیہ مصر کے متعلق رسالہ اور لکچر شائع کرکے قطاع یوروپ مین اپنے خیالات اور ترددات کو مشتہر کر دیا۔ وہ مہینے ہوئے ہین کہ ہمنے اسی مسئلہ کے متعلق دو بیتے نظیر رسالون کا ذکر کیا تھا کہ یہ مشہور مصری نوجوان مصطفے کامل کے قلم سے نکلے ہین جسنے اپنی زندگی اور عمر کا حصہ گرانمایہ اپنے وطن کی خلاصی اور اپنے ملک کو آزاد کرانے پر وقف کر دیا۔

"وہ اپنے کام کی تکمیل کیلئے یوروپ مین سفر کر رہا ہے۔ چنانچہ برلن مین بھی یہان کے ارباب علم اور مدبرین کو (باقی اگلے صفحہ)

آخر کار کھلم کھلا بغاوت کردی جس کا خاتمہ ۱۸۴۱ء میں سلطان عبدالمجید کے زمانہ میں اس طرح سے ہوا کہ سلطان نے یوروپ کی پانچ دول عظام کی زیر ضمانت ۱۳ فروری ۱۸۴۱ء کو شہنشاہی خط ہمایون صادر فرما کر محمد علی

مصر کی حالت موجودہ سے واقف کرکے انگریزوں کو مصر سے خارج کرنے کی ضرورت کا یقین دلانے کے لیئے آیا تھا اور وہ دیگر دارالخلافوں اور شہروں میں بھی ایسا کر چکا ہے۔

"ہمکو یقین ہے کہ ہمارے ناظرین آزادی مصر کے مسئلہ کے متعلق اس محب وطن مصری کی رائے معلوم کرکے بہت استفادہ حاصل کرینگے یہ مسئلہ ایسا ہے کہ وادی نیل اس میں سے عنقریب حیات تازہ کی جدید فاخرہ پوشاک پہنکر برآمد ہوگی اور کل جہان کی توجہ عنقریب اوسپر مبذول ہوگی۔

"آج ہم مصطفےٰ کامل اور اپنے نامہ نگار کا مکالمہ درج کرتے ہیں۔ وہ لکھتا ہے کہ ہم لوگوں کے دلوں میں یہ خیال مدت سے بیٹھا ہوا ہے کہ حامیان آزادی مصلحین مذاہب اور ایسے اغراض کبیرہ کے حصول میں سعی کرنے والے جیسی کہ مصریوں کی غرض ہے بزرگان کہن سال ہوتے ہیں۔ بنابرین جب میں نے مصطفےٰ کامل مصری کو جو اغیار کے رشتہ غلامی سے اپنے ملک کو آزاد کرانے کیلئے یوروپ میں سیاحت کر رہا ہے نوعمر جوان پایا تو حیرت زدہ ہوگیا لیکن اوس کے پاس چند لحظے ٹھہرنے سے ہی مجکو یہ بھول گیا کہ میں ایک جوان کے پاس بیٹھا ہوا ہوں بلکہ یہ سمجھنے لگ گیا کہ میں ایک معمر پیر مرد سے گفتگو کر رہا ہوں جس کو تجارب دنیا اور عمر رسانے آزمودہ کار بنا دیا ہوا ہے کیونکہ اوس کے ایک ایک لفظ میں حب وطن کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے عجیب وغریب استقلال اوسکی بات بات سے ٹپکتا ہے۔ اور اوسکی آنکھوں کی چمک بتا دیتی ہے کہ وہ اپنے ارادہ پر راسخ القدم ہے میں نے اوس سے پہلا سوال یہ کیا کہ کس پولٹیکل جماعت نے تجھے برلن آنے پر مامور کیا ہے؟ اونے جواب دیا میرے ملک کی فرائض اور میرے نفس نے کیونکہ جب میں نے اپنے ملک کی دردناک حالت کو دیکھا اور میرے نفس نے مجکو ہوشیار کیا کہ میرے آباواجداد کے وطن مالوفہ کے بیشمار حقوق ہیں تو اپنے دوستوں کے صلاح ومشورہ کے بعد میں نے یوروپ کو آنا ضروری سمجھا۔ مجھے یہ کام اختیار کیئے تقریباً دو برس ہوگئے ہیں میں انگریزوں کے قبضہ کے برخلاف جو صریح قطعی معاہدوں اور بالتصراحت وعلانیہ حلفی اقراروں کے باوجود ہمارے ملک پر قابض ہیں۔ فریاد کرنے میں مصروف ہوں اور جہاں کہیں میں گیا ہوں عدل کے طرفداروں نے میری تائید کی ہے اور خدا کا شکر ہے کہ ایسے لوگوں کی یوروپ میں کمی نہیں ہے۔ یہی فریاد خواہ اب موثر ہو یا دیر بعد یا اس کا اثر میرے مرنے کے بعد ہو میں جب تک زندہ ہوں اپنے وطن کے حقوق ادا کرتا رہونگا۔ اور ہر ایک قوم کے آزادی پسند صاحب ضمیر کے پاس مصر کو آزادی دلانے کیلئے کارروائی کرنے کے واسطے فریاد لیئے جاؤنگا۔ (باقی اگلے صفحہ پر)۔

مصر کا مستقل والی تسلیم کر لیا اور مصر کی حکومت اوس کے خاندان کو ہمیشہ کیلئے عطا کر کے وراثت تخت کے لیئے وہی قانون اور قواعد مقرر کیئے جو تخت قسطنطنیہ کے واسطے مقرر ہین۔ اسمعیل پاشا مرحوم سے پہلے حکمران

دوسرا سوال۔ کیا انگریزون پر مصریون کو اعتبار نہین رہگیا۔ اور تمکو نا امیدی ہوگئی ہے کہ وہ ایفاے وعدہ نہین کرین گے؟

جواب۔ بیشک مصریون کو انگریزون پر اعتبار نہین رہگیا اور ہم سب کو یقین ہوگیا ہے کہ انگریز بزمی خود کسی دن بھی اپنے وعدون کو پورا نہین کرینگے۔ اوایل قبضہ مین مصریون کو انگریزون پر بڑا اعتبار تہا ہمکو یہ گمان تک نہین ہوسکتا تہا کہ انگریزون جیسی مہذب اور بزرگ قوم کے لوگ کبھی نقض وعدہ کرین گے اور اپنی عزت اور دیگر اقوام کی عزت کو بھی چیٹ کر جائین گے۔ اور اونکی عزتون کو مایہ تجارت بنائین گے۔ یہ لوگ جو مصر مین امن قایم کرنے اور مدت قلیل کے بعد واپس چلے جانیکے لیئے داخل ہوئے تھے اب اپنے تئین نیل کے محافظ پکارتے ہین۔

انگریزون کے ہماری نسبت جو کچھ برے ارادے ہین وہ صاف ظاہر ہین حتی کہ لبرل لوگ بھی جو بظاہر کہتے ہین کہ وہ تخلیہ کے معاملہ مین بحیثیت نیت رکھتے ہین۔ مسٹر گلیڈسٹون نے پچھلے برس مجھے لکھا تہا کہ کئی برس ہوئے تخلیہ مصر کا وقت پہونچ گیا تھا یعنی کہ اس وقت انگریزون کو مصر کا خالی کر دینا واجب تھا۔ اور یہ بھی ہے۔ ایسا تسلی بخش جواب پاکر مین نے مسٹر مذکور کو دوبارا لکھا کہ آپ مسئلہ پر تقریر کر کے گورنمنٹ کو ایفاء وعدہ کی تحریک کیجیے۔ اور گورنمنٹ کی کو فقط ایسے عہد کے ایفا پر جو اوس کے بعد اونکی رعایا کے درمیان ہین مجبور کرنے کی نصیحت کرنے سے پہلے خود اوس کو ایفاے معاہدات کی نصیحت کی جائے۔ مجھے تو امید تھی کہ مسٹر موصوف میری درخواست کو قبول کرین گے۔ مگر وہ یہ جواب دیتے ہین کہ مین اس وقت ایک عام حیثیت کا شخص ہون۔ مجھے مسئلہ مصر مین دخل دینا مناسب نہین مسئلہ آرمینیا مین دخل دینے کے لیئے۔ اور وہ بھی بلا ضرورت۔ یہ سب عذر غایب ہوگئے پس جب اون لوگون کا یہ حال ہے جو تخلیہ مصر کی ضرورت کے قایل ہین تو دوسرے انگریزونکی نیت خود بخود معلوم ہوسکتی ہے!!

تیسرا سوال۔ کیا خدیو بھی انگریزونکی نسبت ایسا ہی خیال رکھتے ہین جیسا کہ اونکی قوم؟

جواب۔ بیشک خدیو حب وطن مین کسی مصری سے کم نہین۔ وہ جب سے مسند نشین ہوئے ہین اونکے خیالات ظاہر کر رہے ہین کہ وہ اس قبضہ سے سخت ناراض ہین۔ اور اوسی دن سے محب وطن جماعت کو تقویت وطاقت دن بدن پہونچ رہی ہے جو لوگ اونکے اخلاق وصفات سے واقف ہین وہ جانتے ہین کہ اونکی خاموشی ضعف یا ترک حقوق کی وجہ سے نہین ہے بلکہ یہ کہ وہ صابر ہین اور فرصت وموقعہ کے مترقب ہین۔ اون کو اپنے خاندان کی تاریخ بخوبی یاد ہے اور اونکو معلوم ہے

ولی ہی کہلاتے تھے مگر شاہی فرمان مؤرخہ ۲ مئی ۱۸۶۶ء کی رو سے ولی کی جگہ خدیو المصر کا خطاب عطا کیا گیا
اور اوسی فرمان کی رو سے مصر کا خراج تین لاکھ ساٹھ ہزار پونڈ سالانہ کی جگہ ۷ لاکھ ۲ ہزار پونڈ ہو کر تخت مصر کی

کہ اس عیسوی صدی کے شروع مین جب انگریزون نے اون کے جد امجد محمد علی پاشا سے مصر لینا چاہا تھا تو اوس نے اون کو مار کر باہر نکال دیا تھا۔ عباس پاشا بھی اس عزت کے حصول کے لیئے بیتاب ہو رہا ہے اور وہ اپنے حقوق کی محافظت کے مقابلہ مین جب کہ یہ محافظت حقوق محبت امت اور شرف خاندانی سے بھی مرتبط ہو جان کی کوئی حقیقت نہین سمجھتے

چوتھا سوال۔ کیا انگریزون ہی سے مصریون کو جو نفرت ہے وہ سب یورپین لوگون کیطرف سے بھی ہے جو مصر مین مقیم ہین؟

جواب نہین! محمد علی پاشا کے وقت سے مصری اور یورپین لوگون مین کمال اتحاد اور موافقت رہی ہے اور قبضہ انگریزی کے بعد تو ہم دونو کی اغراض انگریزون کے بخلاف اور زیادہ متحد ہو گئی ہین۔ ہان اگر یورپ نے ہماری داد رسی کی اور مسئلہ مصر کا تصفیہ مدت مدید تک نہ کیا گیا تو ہم لوگ خیال کرنے لگ جائینگے کہ کل یورپ اس قبضہ سے خوش ہے اور وہ کل مسلمانون سے مذہبی بغض رکھتا ہے۔ اس وقت البتہ مصری یورپین لوگون سے بھی متنفر ہو جائینگے۔

برلن سے روانہ ہو کر ۱۹ اکتوبر کو مصطفی کامل وائنا پہونچے۔ اور اکثر اکابر دولت اور معزز اخبارات کے رپورٹرون سے ملاقات کی۔ بارن شلوکی دار الامراء کے پریسیڈنٹ اور شہنشاہ آسٹریا کے مشیر خاص نے اون سے خاص طور پر ملاقات کی۔ وائنا کا سربرآوردہ اخبار نیوفیر پاجیا۔ مورخہ ۲۲ اکتوبر اپنے محرر اور مصطفی کامل کا حسب ذیل مکالمہ درج کرتا ہے

(۱) کیا مصریون کو قبضہ انگریزی سے رنج پہنچ رہا ہے۔؟

جواب۔ ہان۔ دو وجہ سے۔ ایک تو یہ کہ انگریزی قبضہ سے باعتبار قوم ہماری عزت زایل ہو گئی ہے۔ دوم اس لئے کہ قبضہ سے ہمکو ظاہری اور معنوی نقصان پہنچے ہین۔ انگلستان نے یورپ سے تخلیہ مصر کا وعدہ کیا اور وزرائے انگلستان نے اپنی تقریرون مین کئی دفعہ اس کا اقرار کیا۔ پس یورپ کو لازم ہے کہ دولت علیہ عثمانیہ سے احترام معاہدات کی درخواست کرنے سے پہلے انگلستان سے ایسا سوال کرے۔

مصریون کو چونکہ صدمہ پہنچا تھا اون کو انگریزی ماتحتی سے نکلنے کا حق حاصل ہو گیا۔ اس غرض کے حصول کے دو طریق تھے طریق بغاوت و طریق امن۔ پہلے طریق کو ہم نے اپنی جبلی امن پسندی اور یورپین مصالح کی حفاظت کیلئے پسند نہ کیا۔ اور دوسری سبیل اختیار کر کے یورپ کے کانون تک اپنی فریاد پہنچانی شروع کی۔ انگلستان کیلئے مناسب تھا کہ وہ اپنے وعدون اور عہود کا ایفا اور تخلیہ مصر سے اپنی انسانی محبت اور عدالت کا ثبوت دیتا نہ کہ انہیون سے

وراثت ترکی قانونکی بجائے کہ خاندان کا سب سے بڑا رکن وارث ہو نسلاً بعد نسلاً کردیگئی۔
سلطان عبدالعزیز نے ۸ جون ۱۸۶۷ء کو فرمان صادر فرما کر خدیو اسمٰعیل اوّل کو دول اجنبیہ سے تجارتی

اظہار محبت اور اون کے حال پر شفقت ظاہر کرنیسے ہم ہر طرحسے دیکھ رہے ہین کہ مصر کو انگریزون سے سخت نقصان پہونچا ہے۔

۲ سوال۔ کیا انگریز اپنے قبضہ سے مصر مین امن کو قایم نہین رکھ رہے۔؟

جواب۔ ہرگز نہین۔ امن تو مصر مین عزبی پاشا کی قید سے تھوڑے دنون کے بعد ہی قایم ہوگیا تھا اور کیا یہ انگریزون کے لیئے شرم کی بات نہ ہوگی۔ اگر وہ کہین کہ ہم مصر مین چودہ برس تک قابض رہنے کے باوجود بھی امن قایم نہین کر سکے۔

۳ سوال۔ تو پھر کیا انگریز اس وقت خدیو کی حکومت کی تقویت کیلئے مصر پر قابض ہین۔؟

جواب ہرگز نہین مصر کے امرا مین سے رعایا مین کوئی امیر عباس پاشا جیسا محبوب نہین ہوا بلکہ انگریز ہی وہ لوگ ہین جو آج اوسکی حکومت کے برخلاف مصر مین عمل کر رہے ہین وہ کوئی شاہی اختیار نہین برت سکتا۔ کل اختیار وزراء کو حاصل ہے جو انگریزون کے مامور کردہ ہوتے ہین۔

قصہ مختصر خدیو انگریزون کے خلافِ منشاء کوئی کام نہین کرسکتا۔ بلکہ اوسکی اسقدر بیعزتی کرائی جاتی ہے کہ مصر مین چند اخبار انگریزون نے جاری کر رکھے ہین جن کو شوتین دیکر خدیو کو برا بھلا لکھوایا جاتا ہے۔ تاکہ اوس کا احترام رعایا کی نگاہ مین کم ہو۔

۴ سوال۔ تو پھر کیا انگریز مصریون کی تعلیم و تربیت کے لیئے قابض ہین۔ تاکہ وہ اپنے ملک کا کاروبار چلانے کے قابل ہوجاوین۔

جواب۔ ہرگز نہین۔ اونکے کل اعمال اسکے برعکس ثابت کرتے ہین وہ تو مدرسون کو طالب علمون کیلئے بند کرتے جاتے ہین طبی مدرسہ اس امر کی بین مثال ہے قبضہ سے پہلے اوس کے متعلمین کی تعداد دو سو سے زاید تھی۔ آج ۲۰ سے زیادہ نہین۔ وہ طالب علمون کے اخلاق فاسد کر رہے ہین۔ اون کو بیہودہ انگریزی اخبار پڑھنے کیلئے دیئے جاتے ہین جن مین امیر اور وطن المصری پر طعن و تشنیع ہو۔ اور تاریخ کی ایسی کتابین پڑھائی جاتی ہین جن مین رسول کریم کو سب و شتم اور اسلامی عقیدون پر ہنسی اڑائی گئی ہو۔ الغرض وہ لڑکون کی اسطرحسے تربیت کر رہے ہین کہ قومیّت اور وطنیت کا نشان نہ رہجائے۔ اور وہ انگریزون کے غلام اور خادم بنجاوین۔ وزارتون اور انتظامی خدمات کے اعلیٰ عہدہ ان پر

معاہدے کرنے اور ان مین قائم رکھنے کے حقوق بھی جو ہنوز تک مصر کے حکمرانون کو نہین دیئے گئے تھے عطا کر دیئے۔ ۱۸۷۹ء مین سلطان (ترکی) عبدالحمید نے فرانس اور انگلستان کے زور دینے پر اسمٰعیل کو معزول کر دیا

انگریزی گورنمنٹ وطنیون کو دور ہٹا دیا گیا ہے۔ اجنبیون اور خاص انگریزون سے اہم عہدے لوگون کو سرکاری دفترون پر مقرر کیا جاتا ہے۔ اور کبھی کبھی ایسی نمائش اور تماشا دکھانے کو بھی کام کرایا جاتا ہے تاکہ دنیا پر ثابت کیا جاوے کہ مصر اس قابل نہین کہ خود حکومت کر سکے۔

سوال۔ تو پھر کیا انگریز فلاحین (مزارعین) کی بہتری اور رفاہ کیلئے مصر پر قابض ہین۔؟

جواب۔ حاشا و کلا۔ انگریز معاہدون کو بھی تو ایسا حقیر نہین سمجھتے جیسا کہ مصریون کو مین تمکو اسکی مثال مین ایک واقعہ سناتا ہون ایک دن تارگھر کا چپراسی ایک انگریز انجنیر کے پاس تار لیکر گیا۔ اور جب تار حوالہ کر دی تو رسید پر دستخط کر دینے کیلئے کہا انجنیر نے دستخط کر دینے سے انکار کیا۔ چپراسی نے فرض منصبی سے لاچار ہو کر مکرر عرض کیا اس کے جواب مین انگریز بہادر نے بندوق اٹھا کر غریب مصری پر چھوڑ دی جو خون مین لت پت ہو کر بیہوش زمین پر گر پڑا۔ انگریز افسرون نے اس انجنیر کو یہ سزا دی کہ اوسے ہندوستان مین تبدیل کر دیا۔ محکمہ (عدالت المخصوص کی کارروائیان جس مین مصریون اور انگریز سپاہیون و بحریون کے تنازعات فیصل ہوتے ہین اس سے بھی عجیب ہین وہ پھانسی تک کا حکم بلا قانون صادر کر دیتا ہے۔ اور جس حکم کی فوراً تعمیل کئے جانیکا حکم دیتا ہے۔ جو فوراً کر دیجاتی ہے۔

مالی حالت کے لحاظ سے سنو انگریز اپنے ذات بھائیون کو بیش قرار مشاہرے دینے کیلئے بیقرار تھے۔ اونہون نے تنخواہونکی تعداد بڑھا دی۔ حتی کہ انتظامی محکمہ کا خرچ ستر لاکھ پونڈ ہو گیا۔ حالانکہ معاہدہ لنڈن کے رو سے پچاس لاکھ پونڈ خرچ کی حد مقرر کیگئی تھی۔ فلاحین کا قرضہ قبضہ انگریزی سے پہلے ستر لاکھ پونڈ کے قریب تھا۔ اب ۲ کروڑ ۲۰ لاکھ پونڈ کے قریب ہے۔

سوال۔ تو پھر کیا انگریز یوروپ کی مصلحت و بہتری کیلئے مصر پر قابض ہین۔؟

جواب۔ ہرگز نہین ہرگز نہین۔ قبضہ مصر سے انگریزون کی پہلی غرض یہ ہے کہ یوروپین اقتدار کو توڑ دیا جاوے اس لیے نہین کہ مصر آئندہ مین کامل آزاد ہو بلکہ کل قوت کو اپنے ہاتھ مین لینے کیلئے۔ کیا تم نہین دیکھتے کہ مختلطہ محاکم (عدالتون) کی موقوفی کیلئے جو مصر مین یوروپ کے ملکون کے لیے سب سے بڑی ضمانتین ہین۔ کیسا زور لگا رہے ہین۔ اور کیا تمہین معلوم نہین کہ جنگی قانون اور پورٹ گھرون مین انگریزی تجارتی اسباب کیلئے علیحدہ وزن اور معیار رکھے ہوئے ہین اور انگریزی تجارت کو خاص رعایتین ملی ہوئی ہین؟ ...... (باقی اگلے صفحہ پر)

مصر کے خدیونکی فہرست یہ ہی:-

| نام | تولد | وفات | زمانۂ حکومت |
|---|---|---|---|
| ۱- محمد علی بانئ خاندان | سنہ ۱۷۶۹ء | سنہ ۱۸۴۹ء | سنہ ۱۸۱۱ء لغایت سنہ ۱۸۴۸ء |
| ۲- ابراہیم ولد محمد علی- | سنہ ۱۷۸۹ء | سنہ ۱۸۴۸ء | جون لغایت نومبر سنہ ۱۸۴۸ء |
| ۳- عباس نبیرہ محمد علی- | سنہ ۱۸۱۳ء | سنہ ۱۸۵۴ء | سنہ ۱۸۴۸ء لغایت سنہ ۱۸۵۴ء |
| ۴- سعید بن محمد علی- | سنہ ۱۸۲۱ء | سنہ ۱۸۶۳ء | سنہ ۱۸۵۴ء لغایت سنہ ۱۸۶۳ء |
| ۵- اسمعیل بن ابراہیم- | سنہ ۱۸۳۰ء | سنہ ۱۸۹۵ء | سنہ ۱۸۶۳ء لغایت سنہ ۱۸۷۹ء |
| ۶- محمد توفیق بن اسمعیل- | سنہ ۱۸۵۲ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۷۹ء لغایت سنہ ۱۸۹۲ء |
| ۷- عباس حلمی- | سنہ ۱۸۷۴ء | زندہ | سنہ ۱۸۹۲ء |

موجودہ خدیو کو ذاتی و محل کے خرچ کیلئے ایک لاکھ پونڈ سالانہ ملتا ہے؛

تعمہ مختصر یوروپ پر واجب ہی کہ انگریزون کو بہت جلد ہمارے وطن سے نکلنے پر آمادہ کرے۔ واتر ملام۔

وائینا ایک دوسرا اخبار الاکسترا بلاط مصطفے کامل کی نسبت یہ کلمات لکھتا ہے:

"ہمارے شہر وائینا مین چند دنون سی ایک مہمان عزیز صاحب شہرت و عزت مشہور مصری لیکچرار مصطفے کامل آیا ہے۔ وہ غیور نوجوان ہی اور دو برس سی اوسنے اپنے ملک کو انگریزی تصرف سے آزاد کرانیکا واجب اسعی کام اپنے ذمہ لے رکھا ہے۔ اس نوجوان کی عمر ۲۳ برس سی زیادہ نہین۔ مگر اس کے وطن کی مصیبتون نے اوس کو خبر دار اور آزمودہ کار بنا رکھا ہے۔ وہ مصر سے نکلکر یوروپ کی اون تمام شہرون مین پھر رہا ہے جس کے باشندون کو وہ وادی نیل کی حقیقت حال سے آگاہی دے سکتا ہے۔ یوروپ کی تمام نامور فضلا و علما اور مدبرین ذی راے سے اوسکی خط و کتابت یا ملاقات ہی۔ اس سال کے شروع مین یہ جوانمرد کمال دلیری سے یوروپ سے وطن مالوفہ کو واپس گیا تھا۔ جہان اون کے ہموطنون نے اوس کا کمال تزک و احتشام سے استقبال کیا اور اس نے اپنے ابناے وطن کو بھی ایک لیکچر دیا۔ جو بڑی گرمجوشی کے ساتھ سنا گیا انگریزون نے اس جسارت کا بدلہ بڑی کمینہ طرز مین لیا۔ کہ اوس کے بھائی کو جو فوج مین عہدہ دار تھا موقوف کر دیا مگر خدیو نے جو رعیت مین اپنے عدل و انصاف سی بہت محبوب ہی اوس کو پھر بحال کر دیا۔ اس انگریزی انتقام نے مصطفے کامل کو مصریونکی نگاہون مین اور عزیز کر دیا۔"

وائینا سے رخصت ہو کر مصطفے کامل بوداپسٹ ہوتا ہوا آستانہ علیہ وارد ہوا۔ جہان معزز ترکون نے اوسکی کما حقہ پذیرائی کی

**آئین و حکومت** مصر کا انتظام خدیو کے زیر فرمان وزرائے کرتے ہین ۱۸۹۶ء سے ۱۸۸۳ء تک انگلستان اور فرانس کیطرف سے دو کنٹرولر جنرل مقرر رہے۔ جن کو معاملات ملک کے انصرام مین بہت اختیارات حاصل تھے (خدیو کی ڈوگری مورخہ ۔ انومبر ۱۸۹۶ء جسکے

آو بھگت کی۔ بڑے بڑے عہدہ دارون نے ملاقات کی۔ اور آخر کار بارگاہ حضرت خلافت پناہی مین شرف اندوز ملازمت ہوا۔ اعلیحضرت امیر المومنین نے کمال لطف و مہربانی سے اس نیک نہاد مصری نوجوان کو قبضہ شمشیر مرصع بالماس مطو شریف مرصع بزر و جواہر عنایت کیا جو ایک طلائی مرصع کار صندوقچی مین بند تھا یہ خاص الطاف عطاء تمغہ و امتیاز سے کئی حصہ زیادہ موجب عزت و شوکت ہے۔ آستانہ علیہ سے روانہ ہوکر مصطفےٰ کامل ۱۶ نومبر کو اسکندریہ اور ۱۷ نومبر کو المویلحی کا مقدمہ یعنی کیلو القاہرہ پہنچگیا۔ اس مقدمہ نے جو گورنمنٹ یعنی انگریزی عمال کیطرف سے اخبار مذکور پر دائر کیا گیا تھا نہ صرف انگریزون کی طرف سے اور زیادہ نفرت مصریون کے دل مین پیدا کر دی ہے بلکہ اس سے انگریزی حکام کے طریق عمل کی بھی کچھ کیفیت منکشف ہوجاتی ہے مختصر حالات اور مقدمہ قایم کیئے جانے کے اسباب یہ ہین :-

لارڈ کرومر صاحب انگریزی ایجنٹ کے حالات کسی گذشتہ پرچہ مین بالتفصیل درج ہو چکے ہین۔ اونکو مصر مین اس قدر اقتدار حاصل ہے کہ درحقیقت حکومت وہی کر رہے ہین۔ وزراء بھی محض برائے نام ہین اصل مین تمام وزارتین بھی انگریزی سیکرٹریون یا افسرون کے زیر اہتمام ہین۔ مصری فوجی قبضہ ہی سے برافروختہ ہو رہے تھے۔ کہ اس اندرونی دخل و تصرف نے اون کو اور زیادہ بھڑکا دیا۔ نوجوان محبان وطن کی ایک جماعت قایم ہوگئی۔ اور چند اخبار مصر کی آزادی کو طلب کرنیکے لیئے جاری ہوگئے جن مین سے کئی کسی نہ کسی طرح بند ہوگئے۔ مگر زمانہ کی رفتار کے مطابق ویسے ہی اور بھی پیدا ہوتے رہے۔ المویلحی بھی انہی آزاد اخبارون مین سے ہے۔ اور دس کو جاری ہوئے آج آٹھوان برس شروع ہوا ہے۔ لارڈ کرومر اور انگریزی حکام پر الزام لگایا جاتا ہے کہ چند دشمن ملک اور متعدد اخبارون (مقطم وغیرہ) کو رشوت دے کر اونہون نے اپنا طرفدار بنا رکھا ہے۔ اور جو اخبار آزاد روش ہین اون کے درپے آزار رہتی ہین۔

چنانچہ المویلحی بھی جس نے عہد باتہ پیرایہ مین مگر صریح طور پر قبضہ انگریزی کی مخالفت شروع کر دی تھی۔ اونکی آنکھون مین کھٹکنے لگا۔ جس کے بدلہ مین اوس پر یہ مقدمہ قایم کیا گیا۔ الزام یہ لگائے گئے کہ ۲ جولائی ۱۸۹۶ء کو سردار کچنر کیطرف سے قدیر جنگ کو ایک تار موصول ہوئی تھی۔ وہ باوجود مخفی ہونے کے ۹ جولائی کے المویلحی مین شائع ہوگئی۔ اسیطرح انہی دنون مین اخبار مقطم کو ایک تار موصول ہوئی تھی جسکو المویلحی نے بھی اسی وقت بجنسہ چھاپ دیا۔ یہ دونون تار بین شیخ علی یوسف ایڈیٹر المویلحی

روسیوں کی امداد ریکھی اجازت دیگئی کتاب سیاست عہد حکومت کے کسی حاشیہ میں درج ہے) ۱۸۸۱ء کے موسم بہار میں عرابی پاشا نار وزیر جنگ کے بغاوت کردینے پر انگلستان نے مداخلت کی اور بغاوت کو فرو کرکے خدیو کا اقتدار پھر قائم کرادیا

نے تارگھر کے ملازم توفیق آفندی کے ذریعہ حاصل کی ہیں۔ توفیق آفندی تار کا افشا کرنے اور شیخ علی یوسف شریک جرم مذکور ہونے کا ملزم بنایا گیا پہلے اس الزام کی پولیس نے تحقیقات کرکے لکھدیا تھا کہ المؤید کے ایڈیٹر کے برخلاف کوئی ثبوت نہیں۔ مگر پھر خود بخود ہی دونوں ملزموں پر مقدمہ دائر کردیا۔ ۳۰ نومبر کو قاہرہ کے محلہ عابدین کی عدالت فوجداری میں پیش ہوا محمود بک خیرت علی قاضی یا جج تھے۔ سرکار کی طرف سے علی بک توفیق پیروکار او ملزموں کیطرف سے ابراہیم بک حلباوی اور سید احمد الحسینی بیرسٹر تھے۔

المؤید کل قلمرو مصر میں نہایت متعدد اور ہر دل عزیز پرچہ ہے۔ اس کے مقدمہ کا دور دور تک شہرہ پہنچگیا تھا اور صوبجات بعیدہ سے بھی سینکڑوں آدمی مقدمہ سننے کے لیئے قاہرہ پہنچگئے تھے۔ مقدمہ تین دن پیش رہا شہادت استغاثہ کے بعد دونوں بیرسٹروں نے یکے بعد دیگرے نہایت فصیح و بلیغ تقریریں کرکے ارجاع مقدمہ کے اسباب اور انگریزی عمال کی خصومت کی قرار واقعی قلعی کھولی۔ عدالت نے ۱۹ نومبر کو حکم سنا دیا۔ توفیق آفندی سرکاری تار کے افشاء کے جرم میں تین ماہ قید کا سزاوار ہوا۔ اور سرکاری خرچہ کا چوتھا حصہ اوسپر جرمانہ کیا گیا ساتھ ہی پانچ برس کیلئے ممنوع الملازمت کردیا گیا۔ اخبار مقطم کی تار کے افشاء کے جرم سے اوس کو بری کیا گیا۔ شیخ علی یوسف دونوں جرموں سے بری کیے گئے۔

عدالت نے جس وقت یہ حکم سنایا چاروں طرف سے خوشی کے نعرے بلند ہوگئے۔ اور شیخ صاحب کے دوست اونکو ہاتھوں ہاتھ اٹھا کر کمرہ عدالت سے گاڑی تک لیگئے۔ شیخ علی یوسف کی عمر ۳۵ برس کی ہے۔ اور مصر کے قصبہ جرجہ کے باشندے ہیں۔ توفیق آفندی قبطی عیسائی قاہرہ کا باشندہ اور عمر میں ۲۲ سال کا ہے توفیق آفندی نے حکم سزا اور گورنمنٹ نے حکم بریت شیخ علی یوسف کی ناراضگی سے عدالت اپیل میں مرافعہ کیا ہے اس مقدمہ نے انگریزوں کیطرف سے مصریوں کو ایسا بدظن کردیا ہے کہ تمام محب ملک اخبارات میں انکی ناجائز کارروائیوں کی صاف صاف پردہ دری کی جارہی ہے چنانچہ ایک عربی اخبار نے اپنے مضمون کا عنوان ہی یہ رکھا۔

وإذا قيل لهم لا تفسدوا في الأرض قالوا إنما نحن مصلحون اور اوسپر اکتفا نہ کرکے انگریز محتلین (منافقین) کے حق میں یہ آیت تحریر کرتا ہے ألا إنهم هم المفسدون ولكن لا يشعرون

ناظرین کو سطور مندرجہ بالا سے مصریوں کا عندیہ بخوبی واضح طور پر معلوم ہوگیا ہوگا کہ ہماری طرف سے کسی آزادی کی ضرورت نہیں البتہ یہ سوال رہجاتا ہے یا نہیں رہ سکتی کہ ایسی سخت اندرونی و بیرونی مخالفت کے مقابلہ میں انگریزی گورنمنٹ کا قبضہ مصر پر مدت تک رہا کیا اسکے حق میں مضر تو نہیں ہوگا؟ + + +

اس ،، مداخلت مین فرانس نے انگلستان کا ساتھ نہ دیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ انگریزون نے ۱۸ جنوری ۱۸۸۳ء کو خدیو سے ایک حکم جاری کرا کر انگلستان اور فرانس کے مشترکہ اقتدار کا خاتمہ کرا دیا۔ اور اسکی جگہ خدیو نے انگلستان کی سفارش پر ایک انگریز کو مالی مشیر مقرر کیا جسکی متفق الرائے ہونیکو بغیر مالی معاملات کا متعلق کوئی فیصلہ نہین ہو سکتا ایسی مالی مشیر کو کونسل وزراء مین شامل ہونے کا استحقاق حاصل ہے۔ مگر وہ عاملانہ حیثیت رکھنے والا عہدہ دار نہین ہو۔

مصری وزارت مین اسوقت چھ وزیر مین جنکو بتفصیل ذیل محکمے سپرد مین۔

۱۔ پریسیڈنٹ کونسل وزراء جو وزیر صیغہ اندرونی بھی ہوتا ہے۔

۲۔ وزیر محکمہ مال

۳۔ وزیر عدالت عامہ۔

۴۔ وزیر صیغہ جنگ۔

۵۔ وزیر محکمہ جات تعمیرات تعلیم عامہ

۶۔ وزیر صیغہ خارجیہ۔

یکم مئی ۱۸۸۳ء کو خدیو نے ایک بنیادی قانون نافذ کرکے اپنے ملک کی حکومت کو آئینی طرز پر چلانے کے لیے چند انتخابی مجالس قائم کین۔ اور ہر بالغ مرد کو رائے دینے کا حق عطاء کیا گیا۔ یہ مجالس حسب ذیل ہین لیجسلیٹیو کونسل (مجلس وضعان قانون) جنرل اسمبلی (مجلس عام) اور پراونشل بورڈز (صوبہ وار مجلسین)

لیجسلیٹیو کونسل وضع قانون کے معاملات مین صلاح دہندہ مجلس ہے۔ تمام قوانین عامہ پر تاکید امتحان کے لیے پہلے اوس کے روبرو پیش ہوتے ہین۔ مگر گورنمنٹ اوسکی صلاح ماننے پر مجبور نہین۔ اوس مین تیس ممبر ہین جن مین سے پندرہ قاہرہ مین رہتے ہین ان مین سے ہر ایک کو نوے پونڈ سالانہ گاڑیکے خرچ کیلئے ملتے ہین۔ باقیماندہ پندرہ ممبرون کو جو مفصلات کے شہرون اور صوبون کے نیب ہوتے ہین۔ قاہرہ مین رہائش رکھنے کے خرچ کی بابت دوسو پچاس پونڈ سالانہ اور مہینہ مین ایک دفعہ قاہرہ کو آنے جانیکا سفر خرچ ملتا ہے۔

دوسری دونو مجالس کے اختیارات بھی محدود قسم کے ہین۔ مگر کوئی نیا بلا واسطہ ذاتی یا ارضی ٹیکس جنرل اسمبلی کی منظوری کے بغیر عاید نہین کیا جا سکتا۔ یہ مجلس ہر دو سال مین ایک دفعہ طلب کی جاتی ہے۔ جب مجلس منعقد ہو تو اوس کے ممبرون کو آٹھ دن کا الاونس۔ ایک پونڈ یومیہ کے حساب سے اور ریل کا خرچ ملتا ہے۔

مصر خاص بڑے بڑے شہروں کی پانچ گورنریوں اور چودہ مدیریہ یعنے صوبوں مین جو پھر اُنکو قسمتوں مین منقسم ہین منقسم ہے۔

گورنریان یہ ہین:۔

۱۔ نہر سویز بہ قصبات بندر سعید سو نیز و اسمٰعیلیہ۔ ۲ قاہرہ۔ ۳۔ اسکندریہ۔ ۴ روستا۔ ۵ دمیاط۔

مدیریہ یہ ہین:۔

(نشیبی مصر) ۱ کلیوبیہ۔ ۲ منوفیہ۔ ۳ غربیہ۔ ۴ شرقیہ۔ ۵ دقاہلیہ۔ ۶ بحیرہ۔ (بالائی مصر) ۱ غزہ۔ ۲ منیا ۳ بنی سیوف۔ ۴ فیوم۔ ۵ اسیوط۔ ۶ جرجہ۔ ۷ قینا۔ ۸ اسوان۔

انکے علاوہ بحیرۂ قلزم کے جنوب مغربی ساحل پر سواکم کی گورنری اور قیصر کی گورنری جو نیز بحیرۂ قلزم مین ہے اور العریش کی گورنری جو شام کی سرحد پر ہے اور جزیرہ نما سینا کی گورنری نہر سویز کے گورنر کے ماتحت ہین۔ گورنروں اور مدیروں کو بڑے وسیع اختیارات حاصل ہین۔

**رقبہ و آبادی** ۱۸۸۳ء سے پہلے خدیو کی حکومت خط استوا تک تھی۔ مگر مہدی سوڈانی کی بغاوت کے باعث عملی طور پر تمام سوڈانی صوبے چھوڑ دیئے گئے۔ گو برائے نام وہ ابھی تک مصری سمجھے جاتے ہین۔ اور مصر کی جنوبی سرحد عارضی طور پر وادی حلفہ کو مقرر کیا گیا جو قاہرہ سے آٹھ سو میل کے فاصلہ پر بجانب جنوب دریائے نیل پر آباد ہے

(مصر نے بصلاح انگلستان اپریل ۱۸۹۶ء مین مہدی کے جانشین خلیفہ عبداللہ التعایشی پر فوجکشی کی۔ اس مہم مین بیان کیا جاتا ہے کہ تمام صوبہ ڈنگولہ پھر فتح کرکے علاقہ مصر مین شامل کر لیا گیا ہے اور اب عارضی طور پر وادی حلفہ کی بجائے مقامات الدبہ اور مروادی کو جو دریائے نیل پر شہر ڈنگولہ سے تخمیناً دو سو میل بجانب جنوب ہین جنوبی سرحد مقرر کیا گیا ہے۔ یعنی جنوب کیطرف سرحد تقریباً پانچسو میل اور بڑھ گئی ہے۔ یہ مہم سر دست اسی صوبہ کی فتح پر ختم کر دیگئی ہے۔ زاید فوجین اور سردار یعنی جرنل کچنر پاشا سپہ سالار افواج مصر جو انگریز ہے مع سٹاف ستمبر مین قاہرہ کو واپس آگیا ہے۔ مگر انگریزونکا اگلے برس خرطوم پر چڑہائی کرنیکا منشا ہے۔ مترجم)

اس وقت مصر خاص وادی حلفہ سے لیکر جو عرض البلد شمالی کے ۲۱ درجہ ۴۰ دقیقہ پر واقع ہے بحیرۂ روم

تمام ملک مصر اور اوس کا رقبہ بمعہ صحرائے لیبیا کے نخلستانون - دریائے نیل اور بحیرۂ قلزم کے درمیانی علاقہ اور العریش واقع شام کے چار لاکھ مربع میل ہی۔ مگر مزروعہ اور بندوبست شدہ رقبہ یعنی وادیٔ نیل اور ڈلٹا صرف ۱۲۹۷۶ مربع میل ہین۔ نہرون۔ سڑکون اور نخلستانون کے نیچے ۱۹۰۰ مربع میل زمین ہی اور ۲۸۵۰ مربع میل زمین دریائے نیل۔ دلدلون اور جھیلون کے نیچے ہے۔ اور باقیماندہ صحرا و ریگستان ہی مصر دو بڑے حصّون مین تقسیم ہے: مصر البحری یا نشیبی مصر اور مصر الصعید یا بالائی مصر۔

مندرجہ ذیل جدول سی بندوبست شدہ اراضی کا رقبہ اور سنہ ۱۸۸۲ء کی مردم شماری کے نتائج معلوم ہو جاوینگے۔

| صوبہ | رقبہ مربع میلون مین | مصری: مقیم | مصری: خانہ بدوش | اجنبی | میزان | گنجانی کی اوسط فی مربع میل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا۔ مصر البحری گورنریان (۱) قاہرہ | ۶ | ۳۵۲۴۱۶ | ۷۷۲ | ۲۱۶۵۰ | ۳۷۴۸۳۸ | ۶۲۴۷۳ |
| (۲)۔ اسکندریہ | ۷۰ | ۱۸۱۲۰۰ | ۵۰۳ | ۴۹۶۹۳ | ۲۳۱۳۹۶ | ۳۳۰۵ |
| (۳)۔ دمیاط | ۴½ | ۴۳۵۰۱ | ۱ | ۱۱۴ | ۴۳۶۱۶ | ۹۶۹۲ |
| (۴)۔ روستا | ۲۴½ | ۱۹۲۶۷ | - | ۱۱۱ | ۱۹۳۷۸ | ۷۹۰ |
| (مدیریہ) (۱) بحیرہ | ۹۳۲ | ۳۶۴۰۵۰ | ۳۳۱۰۲ | ۱۷۰۴ | ۳۹۸۸۵۶ | ۴۲۶ |
| (۲) شرقیہ | ۹۰۵ | ۴۳۵۳۸۰ | ۲۷۴۷۱ | ۱۸۰۴ | ۴۶۴۶۵۵ | ۵۱۳ |
| (۳) دقہلیہ | ۹۳۱ | ۵۷۸۱۴۴ | ۶۲۱۳ | ۱۶۷۶ | ۵۸۶۰۳۳ | ۶۲۹ |
| (۴)۔ غربیہ | ۲۳۴۰ | ۹۰۸۰۴۱ | ۱۸۹۰۰ | ۲۵۴۷ | ۹۲۹۴۸۸ | ۳۹۷ |
| (۵)۔ قلیوبیہ | ۳۵۲ | ۲۵۴۱۹۸ | ۱۶۵۹۶ | ۵۹۷ | ۲۷۱۳۹۱ | ۷۷۱ |
| (۶) منوفیہ | ۶۳۹ | ۶۴۲۶۰۹ | ۲۵۱۲ | ۸۹۲ | ۶۴۶۰۱۳ | ۱۰۱۰ |
| میزان مصر البحری | ۶۲۰۴ | ۳۷۷۸۸۰۶ | ۱۰۶۰۷۰ | ۸۰۷۸۸ | ۳۹۶۵۶۶۴ | ۶۳۹ |

| نام صوبہ | رقبہ مربع میلوں میں | مصری: مقیم | مصری: خانہ بدوش | اجنبی | میزان | گنجانی کی اوسط فی مربع میل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۔ خاکنائے سویز (۱) پورٹ سعید | ۰ | ۱۳۰۶۰ | ۲۲۶ | ۷۰۱۰ | ۲۱۲۹۶ | - ۳۰۹۲ |
| (۲) سویز | ۱۰ ½ | ۹۹۷۷ | ۸ | ۱۱۹۰ | ۱۱۱۷۵ | |
| میزان خاکنائے | ۱۰ ½ | ۲۳۰۳۷ | ۲۳۴ | ۸۲۰۰ | ۳۲۴۷۱ | ۳۰۹۲ |
| ۳۔ مصری علاقہ واقع ایشیا۔ (۱)۔ العریش | ۱/۵ | ۲۶۲۹ | ۱۲۹۱ | ۳ | ۳۹۲۳ | ۱۹۶۱۵ |
| ۴۔ مصر الصعید (۱) قصیر | ۱/۷ | ۲۱۹۰ | ۲۴۰ | - | ۲۴۳۰ | ۱۷۰۱۰ |
| (۱)۔ اسیوط | ۸۴۰ | ۵۴۹۷۷۶ | ۱۱۹۰۶ | ۴۵۵ | ۵۶۲۱۳۷ | ۷۱۲ |
| (۲) بنی سیوف | ۵۰۱ | ۱۹۳۳۰۵ | ۲۶۱۱۹ | ۱۴۹ | ۲۱۹۵۷۳ | ۴۳۸ |
| (۳) فیوم | ۴۹۳ | ۲۰۰۹۶۷ | ۲۷۳۲۸ | ۴۱۴ | ۲۲۸۷۰۹ | ۴۶۴ |
| (۴) جیزه | ۳۷۰ | ۲۷۴۴۰۶ | ۸۴۸۳ | ۱۹۴ | ۲۸۳۰۸۳ | ۷۶۵ |
| (۵) منیا | ۷۷۲ | ۲۹۴۶۵۵ | ۱۹۸۲۴ | ۳۳۹ | ۳۱۴۸۱۸ | ۴۰۷ |
| (۶)۔ جرجہ | ۶۳۱ | ۵۱۵۹۷۲ | ۵۳۱۱ | ۱۳۰ | ۵۲۱۴۱۳ | ۸۲۶ |
| (۷) قینا | ۵۴۴ | ۳۸۳۸۱۹ | ۲۲۸۷۷ | ۱۶۲ | ۴۰۶۸۵۸ | ۹۵۸ |
| (۸)۔ اسنا[۱] | ۳۳۲ | ۲۲۱۸۱۳ | ۱۶۰۹۶ | ۵۲ | ۲۳۷۹۶۱ | ۷۱۷ |
| میزان مصر الصعید | ۴۴۸۳ ½ | ۲۶۳۴۹۰۳ | ۱۳۸۱۸۴ | ۱۸۹۵ | ۲۷۷۴۹۸۲ | ۶۱۹ |
| ۵۔ نخلستان | نامعلوم | ۳۸۲۲۵ | نامعلوم | نامعلوم | نامعلوم | نامعلوم |
| میزان آبادی کل مصر و توابع مزروعہ | ۱۰۶۹۸ | ۹۳۸۰۶۰۰ | ۲۲۵۷۷۹ | ۹۰۸۸۶ | ۹۸۱۷۲۶۵ | ۶۳۸ |

[۱] سوہاج پر ایک نیا صوبہ بحدود قائم کیا گیا ہے اور صوبہ اسنا اوس میں شامل کردیا گیا ہے چنانچہ ۱۹۱۸ء سے اس صوبہ کا علیحدہ وجود نہ رہا (مولف)

کل آبادی مین ۳۴۰۱۴۹۸ مرد۔ اور ۳۴۱۵۷۶۷ عورتین ہین۔ اگر مندرجہ بالا اعداد کو انتظامی حلقون مین ترتیب دیجاوے تو نتیجہ حسب ذیل ہوگا۔

| تقسیم انتظامی حلقہ وتعداد | مصری | | اجنبی | میزان |
|---|---|---|---|---|
| | مقیم | خانہ بدوش | | |
| گونربان - (۸) | ۶۲۵۲۴۰ | ۳۰۴۱ | ۷۹۷۷۱ | ۷۰۸۰۵۲ |
| مدیریات (۱۴) | ۵۸۱۷۱۳۵ | ۲۴۲۷۳۸ | ۱۱۱۱۵ | ۶۰۷۰۹۸۸ |
| نخلستان۔ | ۳۸۲۲۵ | - | - | ۳۸۲۲۵ |
| میزان | ۶۴۸۰۶۰۰ | ۲۴۵۷۷۹ | ۹۰۸۸۶ | ۶۸۱۷۲۶۵ |

خاندانون کا شمار ۱۱۷۸۵۶۴۔ اور گھرون کا ۱۰۸۴۳۸۴ ہے۔ بلحاظ قومیت اجنبیونکی تفصیل یہ ہے۔ یونانی ۳۷۳۰۱۔ اطالین ۱۸۶۶۵۔ فرانسیسی ۱۵۷۱۶۔ آسٹرین ۸۰۲۲۔ انگریز ۱۴۱۱۸۔ جرمن ۹۴۸ دیگر اجنبی اقوام ۴۱۱۶ میزان ۹۰۸۸۶۔

انمین سے تقریبًا ۹۰ فیصدی مصر بحری مین رہتے ہین (یہ اعداد پرانے ہین۔ اب اجنبیونکی آبادی بہت بڑھگئی ہے۔ لیکن جدید مردم شماری نہ ہونیکی وجہ سے یہی درج کیئے گئے ہین)۔

ملک کی آبادیکی ترقی کی رفتار و مقدار مندرجہ ذیل اعداد سے معلوم ہوجاوے گی:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۰۰ء | (فرانسیسیونکا اندازہ) | بیس لاکھ |
| ۱۸۴۶ء | (بریکی مردم شماری)۔ | ۴۴۶۳۲۴۴ |
| ۱۸۵۵ء | (اندازہ [illegible] پاشا) | ۴۴۰۲۰۱۳ |
| ۱۸۶۵ء | (اندازہ [illegible] پاشا)۔ | ۴۸۴۱۶۷۷ |
| ۱۸۷۲ء | (ڈوی رگنی صاحب)۔ | ۵۲۰۳۴۰۵ |
| ۱۸۷۵ء | (ڈاکٹر روسی بے) | ۵۲۵۱۷۵۷ |
| ۱۸۸۲ء | (مردم شماری) | ۶۸۰۶۳۸۱ |
| ۱۸۹۷ء | (دوسری مردم شماری)۔ | ۹۰ لاکھ |

۱۸۴۶ء اور ۱۸۸۲ء کی سرکاری مردم شماریکے باہمی مقابلہ کرنیسے معلوم ہوتاہے کہ ترقی آبادیکی سالانہ اوسط ۱½ فیصدی ہے مصر کے بڑے بڑے شہر یہ ہین۔ اونکی آبادی ۱۸۸۲ء کی مردم شماریکے مطابق دی جاتی ہے۔

قاہرہ (۳۶۸۱۰۸)۔ اسکندریہ (۲۰۰۵۵۵)۔ دمیاط (۳۴۰۴۶) طنطا (۳۳۷۲۵) منصورہ (۲۶۷۸۴) زقازیق (۱۹۰۴۶)۔ روشتا (۱۶۷۰۱) بندر سعید (۱۶۵۶۰)۔ سویز (۱۰۹۱۳)۔

**مذہب اور تعلیم**

مصر میں غالب مذہب اسلام ہے۔ اعلیٰ ترین مذہبی اور جوڈیشل (عدالتی) عہدہ دار شیخ الاسلام اور قاضی القضات ہیں۔ اول الذکر کو علماء کبار سے منتخب کر کے خدیو مقرر کرتا ہے اور آخر الذکر کو سلطان اعظم اسلامبول کے عالموں سے پسند کر کے نامزد کرتے ہیں سب سے بڑا دار العلوم جامع ازہر اور اوسکی یونیورسٹی ہے۔ اس جامع کو تعمیر اور یونیورسٹی کو قائم ہوئے تقریباً ایک ہزار برس ہو گئے ہیں۔ مگر جو علوم پڑھائے جاتے اور جس طریقہ سے اونکو پڑھایا جاتا ہے وہ اب تک وہی ہیں جو پہلے دن تھے۔ (مارچ ۱۹۰۸ء میں علوم جدیدہ کو بھی نصاب میں داخل کر دیا گیا ہے۔ مترجم)

مصر میں دیسی عیسائی بھی بہت ہیں جو مشرقی کلیساؤں کے پابند ہیں۔ ان عیسائیوں میں قبطی لوگ جو پرانے مصریوں کی اولاد اور تعداد میں تقریباً آٹھ لاکھ ہیں شمار میں بھی زیادہ ہیں اور با اقتدار بھی ہیں وہ جیکوبائیٹ (یعقوبی) آرتھوڈاکس کلیسا کے تابع ہیں جس کو انہوں نے پہلی صدی عیسوی میں اختیار کیا۔ اس کلیسا کا صدر اسکندریہ کا بطریق ہے جو سینٹ مارک (حواری مرقس) کا جانشین متصور ہوتا ہے۔ مصر میں تین میٹروپالیٹن (بڑا بشپ) اور بارہ بشپ۔ حبش میں ایک میٹروپالیٹن اور دو بشپ اس کلیسا کے ہیں۔ خرطوم میں بھی اسکا ایک بشپ رہتا تھا۔ انکے علاوہ آرچ پریسٹ (بڑے پادری) ڈیکن، اور راہب بھی ہیں۔ پادریوں کیلئے لازمی ہے کہ وہ منصب پادری گری حاصل کرنے سے پہلے متاہل ہو۔ مگر راہبین اور اعلیٰ عہدہ داروں کیلئے تجرد لازمی ہے۔

۳۳۰ء میں قبطیوں نے حبش کو عیسائی بنایا اور مسیحی مذہب کو خط استوا تک پھیلا دیا۔ حبش کے کلیسا کے میٹروپالیٹن اور بشپ مصر کے قبطی مذہب لوگوں سے منتخب ہوتے ہیں۔ اور جب تک میٹروپالیٹن مسح نہ کرے شاہ حبش کی رسم تاجپوشی ادا نہیں ہو سکتی۔ اور اوس صورت میں بھی اسکندریہ کے بطریق سے اجازت حاصل کرنی لازمی ہے۔ قبطی ڈایاکلیشین (شہید کا) قلندرہ استعمال کرتے ہیں جو گریگورین (یعنی مروجہ عیسوی قلندرہ) سے ۲۸۴ برس مختلف ہے۔

۱۹۰۴ء میں مصر میں ۹ ہزار مدارس، گیارہ ہزار معلم اور ایک لاکھ ۷۰ ہزار متعلم تھے انمیں سے ۹/۱۰ حصہ ابتدائی مکاتب ہیں جن میں صرف لکھنا پڑھنا اور ابتدائی حساب سکھایا جاتا ہے۔ سرکار کی طرف سے ۴۳ پرائمری۔ ۳ سکینڈری (درمیانی) ۲ زنانہ اور نو اعلیٰ تعلیم (قانون۔ طب۔ انجینئرنگ۔ صنعت۔ آرٹس و سائنس (علوم و فنون)، دایہ گری اور جنگی تعلیم) کے مدارس جاری ہیں۔ ۱۰۰ مدارس مختلف پروٹسٹنٹ

اور کیتھولک مشنون نے جاری کیئے ہوئے ہین اور ۴۳ یوروپین پرائیویٹ سکول ہین۔ جامع ازہر مین گیارہ مدارس، ۳۴۰ پروفیسر اور بارہ ہزار طلبا رہین۔

قبطی قوم نے ابتدائی تعلیم کیلئے ایک ہزار سکول قائم کیئے ہوئے ہین جن مین سے ایک کالج اور ۲۲ پرائمری سکول لڑکون اور لڑکیون کے لیئے ہین۔ ان مدارس مین قبطی زبانکی تعلیم لازمی ہے۔ طریقہ تعلیم اور نصاب تعلیم دیگر ممالک کی مدارس کے مشابہ ہے۔ قبطی قوم کے مذکر حصّہ مین سے نصف لوگ لکھ پڑھ سکتے ہین۔

مدارس مصر کی مندرجہ ذیل جدول اوس نقشہ سے مرتب کیگئی ہے جو وزیر صیغہ اندرونی کے حکم مورخہ ۲۹- اگست ۱۹۲۸ء بنام جملہ گورنران و مدیران کے مطابق تیار کیا گیا تھا اعداد کی تقسیم و ترتیب ۲۱ دسمبر ۱۹۲۸ء تک کیگئی ہے۔

اس جدول کے جو چند اعداد تشریح طلب تھے انکے ہندسون کو خط وحدانی مین دیکر نشان کر دیا ہے اور جدول کے خاتمہ پر خط وحدانی کے ہندسونکی ترتیب سے تشریح کر دیگئی ہے۔ جن خانونکی اعداد کی توضیح یکسان ہے ان سب پر اوسی ہندسہ کو درج کیا گیا ہے۔

(جدول دوسرے صفحہ پر ملاحظہ فرمایئے)

**معدلت عامہ وجرائم** — ۱۸۸۳ء سے بعد صوبون کیلئے جندارمہ (جنگی پولیس) کی ایک جماعت اور قاہرہ و سکندریہ کے لیے پولیس کی فوج تیار کیگئی۔ یکم جنوری ۱۸۸۴ء کو پولیس کا نیا انتظام کیا گیا۔ دونون قسم کی پولیس اور جیلخانے اوس سے پہلے مدیرون کے ماتحت تھی ۱۸۸۴ء سے اونپر دو انگریز افسر مقرر کردیے گئے۔ اور ان افسرون کو وزیر صیغہ داخلیہ کے ماتحت کر دیا گیا۔

فروری ۱۸۸۴ء کو نیا ضابطہ فوجداری بھی نفاذ پذیر ہوا۔ مدیرون سے مجسٹریٹی اختیار لے لیے گئے۔ اور اس کام کیلئے نئے حکام مقرر کیے گئے جن کا عزل و نصب پروکیور جنرل کے اختیار مین ہے جو وزیر معدلت عامہ کے ماتحت ہوتا ہے۔

پچھلے پانچ برسون مین انگریزونکی زیر نگرانی مختلف اصلاحات رواج پذیر ہوئی ہین جدید دیسی عدالتین قائم کیگئی ہین۔ جیلخانون کے انتظام مین درستی کیگئی ہے۔ بیگار جزوی طور پر موقوف ہوگئی ہے سڑک کے چلن مین اصلاح اور صیغہ ہائے مال و تعمیرات عامہ کے انتظام مین معقول درستی کیگئی ہے۔ جو مقدمات دیسی اور اجنبیون کے درمیان ہون وہ عدالتہائے مختلطہ مین جو یوروپین دول کی زیر سرپرستی قائم کیگئی اور نہایت وسیع اختیارات رکھتی ہین منفصل ہوتے ہین۔

پولیس اور جندرمہ کی کل تعداد سات ہزار ہے۔

**مال و خزانہ** — ۵ اپریل ۱۸۸۰ء کو خدیو نے ڈگری (حکم) صادر کرکے مصر کی مالی حالت کا امتحان کرنے اور مصر اور اوس کے قرضخواہون کے تعلقات باہمی اور نیز دائرہ ثانیہ و دائرہ خاص اور انکے قرضخواہون کے درمیانی تعلقات کی درستی و ترتیب کیلئے قانون کا مسودہ تیار کرنیکے واسطے تصفیہ حساب وکتاب کی ایک انٹرنیشنل کمیشن مقرر کی۔ اوس کمیشن نے بمشورہ مصری گورنمنٹ ملک کی سالانہ آمدنی کا حسب ذیل اندازہ لگایا۔

| آمدنی کسطرح خرچ ہو | سال ۱۸۸۰ء | سال ۱۸۸۱ء اور سالہای مابعد |
|---|---|---|
| آمدنی جو قرض پر خرچ ہو | ۳۴۶۳۷۳۴ پونڈ مصری | ۳۵۱۳۷۳۴ پونڈ مصری |
| آمدنی جو گورنمنٹ مصر کو ملے | ۴۸۹۷۸۸۸ // | ۴۸۹۷۸۸۸ // |
| میزان | ۸۳۶۱۶۲۲ // | ۸۴۱۱۶۲۲ // |
| (نوٹ مصری پونڈ ساڑھے بیس شلنگ انگریزی کا ہوتا ہے)۔ | | |

کمیشن نے (۱) دین مقدم کے سود وغیرہ کیلئے ریل و تار کی آمدنی اور بندر اسکندریہ کے محاصل کو علیحدہ کیا۔ اور

(۲)۔ مجتمعہ قرضہ کے واسطے چار صوبوں کے ٹیکسوں اور آمدنی محصول درآمد و برآمد کو۔ دین مقدم کیلئے ایک سالانہ رقم مقرر کردیگئی۔ جو ۵ فیصدی سالانہ کے حساب سے سود ادا کرنیکے اور اسقدر سالانہ جزوی ادائیگی کے لیئے کہ کل قرضہ ۱۹۴۲ء تک بیباق ہو جائے کافی تھی۔ اگر دین مقدم کیلئے علیحدہ کیگئی مدات کی آمدنی اس سالانہ رقم کے لیئے کفایت نکرے۔ تو کمی اوس آمدنی سے پوری کی جاوے جو مجتمعہ قرضہ کیلئے مختص کیگئی۔ مجتمعہ قرضہ کا سود چار فیصدی مقرر کیا گیا۔ اور گورنمنٹ مصر نے ذمہ اوٹھایا کہ اگر مکفولہ آمدنی ناکافی ہو تو کمی اپنی گرہ سے پوری کریگی۔ اور اگر وہ آمدنی سود کی مقدار سے زیادہ ہو تو فاضل رقم قرضہ کی بیباقی مین صرف کیجاوے جس کے تمسک یا نوٹ نرخ بازاری پر واپس خرید لیئے جا کر تلف کردیئے جاوین۔ ستمبر ۱۸۸۰ء مین گورنمنٹ نے اس فاضلہ کا کچھ حصہ خود لے لیا۔ کمیشن مذکور نے مصر کے اخراجات سالانہ و ذمہ واریوں کا اندازہ حسب ذیل کیا:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱)۔ گورنمنٹ کے اخراجات | پونڈ مصری | | پونڈ مصری |
| خراج جو ٹرکی کو دیا جاتا ہے۔ | ۶۸۱۴۸۶ | | |
| مقابلہ کی سالانہ رقم دینے اسمعیل پاشا اور دیگر لواحقین کے سالانہ وظیفے) | ۱۵۰۰۰۰ | | |
| نہر سویز کے حصوں کی بابت انگلستان کو سود۔ | ۱۹۳۸۵۸ | | |
| دائرہ خاص کے اخراجات۔ | ۳۴۰۰۰ | | |
| انتظامی اخراجات۔ | ۳۶۴۱۵۴۴ | | |
| اخراجات غیر مترقبہ۔ | ۱۹۷۰۰۰ | میزان | ۴۸۹۷۸۸۸ |
| (۲)۔ اخراجات قرضہ۔ | | | |
| دین مقدم کا سالانہ خرچ | ۱۱۵۷۷۱۸ | | |
| مجتمعہ دین۔ | ۲۲۶۳۶۸۶ | میزان | ۳۴۲۱۴۰۴ |
| | | میزان کل | ۸۳۱۹۲۹۲ |

ان ہر دو قرضون کے علاوہ ۱۸۸۰ء کے اخیر پر غیر تخصیص شدہ اور غیر سودی قرضہ اسی لاکھ پونڈ مصری تہا۔ مارچ ۱۸۸۵ء مین برطانیہ کلان جرمنی۔ آسٹریا۔ فرانس۔ اٹلی۔ روس اور ٹرکی کے قائم مقامون وسفرائے ہے ایک معاہدہ پر دستخط کیے جس کے روسے اونہون نے نوے لاکھ پونڈ کے ایک جدید قرضہ کی ضمانت کرنے کا ذمہ اوٹہایا۔ اس قرضہ کا لینا اس لیئے منظور کیا گیا کہ ۱۸۸۲ء کی گولہ باری اسکندریہ سے جو نقصان اہالی شہر کو پہنچا تہا۔ اوس کو اور نیز بقایا اسی لاکھ پونڈ مصری کے قرضہ کو ادا کیا جاوے۔ اور باقیماندہ دس لاکھ پونڈ آبپاشی کے کامون پر صرف کیے جاوین۔

معاہدہ مذکور کی اہم شرائط یہ تہین:۔

اس ضمانتی قرضہ کی شرح سود $3\frac{1}{2}$ فیصدی سے زیادہ نہو۔ اوس کے سود وبیباقی کیلئے تین لاکھ پندرہ ہزار پونڈ کی سالانہ رقم مقرر کی جاوے یہ رقم مدات مکفولہ کی آمدنی سے سب سے اول نکال لیجاوے سود کی ادائیگی کے بعد اس رقم سے جو فاضل بچے۔ وہ بیباقی مین صرف ہو۔ دوسرے مصری قرضون کے سالانہ سود پر ۱۸۸۵ء-۸۶ء مین ۵ فیصدی ٹیکس لگایا جاوے۔ ملک کی آمدنی کل اخراجات سے جسقدر زیادہ ہو وہ برابر تقسیم ہو کر نصف گورنمنٹ کو ملے اور نصف بیباقی قرضہ کے فنڈ مین جمع ہو۔

رقم سود پر جو ٹیکس ۱۸۸۵ اور ۱۸۸۶ مین لیا گیا تہا وہ ۱۸۸۹ء مین واپس کر دیا گیا۔ اوس کو آئندہ کیلئے موقوف کر دیا گیا۔ اور ریزرو (محفوظ) فنڈ قائم کیا گیا جس مین اسوقت ۲ لاکھ ۳۰ ہزار پونڈ مصری جمع ہین۔ معزول خدیو اسمٰعیل پاشا اور اوس کے خاندان کے بعض افراد چند املاک کے مالک تہے (جو دو مین کہلاتے ہین) اونکے ساتھ باہمی قرارداد سے یہ تصفیہ کیا گیا۔ کہ وہ املاک مذکورہ کو گورنمنٹ کے نام منتقل کر دین اور اس کے عوض ایک خاص میعاد تک گورنمنٹ سے مقررہ سالانہ رقم لیتے رہین۔ اور ان املاک کے ذمہ جو زر رہن ہین وہ بہی گورنمنٹ مصر کے ذمہ سمجہے جائین۔ اسی سالانہ رقم کا نام رقم مقابلہ ہے۔ بعد مین خدیو معزول اور اوسکے خاندان کے ارکان کو سالانہ پنشنونکے عوض بہی یکمشت رقم دینا تجویز کیا گیا۔

چنانچہ املاک کے رہنون کے انفکاک اور پنشنون کے عوض یکمشت ادائیگی کیلئے مئی ۱۸۹۰ء مین ۲۳ لاکھ پونڈ مصری کا ایک اور قرضہ جاری کیا گیا جو $3\frac{1}{2}$ فیصدی سود پر لیا گیا۔ اور اوس کے سود و جزوی بیباقی کیلئے ایک لاکھ تیس ہزار پونڈ مصری کی سالانہ رقم معین کیگئی۔ مگر اس سالانہ زائد خرچ کے مقابلہ مین خدیو کے صرف خاص اور پنشنون کے خرچ مین معتد بہ تخفیف کر دینے اور املاک کے دین رہن کی سود مین

بہت بڑی کمی ہوجانیکے سبب قدر بچت نکال لیگئی۔ اور مصر کے خزانہ پر اس نئے قرضہ سے کوئی مزید بوجھ نہ پڑا۔ علاوہ بریں اس ½ ۴ فیصدی سود والے قرضہ کے فنڈ بیباقی میں ہر سال اسقدر رقم جمع ہوتی ہے کہ وہ جلد بیباق ہوجائے گا۔ اور اسطرح سے پنشنوں اور رہنہائے املاک کے سود کے مدا می بوجھ کیجگہ ایک لاکھ ۴۰ ہزار پونڈ کا صرف عارضی بار پڑا ہے۔

خدیو نے ۶ جون ۱۸۹۰ء کو منظوری دول ۵ فیصدی والے دین مقدم۔ قرضہ دائرہ ثانیہ اور قرضہ املاک کے تبادلہ اور ۱۸۸۸ء کے ½ ۴ فیصدی سود والے قرضہ کی ادائگی کیلئے فرمان نافذ کیا چنانچہ ایک جدید دین مقدم جاری کیا گیا۔ جس میں ۵ فیصدی کا دین مقدم ½ ۴ فیصدی والا قرضہ اور ۳۳۳۳۳۴ پونڈ کی مزید رقم شامل کیگئی۔ یہ مزید رقم اراضیات جاگیر کے عوض نقد پنشن وغیرہ اور آبپاشی کی نہروں وغیرہ کی تیاری کیلئے لیگئی۔

اس جدید مقدم دین کا سود ½ ۳ فیصدی ہے اور اوس کا سو پونڈ کا نوٹ یا تمسک ۹۱ پونڈ کو فروخت کیا گیا یعنی سو پونڈ کے نام نہاد سرمایہ پر گورنمنٹ کو ۹۱ پونڈ وصول ہوئے۔ اور دائرہ ثانیہ کا ایک جدید قرضہ چار فیصدی سود پر مساوی قیمت پر جاری کیا گیا۔

دائرہ ثانیہ کا پرانا قرضہ (جو جدید قرضہ سے بیباق کیا گیا) بروئے فرمان مورخہ ۶ جون ۱۸۹۰ء اسطرح سے شمار کیا گیا کہ سو پونڈ کے نام نہاد سرمایہ پر ۸۵ پونڈ ادا کیئے گئے۔ قرضہ املاک ۲۵ مارچ ۱۸۹۳ء کو مساوی قیمت پہ جدید قرضہ املاک سے بدلا گیا۔ جدید قرضہ کا سود ½ ۴ فیصدی ہے۔ ان جدید جاری شدہ قرضوں کے لیئے بھی وہی رعائتیں اور ضمانتیں ہیں جو اون قرضوں کے لیئے تھیں جنکی جگہ یہ قائم کیئے گئے ہیں۔

دسمبر ۱۸۹۵ء کے اخیر پر مصری قرضہ کی مقدار حسب ذیل تھی:-

| | پونڈ |
|---|---|
| (۱) ۳ فیصدی سود والا قرضہ ضمانتی۔ | ۸۶۹۹۳۰۰ |
| (۲) ½ ۳ فیصدی سود والا دین مقدم۔ | ۲۹۳۹۳۵۸۰ |
| (۳) ۴ فیصدی سود والا قرضہ مجتمعہ۔ | ۵۵۹۷۴۸۴۰ |
| (۴)۔ ۴ فیصدی سود والا قرضہ دائرہ ثانیہ | ۹۴۴۳۶۰ |
| (۵) ½ ۴ فیصدی سود والا قرضہ املاک۔ | ۳۹۲۴۸۴۰ |

سنہ ۱۸۹۵ء اور سنہ ۱۸۹۶ء کیلئے آمدنی و خرچ کے جو بجٹ دمواز نے تیار کیئے گئے ہین وہ یہ ہین ــ

| مد آمدنی | سنہ ۱۸۹۶ء پونڈ مصری | سنہ ۱۸۹۵ء پونڈ مصری | مد خرچ | سنہ ۱۸۹۶ء پونڈ مصری | سنہ ۱۸۹۵ء پونڈ مصری |
|---|---|---|---|---|---|
| معاملہ زمین و نخلستان وغیرہ | ۴۸۷۰۰۰۰ | ۴۸۷۰۰۰۰ | قرضۂ قومی کا سود وغیرہ | ۳۸۰۲۶۸۳ | ۳۷۷۰۸۳۸ |
| شہری ٹیکس وغیرہ | ۱۳۰۰۰۰۰ | ۱۳۰۰۰۰۰ | خراج ترکی کو | ۶۶۵۰۴۱ | ۶۶۵۰۴۱ |
| محصول تمباکو و درآمد و برآمد | ۱۶۷۰۰۰۰ | ۱۶۵۰۰۰۰ | خدیو المصر کا صرف خاص | ۱۰۰۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ |
| محصول چنگی | ۲۰۰۰۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰۰ | وظائف خاندان خدیویہ | ۹۷۹۲۷ | ۹۷۹۲۷ |
| محصول نمک و شورہ | ۱۷۰۰۰۰ | ۱۷۰۰۰۰ | خدیو کا دیوان خرچ | ۵۵۹۳۴ | ۵۵۹۳۴ |
| محاصل شکار ماہی | ۹۰۰۰۰ | ۹۸۰۰۰ | وزارت تعمیرات عامہ | ۷۳۶۷۸۹ | ۷۷۵۶۵۹ |
| محاصل جہاز رانی | ۷۵۰۰۰ | ۷۸۰۰۰ | وزارت معدلت عامہ | ۳۸۷۶۲۶ | ۳۸۰۱۶۲ |
| آمدنی ریلوے | ۱۷۲۰۰۰۰ | ۱۷۰۰۰۰۰ | انتظام صوبجات | ۳۲۸۰۷۶ | ۳۲۰۶۱۹ |
| آمدنی تار برقی | ۴۳۰۰۰ | ۴۲۰۰۰ | وزارت صیغہ مال | ۸۶۰۲۱ | ۱۱۹۷۱۵ |
| آمدنی بندرگاہ سکندریہ | ۱۲ | ۱۳۰۰۰۰۰ | وزارت سررشتہ تعلیم | ۱۰۵۱۸۰ | ۱۰۵۰۰۰ |
| آمدنی ڈاک خانجات | ۱۰۵۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ | وزارت صیغہ اندرونی | ۳۸۴۳۲۲ | ۱۱۱۷۰۷ |
| محکمہ کشتی ہائے ڈاک | ۸۵۰۰۰ | ۹۴۰۰۰ | کونسل وزراء وزارت صیغہ خارجیہ و لیجسلیٹو کونسل | ۲۳۳۵۸ | ۲۳۹۳۰ |
| محاصل مینار ہائے روشنی | ۷۰۰۰۰ | ۱۰۳۰۰۰ | انتظام وصول محصول آمد برآمد | ۱۵۵۸۱۰ | ۱۴۹۲۲۲ |
| وزارت معدلت عامہ و دیگر اسٹامپ چھاپہ خانہ وغیرہ | ۳۸۰۰۰۰ | ۳۸۰۰۰۰ | خرچ وصولی محصول چنگی | ۳۴۵۰۴ | ۳۳۳۲۷ |
| بدل عسکریہ | ۹۵۰۰۰ | ۹۰۰۰۰ | ایضاً نمک و شورہ | ۲۴۷۲۶ | ۲۴۲۷۸ |
| سرکاری جائیداد کا لگان و کرایہ | ۹۰۰۰ | ۸۶۰۰۰ | ایضاً شکار ماہی | ۱۰۰۰۰ | ۹۳۷۶ |
| ضلع سواکن | ۱۵۰۰۰ | ۱۵۰۰۰ | ایضاً جہاز رانی | ۳۰۵۸ | ۳۰۵۸ |

| مد آمدنی | سنہ ۱۸۹۶ء پونڈ مصری | سنہ ۱۸۹۵ء پونڈ مصری | مد خرچ | سنہ ۱۸۹۶ء پونڈ مصری | سنہ ۱۸۹۵ء پونڈ مصری |
|---|---|---|---|---|---|
| پنشن فنڈ | ۵۷۰۰۰ | ۵۵۰۰۰ | خرچ ریلوے | ۸۴۰۸۸۸ | ۹۳۱۴۶۵ |
| متفرق مدات (جن کی تصریح ہیگئی)۔ | ۲۷۵۰۰۰ | ۲۶۹۰۰۰ | خرچ تار برقی | ۴۱۰۰۰ | ۴۰۲۰۰ |
| | | | خرچ وصولی محاصل بندر اسکندریہ و مرسٹ۔ | ۲۸۰۰۰ | ۲۳۰۰۰ |
| | | | ڈاک خانجات | ۹۷۵۲۵ | ۹۵۷۴۳ |
| | | | کشتی ہائے ڈاک | ۰۵۷۰۷ | ۱۴۶۵۷ |
| | | | روشنی کے مینار | ۲۶۹۳۴ | ۲۶۸۵۰ |
| | | | صیغہ جنگ و خرچ انگریزی فوج قابض کا۔ | ۴۸۱۳۱۳ | ۷۵۰۸۴۳ |
| | | | سواکن | ۱۲۰۴۵۷ | ۱۱۹۷۹۲ |
| | | | پنشین | ۴۳۰۰۰۰ | ۴۳۰۰۰۰ |
| | | | موقوفی بیگار | ۲۵۰۰۰۰ | ۲۵۰۰۰۰ |
| | | | وزراء کے مختلف خرچ | ۱۳۱۳۳۹ | ۱۰۹۶۵۸ |
| | | | قاہرہ کی صفائی | ۴۰۰۰۰ | ۴۰۰۰۰ |
| | | | اخراجات غیر مترقبہ | ۳۰۰۰۰ | ۳۰۰۰۰ |
| میزان | ۱۰۲۶۰۰۰۰ | ۱۴۶۰۰۰۰ | میزان | ۹۶۳۰۰۰۰ | ۹۶۰۰۰۰۰ |

سنہ ۱۸۹۶ء مین تمام قرضون کی بابت جو رقم خزانہ سے دیجاوے گی۔ اوس کا اندازہ حسب ذیل کیا گیا ہے:۔

| | پونڈ |
|---|---|
| قرضہ ضمانتی سود ۳½ فیصدی۔ سالانہ مقررہ رقم۔ | ۳۱۵۰۰۰ |
| قرضہ مقدم۔ سود ۳½ فیصدی۔ . . . . . . | ۱۰۲۹۰۰۰ |

| | |
|---|---|
| قرضہ مجتمعہ ۔ سود ۴ فیصدی ۔ | پونڈ ۲۲۳۳۹۰۰۰ |
| قرضہ دائرہ ثانی ۔ سود ۴ فیصدی ۔ — — | ۲۲۶۰۰۰ |
| قرضہ املاک ۔ سود ۴½ فیصدی ۔ — | ۱۸۲۰۰۰ |
| دائرہ خاصہ ۔ قرضہ دائرہ ثانیہ کے کمشنرون کو سالانہ رقم یہ دیجاتی ہے ۔ | ۳۵۰۰۰ |
| مقابلہ کی رقم سالانہ جو ۱۹۳۰ء تک ادا کیجاوے گی ۔ — | ۱۵۴۰۰۰ |
| میزان | ۴۲۲۰۰۰ |

دائرہ اور املاک کے قرضون مین دائرہ اور املاک کی محال مکفول ہین۔ اور قرضخواہونکی طرف سے کمشنر اونکا انتظام کرتے ہین۔ ان اراضیات کی آمدنی اگر قرضون کے سود کی ادائیگی کے لیئے ناکافی ہو تو کمی پوری کرنی گورنمنٹ کا ذمہ ہے۔

۱۹۰۴ء مین واقعی آمدنی و خرچ بہ تفصیل ذیل ہوا:-

آمدنی ۱۲۳۲۱۵۲۳ پونڈ مصری۔ خرچ ۹۶۰۱۲۵۸ پونڈ مصری۔ فاضلہ ۲۷۲۰۲۶۵ پونڈ مصری اس فاضلہ مین سے ۲۵۶۹۴۷ پونڈ مصری کمیشن انتظام قرضہ کے ریزرو فنڈ مین داخل ہوئی ۲۱۱۸۸۴۳ پونڈ مصری۔ گورنمنٹ مصر کے خاص ریزرو فنڈ مین جمع کیئے گئے۔ اور ۳۴۴۴۷۵ پونڈ مصری جو جمع شدہ رقوم کے تبادلون کی پس انداز ہوئی کمیشن انتظام قرضہ کو دیگئی سنہ ۱۹۰۵ء کے شروع مین مختلف ریزرو فنڈون مین مندرجہ ذیل رقمین جمع تھین:-

کمیشن اہتمام قرضہ کا ریزرو فنڈ ۔ ۲۱۹۹۷۰۴ پونڈ مصری ۔ مصری گورنمنٹ کا ریزرو فنڈ ۲۷۹۱۱۲ پونڈ مصری ۔ تبادلہ قرضہ سے بچت ۱۴۰۸۱۹۱ پونڈ مصری۔

میزان کل ریزرو کی ۳۸۸۷۰۰۷ پونڈ مصری ۔

**حفاظت ملک ۔ فوج** ۱۹ ستمبر سنہ ۱۸۸۲ء کو حسب الحکم خدیو تمام مصری فوج موقوف کردیگئی۔ اور اوسی سال کے دسمبر مین نئی فوجکی ترتیب و تکمیل کا کام ایک انگریزی فوج کے جرنیل کی سپرد کیا گیا۔ اور اوسے سردار کا خطاب دیا گیا۔

موجودہ سردار بریگیڈیر اب میجر جنرل سر ہربرٹ کچنر کے سی ۔ ایم ۔ جی ۔ سی بی ۔ اے ڈی سی ہے اور اس وقت تقریباً ۱۰۰ انگریز افسر مصری فوج مین کام کر رہے ہاین فوج تعداد مین ۱۵۱۴۳ ہے

۱۸۸۲ء کی بغاوت کے وقت سے ایک انگریزی فوج قابض مصر میں مقیم ہے۔ اوسکی تعداد تین ہزار سے متجاوز ہے۔ مصر کے پاس اسوقت کوئی کارآمد جنگی جہاز نہیں ہے۔

## پیداوار و صنعت و حرفت

مصر کا کل رقبہ خشک و زیر آب اسّی لاکھ فدان ہے جسمیں سے پچاس لاکھ ۲۲ ہزار فدان سنہ ۱۸۹۱ء میں زیر کاشت تھے۔ فدان ۱.۰۳۸ ایکڑ کے برابر ہوتا ہے۔ زراعتی آبادی کل آبادی میں ۱۵ فیصدی ہے۔

مصر کے زراعتی سال میں تین فصلیں یا موسم ہوتے ہیں۔ موسم سرما (یعنے ربیع) کی شتوی اجناس تمام قسم کے خوردنی غلّے ہیں۔ یہ فصلیں نومبر میں بوئی اور مئی و جون میں درو کی جاتی ہیں۔ موسم بہار کی مشہور اجناس (یعنے خریف کی) جو مارچ میں بوئی اور اکتوبر و نومبر میں درو ہوتی ہیں کپاس نیشکر اور چاول ہیں۔ موسم خزاں (یعنی زاید ربیع) کی فصلیں جو جولائی میں کاشت اور ستمبر و اکتوبر میں درو ہوتی ہیں۔ چاول مکی اور ترکاریاں ہیں۔ مصر البحری میں زمین کی آبپاشی نہروں سے ہوتی ہے جو نیل سے نکلکر ڈیلٹا کی ہر ایک سمت میں جال کیطرح پھیلی ہوئی ہیں۔ مصر الصعید میں نیل کی طغیانی سے آبپاشی ہوتی ہے اسوقت زمین پر پانی پھر جاتا ہے اور تالابوں میں جو آبپاشی آئندہ کے لیے ذخیرۂ آب کا کام دیتے ہیں پانی بھر جاتا ہے۔

مندرجہ ذیل جدول سے کپاس کی کاشت کی مقدار معلوم ہوجائے گی:

| سال | رقبہ زیر کاشت | پیداوار | اوسط پیداوار فی فدان | سال | رقبہ زیر کاشت | پیداوار | اوسط پیداوار فی فدان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۸۸ء | فدان ۱۰۲۱۲۵۰ | قنطر ۲۹۰۰۰۰۰ | قنطر ۲ ۲۱/۲۵ | ۱۸۹۱ء | فدان ۸۵۱۰۰۰ | قنطر ۴۷۶۵۰۰۰ | قنطر ۵ ۱/۲ |
| ۱۸۸۹ء | ۸۵۲۸۲۹ | ۳۱۵۸۰۰۰ | ۳ ۷/۱۰ | ۱۸۹۲ء | ۸۶۴۰۰۰ | ۴۹۸۷۵۰۰ | ۵ ۴/۵ |
| ۱۸۹۰ء | ۸۶۴۴۰۰ | ۴۱۶۰۰۰۰ | ۴ ۴/۵ | فدان = ۱ ۳۸/۱۰۰۰ ایکڑ کے، قنطر = ۹۹ ۵/۱۰۰ پونڈ یعنے تقریباً ۴۹ ۱/۲ سیر کے۔ | | | |

مصر میں کل دیہات ۱۸۷۳ ہیں۔ ۱۸۸۸ء میں ان میں سے ۲۴۴۴ اور ۱۸۸۹ء میں ۲۶۸۵ دیہات نے کپاس کی کاشت کی۔

مندرجہ ذیل جدول میں مصر البحری اور مصر الصعید کے ہر ایک صوبہ کی زراعتی حالت بتلائی گئی ہے

| نام صوبہ | تعداد دیہات | تعداد مزروعہ فدانوں کی | تعداد طلبہ ابتدائی تعلیمی کی ہر ہزار فدان پر | تعداد بہیڑ بکری کی ہر ہزار فدان پر | تعداد بچہائے [illegible] کی ہر ہزار فدان پر | تعداد کھجوروں کی ہر سو فدان پر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۱) مصر بحری | | | | | | |
| بحیرہ | ۴۰۳ | ۴۷۹۶۶۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۲۳ | ۲۲ |
| شرقیہ | ۴۵۱ | ۴۳۴۹۸۲ | ۱۲ | ۹ | ۲۴ | ۱۱۶ |
| دقہلیہ | ۴۲۹ | ۴۶۴۳۶۷ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۳ | ۴۷ |
| غربیہ | ۵۵۲ | ۸۴۰۰۸۹ | ۱۷ | ۱۶ | ۱۶ | ۱۵ |
| قلیوبیہ | ۱۶۶ | ۱۸۷۱۸۰ | ۱۴ | ۱۹ | ۳۲۵ | ۷۰ |
| منوفیہ | ۳۳۸ | ۳۵۱۷۱۰ | ۳۳ | ۱۸ | ۴۳ | ۸ |
| میزان | ۲۳۵۹ | ۲۷۴۳۹۹۰ | ۱۷ | ۱۳ | ۳۲ | ۳۰ |
| (۲) مصر صعید | | | | | | |
| اسیوط | ۲۹۲ | ۴۱۹۱۰۰ | ۱۰ | ۳۰ | ۳۱ | ۸۴ |
| بنی سویف | ۱۴۴ | ۲۳۱۹۱۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۸ | ۴۶ |
| فیوم | ۸۷ | ۲۳۱۰۴۵ | ۸ | ۱۳ | ۵۴ | ۱۰۵ |
| غزہ | ۱۴۸ | ۱۸۱۱۷۶ | ۱۹ | ۳۶ | ۹ | ۱۹۵ |
| منیا | ۲۶۸ | ۳۹۶۲۳۰ | ۶ | ۹ | ۱۴ | ۵۴ |
| [illegible] | ۱۹۵ | ۱۵۰۴۵۹ | ۱۸ | ۱۱ | ۷ | ۳۴۸ |
| جرجہ | ۱۱۰ | ۳۲۵۹۱۵ | ۱۴ | ۵۱ | ۹ | ۹۶ |
| قنیٰ | ۱۲۹ | ۲۸۰۹۲۷ | ۱۰ | ۳۴ | ۱۰ | ۹۲ |
| میزان مصر الصعید | ۱۴۴۲ | ۲۲۱۶۴۷۲ | ۱۳ | ۲۵ | ۱۷ | ۱۰۶ |
| میزان کل مصر | ۳۷۷۹ | ۴۹۶۱۴۶۴ | ۱۴ | ۳۰ | ۱۳ | ۶۹ |

خرما کے ایسے درختوں کا جن سے پھل یا تخم حاصل ہوتا ہے کل شمار تقریباً ۴۰۵۰۲۵۳ ہے اور

شیر دار قلعہ بران مویشی اور اونٹ گھوڑونکی تعداد ۱۶۶۹۸۸۶ ہے

مندرجہ ذیل جدول سے یہ معلوم ہو جائے گا کہ سنہ ۱۸۹۰ء و سنہ ۱۸۹۱ء مین فلان فلان جنس اتنے فدانون پر کاشت ہوئی:۔

| نام جنس | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء | نام جنس | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء | نام جنس | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | فدان | فدان | | فدان | فدان | | فدان | فدان |
| گندم | ۱۱۴۵۶۷۶ | ۱۲۱۵۸۴۱ | چاول | ۲۸۰۹۵ | ۱۶۷۱۶۴ | تمباکو | ۸۶۰ | — |
| مکی اور جوار | ۱۵۵۹۹۰۶ | ۱۵۳۰۹۸۳ | حلبی زنبیو گرایکا | ۱۳۳۴۸۴ | ۱۳۹۵۶۰ | مٹر وغیرہ | ۸۸۱۹ | ۷۱۶۹ |
| کلور گھاس | ۸۷۵۷۱ | ۸۲۰۴۴۳ | آلو و ترکاریان | ۳۷۲۲۴ | ۳۴۵۲۲ | سن چنا و نیل | ۶۰۵۰ | ۵۸۲۹ |
| کپاس | ۸۹۴۳۰۲ | ۸۷۱۲۲۱ | نیشکر | ۶۵۵۰۵ | ۶۴۵۳۹ | اسٹہ و تیل | ۱۲۱۴۳ | ۹۶۶۴ |
| لوبیا و ماش | ۶۲۸۱۱ | ۶۴۳۷۵۱ | گلبن | ۳۲۲۱۱ | ۳۸۷۰۲ | کل فصل | ۶۱۲۰۷۰۱ | ۶۱۲۵۸۴۹ |
| جو | ۴۵۱۰۷۵ | ۴۶۰۳۴۰ | خربوزہ و تربوز | ۴۳۰۱۲ | ۴۳۱۸۰ | رقبہ مزروعہ | ۵۰۲۲۷۰۱ | ۰ |
| مونگی سبجرہ مصری | ۷۷۲۱۶ | ۷۵۷۵۶ | شنگجبار ترش | ۱۳۱۴۳ | ۱۷۳۵۵ | دوہری فصل | ۱۱۰۸۰۰۰ | ۰ |

مندرجہ ذیل جدول سے اوس تجارت کی مالیت جو تین برسون مین مصر کی دیگر ممالک سے ہوئی معلوم ہو جائے گی:۔

| نام ملک | ممالک مندرجہ ذیل سے مصر مین مال آیا | | | ان ممالک کو مصر سے گیا | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء |
| | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری |
| برطانیہ کلان | ۳۰۶۱۴۷۶ | ۳۶۸۵۵۴۶ | ۳۱۸۳۲۳۱ | ۷۸۴۲۳۹۳۰ | ۷۲۴۲۴۵۵ | ۱۵۱۷۹۴۶ |
| انگریزی مقبوضات واقع بحیرہ روم | ۱۴۹۲۱۲ | ۱۱۶۶۰۶ | ۱۱۳۳۵۸ | ۲۲۵۵۰ | ۱۲۲۳۶ | ۱۲۰۹۰ |
| انگریزی مقبوضات آسٹریلیا وغیرہ | ۶۰۹۹۷۴ | ۵۹۷۵۳۵ | ۴۹۴۹۳۹ | ۲۴۹۳۸ | ۵۲۶۹۳ | ۵۳۰۷۰ |
| جرمنی | ۱۷۹۸۵۸ | ۱۸۸۲۹۳ | ۲۲۰۹۴۱ | ۳۱۱۹۰۰ | ۳۹۹۷۹۱ | ۲۵۷۸۵۲ |

| نام ملک | ممالک مندرجہ ذیل سے مصر میں مال آیا۔ | | | ان ممالک کو مصر سے گیا۔ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | سنہ ۹۲ء | سنہ ۹۳ء | سنہ ۹۴ء | سنہ ۹۲ء | سنہ ۹۳ء | سنہ ۹۴ء |
| | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری |
| امریکہ | ۳۵۰۹۲ | ۳۶۵۰۸ | ۴۹۹۷۰ | ۱۶۸۲۵۵ | ۲۴۷۰۳۴ | ۳۲۷۹۸۱ |
| آسٹریا ہنگری | ۷۸۴۵۸۸ | ۷۲۳۰۵۱ | ۷۴۷۳۵۳ | ۵۶۲۵۱۵ | ۴۶۷۰۳۳ | ۴۹۶۲۹۲ |
| بلجیم | ۳۸۵۹۷۲ | ۲۳۰۵۵۷ | ۳۷۵۲۰۱ | ۱۳۲۰۹۵ | ۸۵۰۶۴ | ۱۱۳۳۶۵ |
| چین و جاپان | ۸۳۶۲۱ | ۸۴۷۹۷ | ۸۷۹۴۹ | ۷۰۸ | ۱۲۱۰ | ۱۷۰۶۰ |
| فرانس | ۸۵۵۳۳۵ | ۸۹۶۹۲۶ | ۸۸۶۳۵۲ | ۱۰۷۹۴۰۷ | ۸۷۶۵۰۴ | ۸۸۹۲۰۵ |
| مقبوضات ترکی واقع ساحل بحیرۂ روم | ۲۲۸۴۳ | ۳۰۵۴۳ | ۳۲۰۷۲ | ۱۷۲۸۸ | ۲۴۵۶۰ | ۲۱۱۸۱ |
| یونان | ۳۴۶۰۴ | ۵۱۱۳۷ | ۵۸۹۹۸ | ۱۰۵۸۱ | ۱۰۳۷۰ | ۷۷۲۵ |
| اٹلی | ۲۷۵۰۱۱ | ۳۳۱۴۶۰ | ۳۳۷۹۶۷ | ۶۱۱۷۴۶ | ۵۸۴۲۸۹ | ۵۸۷۱۴۵ |
| مراکو | ۲۰۴۴۸ | ۳۷۳۸۳ | ۳ ۱۲۴ | ۱۴۴۶ | ۱۳۱۹ | ۱۱۶۶ |
| ایران | ۵۴۸۰۹ | ۴۵۶۰۳ | ۷۶ | - | - | - |
| روس | ۳۴۷۳۴۶ | ۳۸۷۰۳۸ | ۳۷۳۰۲۲ | ۱۷۳۵۴۸۶ | ۱۶۸۹۶۰۲ | ۱۸۴۳۶۷۶ |
| ترکی | ۱۹۰۰۶۲۱ | ۱۹۱۷۱۰۲ | ۱۸۱۲۶۳۷ | ۴۶۸۱۵۰ | ۴۵۱۸۳۸ | ۳۴۲۲۳۹۱ |
| ہسپانیہ | - | - | - | ۱۵۷۳۰۰ | ۲۳۸۸۰۵ | ۲۴۸۴۸۵ |
| دیگر ممالک | ۳۰۵۵۸۱ | ۳۴۷۲۰۰ | ۳۷۱۶۲۵ | ۱۹۰۶۳۸ | ۳۰۶۹۸۴ | ۱۷۶۲۴۵ |
| میزان | ۹۰۹۱۴۸۱ | ۸۷۱۸۷۳۵ | ۹۲۶۶۱۱۶ | ۱۳۳۴۱۳۱۸ | ۱۲۷۸۹۶۸۷ | ۱۱۸۹۲۸۷۵ |

جدول مندرجہ ذیل سے یہ معلوم ہوگا کہ سالہائے مندرجہ جدول بالا میں مصر کی تجارت صادر و آمد کے ایک ایک ہزار پونڈ مصری میں ممالک ذیل نے کتنے کتنے پونڈوں کا لین دین کیا یعنے اس سے اوسط تجارت فی ہزار پونڈ ہر ایک ملک کی معلوم ہوجائے گی جو انہوں نے مصر سے کی۔

| نام ملک | اوسط مالیت فی ہزار پونڈ اوس مال کی جو ان ممالک سے مصر مین آیا | | | اوسط اوس مال کی جو مصر سے اون مین گیا۔ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء |
| برطانیہ کلان | ۳۳۷ | ۳۰۸ | ۳۴۴ | ۵۸۸ | ۵۶۶ | ۵۴۸ |
| انگریزی مقبوضات واقع بحیرہ روم | ۱۵ | ۱۵ | ۱۲ | ۲ | ۱ | ۱ |
| آسٹریلیا وغیرہ | ۶۷ | ۶۹ | ۵۳ | ۲۰ | ۴ | ۴ |
| جرمنی | ۲۰ | ۲۱ | ۲۵ | ۲۳ | ۳۱ | ۲۲ |
| امریکہ | ۴ | ۴ | ۵ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۷ |
| آسٹریا ہنگری | ۸۶ | ۸۳ | ۸۱ | ۴۲ | ۳۶ | ۴۲ |
| بلجیم | ۳۹ | ۲۶ | ۴۰ | ۱۰ | ۷ | ۱۰ |
| چین وجاپان | ۹ | ۱۰ | ۹ | ۱/۴ | ۱/۱۰ | ۱ ۱/۴ |
| فرانس | ۹۴ | ۱۰۳ | ۹۶ | ۸۱ | ۶۹ | ۷۵ |
| فرانسیسی مقبوضات واقعہ بحیرہ روم (یعنی الجیریا کارسیکا ٹیونس وغیرہ) | ۲ | ۴ | ۴ | ۱ | ۲ | ۲ |
| یونان | ۴ | ۶ | ۶ | ۱ | ۱ | ۱ |
| اٹلی | ۳۰ | ۳۸ | ۳۶ | ۴۶ | ۴۶ | ۴۹ |
| مراکو | ۳ | ۳ | ۴ | ۱/۲ | ۱/۱۰ | ۱/۱۰ |
| ایران | ۶ | ۵ | ۸ | — | — | — |
| روس | ۳۸ | ۴۴ | ۴۰ | ۱۳۰ | ۱۴۰ | ۱۵۳ |
| ٹرکی | ۲۰۹ | ۲۲۰ | ۱۹۶ | ۳۵ | ۳۵ | ۲۹ |
| ہسپانیہ | — | — | — | ۱۲ | ۱۹ | ۲۱ |
| دیگر ممالک | ۳۴ | ۴۰ | ۴۱ | ۱۴ | ۲۴ | ۱۵ |
| ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ |

پچھلے تین برسوں میں مصر کی تجارت درآمد و برآمد کی بڑی بڑی اشیاء کی مالیت حسب ذیل تھی:

| اشیاء جو باہر گئیں | | | | جو باہر سے آئیں | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام جنس | ۱۸۹۲ء | ۱۸۹۳ء | ۱۸۹۴ء | نام جنس | ۱۸۹۲ء | ۱۸۹۳ء | ۱۸۹۴ء |
| | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری | | پونڈ مصری | پونڈ مصری | پونڈ مصری |
| کپاس | ۸۸۳۸۰۳۴ | ۸۵۲۵۹۶۴ | ۸۱۸۱۱۷۰ | سوتی پارچات | ۱۵۴۴۶۰۰ | ۱۳۲۰۸۳۸ | ۱۴۸۴۶۶۵ |
| بنولے | ۱۹۲۳۷۰۰ | ۱۸۴۰۳۵۷ | ۱۴۵۷۷۲۹ | ریشمی و اونی پارچہ جات ململیں کتان وغیرہ | ۱۳۰۳۷۰۰ | ۱۱۵۰۱۲۵ | ۱۱۷۷۹۸ |
| قند | ۶۸۶۵۰۰ | ۷۶۰۷۹۳ | ۶۴۹۲۹۳ | کوئلہ | ۶۱۷۵۰۰ | ۴۰۴۸۴۷ | ۴۹۲۱۰۳ |
| لوبیا وغیرہ | ۶۹۳۰۰۰ | ۶۸۷۹۵۸ | ۶۸۱۰۴۶ | جرابیں موزے وغیرہ | ۳۷۶۵۰۰ | ۳۵۶۹۰۳ | ۳۷۱۸۶۱ |
| گندم | ۲۳۸۹۰۰ | ۸۳۹۵۲ | ۱۱۰۹۳۶ | لکڑی | ۶۸۸۳۰۰ | ۴۳۹۴۸۲ | ۵۰۷۷۶۳ |
| چاول | ۱۳۷۱۰۰ | ۱۷۱۳۸۷ | ۹۶۳۰۷ | قہوہ | ۲۸۶۱۵۰ | ۲۹۳۴۱۸ | ۲۷۳۴۶۲ |
| مکی | ۱۱۹۰۰۰ | ۵۸۲۰ | ۶۶۰۴۶ | شراب بیر اسپرٹ وغیرہ | ۲۹۳۸۵۰ | ۳۰۹۶۹۷ | ۲۸۳۲۳۲ |
| کچا چمڑا و کھالیں | ۸۹۱۰۰ | ۹۳۷۹۳ | ۸۲۵۲۶ | تمباکو و سگار | ۳۴۹۵۰۰ | ۴۲۴۱۷۷ | ۴۹۸۸۸۳ |
| پیاز | ۱۱۴۱۵۰ | ۱۴۶۰۶۸ | ۱۶۰۶۶۸ | مٹی کا اور دوسرے تیل | ۳۲۴۲۵۰ | ۲۴۴۳۶۴ | ۲۸۹۹۶۰ |
| اون | ۳۴۱۵۰ | ۴۸۱۵۰ | ۴۷۸۴۵ | کلیں | ۲۷۲۵۰۰ | ۱۵۴۰۶۵ | ۲۸۷۲۵۸ |
| سوجی و چوکر | ۱۳۷۰۰ | ۲۲۹۰ | ۸۲۴۴ | فولادی آہنی اشیا | ۹۳۷۵۰۰ | ۳۴۲۹۰۷ | ۴۶۲۹۴۱ |
| سونٹھ مونگی | ۴۳۳۰۰ | ۲۳۷۲۶ | ۱۷۵۹۵ | نیل | ۲۴۹۹۰۰ | ۲۰۸۴۲۷ | ۲۰۰۹۵۹ |
| گوند | ۵۶۶ | ۱۱۷ | ۲۰۱۸ | تازہ و خشک پھل | ۲۷۳۰۰۰ | ۲۴۲۰۱۰ | ۲۱۹۲۳۴ |
| | | | | حیوانات | ۲۴۱۶۰۰ | ۱۸۷۶۹۶ | ۱۸۰۹۱۵ |
| | | | | گندم سوجی | ۲۰۴۶۰۰ | ۳۳۷۸۱۵ | ۱۷۸۱۹۵ |
| | | | | چاول | ۱۵۲۱۱۶ | ۱۲۴۵۲۵ | ۱۰۲۶۹۷ |
| | | | | قند مصفیٰ | ۳۰۰۶۰۰ | ۲۵۶۲۳ | ۲۸۵۹۷ |

محصول تمباکو سے سنہ ۱۸۹۲ء مین ۷۹۶،۵۵۲ پونڈ مصری سنہ ۱۸۹۳ء مین ۸۴۶،۰۰۸ پونڈ مصری اور سنہ ۱۸۹۴ء مین ۹۳۳،۶۷۹ پونڈ مصری وصول ہوئے۔

جو اسباب تجارتی مصر مین داخل ہو یا مصر مین اوسکی پڑتال کرکے مالیت مقرر کرتے ہین۔ مالیت کا اندازہ دو طرح سے کیا جاتا ہے۔ ایک تو بیجکون سے وہ قیمت معلوم کی جاتی ہے جتنے پر وہ اپنے اصلی ملک مین خرید اگیا۔ اور اس قیمت پر کرایۂ ڈھوئی اور بیمہ کی اجرت وغیرہ کل اخراجات ایزاد کر لیئے جاتے ہین دوسرا طریقہ یہ ہے کہ جس بندرگاہ مین اسباب اترے۔ اوس بندرگاہ مین تھوک فروشی کے نرخ سے اسکی جو قیمت ہو اوس مین سے دس فیصدی کم کر دیجاتی ہے تاہم وصولی محصول درآمد و برآمد مین سہولیت پیدا کرنے کی غرض سے حکام محکمہ متعلقہ سوداگرون سے گفتگو کرکے مندرجہ بالا طریقون مین سے کسی ایک طریقہ کی بناء پر بڑی بڑی اجناس درآمد مثلاً پارچات سوتی نیل۔ کوئلہ۔ چاول۔ مٹی کا تیل۔ دہا قند وغیرہ کے لیئے میعادی شرح محصول مقرر کر دیتے ہین۔

مندرجہ بالا جدولون مین جو پرمٹ خانون کے نقشون سے مرتب کیگئی ہین۔ اندازہ کیگئی قیمتو نکے مطابق مالیت درج کیگئی ہے اور اوس مین محصول کی مقدار جو مالیت پر ۸ فیصدی کے حساب سے لیا جاتا ہے شامل نہین کیگئی۔ برآمد کی تقریباً تمام اجناس کیلیئے بھی محصول مقرر ہے جو بعض پر ماہواری شرحون اور بعض پر سہ ماہی وار شرحون کے مطابق جو شرحین محصول درآمد کیطرح معین کیجاتی ہین لیا جاتا ہے۔

اجناس کی مقدار سوداگرون کے بیان پر درج کی جاتی ہین اور محکمہ پرمٹ خانہ اونکی پڑتال کرتا ہے۔ باہر سے لانے والے یا باہر کو لے جانے والے سوداگر مال کے آنیکا ملک اور جس ملک کو وہ لیجایا جائیگا بتلاتے ہین۔ اور پرمٹ خانہ کے مخبر اور تلاشی کنندگان حتے الوسع اونکے بیانو نکی تصدیق کرتے ہین پرمٹ خانہ کے نقشون سے صرف عام تجارت کی مقدار معلوم ہوتی ہے۔ اگر اوس درآمد کی مقدار معلوم کرنی ہو جو خاص مصر مین صرف ہوتی ہے تو درج شدہ مقدار اور مالیت سے اون اشیاء اور اسباب کی مالیت وضع کرنی چاہیئے۔ جو پھر باہر چلی جاتی ہین۔ مگر ایسے اسباب کی مالیت کوئی بہت بڑی نہین۔ اور یہ تشکل ۳ یا ۴ لاکھ پونڈ ہوتی ہے۔ جن مین سے نصف رقم کا تو وہ تمباکو ہوتا ہے جو مصر مین داخل ہو کر پھر سگریٹون اور چرٹونکی شکل مین باہر چلا جاتا ہے۔ جو اسباب مصر کے رستہ دیگر ممالک کو جانے کے لیئے اوس مین داخل ہوتا ہے اوسکی زیادہ سے زیادہ مالیت چھ لاکھ پونڈ سے زیادہ نہین ہو سکتی۔ جس مین ۲ حصہ

تو اوس کوئلہ کی مالیت ہوتی ہے جو بندر سعید مین داخل ہو کر ایک فیصدی محصول درآمد ادا کرنے کے بعد پھر باہر چلا جاتا ہے۔ جو اسباب عارضی طور پر بندرگاہون مین امانت رکھا جائے یا پھر جہاز پر لاد دیا جاوے وہ ایسے اسباب مین شمار نہین ہوتا جیسے "براہ" یعنے ملک مین ہو کر نیولا لاکھا جاتا ہو۔ درست حساب رکھنے اور صحت کی تکمیل کے لیئے حکام پرمٹ جو جد و جہد کرتے ہین وہ اور تعین مالیت کا طریقہ ایسا عمدہ ہے کہ مصر کے تجارتی نقشونکی نسبت یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ حتی الامکان درست ہین۔

مصر اور برطانیہ کلان کے درمیان پچھلے پانچ برسون مین جو تجارت باہمی ہوئی اوسکی سالوار مالیت نقشہ ذیل سے منکشف ہو جائے گی جو انگلستان کی مجلس تجارت کے نقشون سے مرتب کیا گیا ہے۔

| - | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء |
|---|---|---|---|---|---|
| مصر سے برطانیہ کلان | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ |
| کو گیا۔ | ۸۳۶۸۸۵۱ | ۱۰۶۵۸۲۸۸ | ۱۰۵۲۵۲۳۰ | ۸۸۲۵۴۴۶ | ۹۲۸۴۸۰۱ |
| برطانیہ کلان سے مصر کو آیا | ۳۳۱۸۱۳۰ | ۳۲۸۹۲۳۸ | ۳۱۹۲۵۹۲ | ۳۳۶۳۷۴۵ | ۳۹۹۵۳۹۰ |

نقشہ ذیل سے اون بڑی بڑی اشیاء و اجناس کی مالیت معلوم ہوگی جو مندرجہ بالا سنین مین مصر سے برطانیہ کلان کو گئین اور وہان سے آئین۔

| سال | مصر سے برطانیہ کلان کو گئین | | | | برطانیہ کلان سے مصر کو آئین | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | کپاس | بنولے | قند | لوبیا ماش وغیرہ | سوتی پارچہ | کوئلہ | لوہا | کلین |
| سنہ ۱۸۹۰ء | ۳۴۶۹۳۶ | ۱۲۰۵۸۰۱ | ۱۰۴۹۹۰ | ۵۹۹۸۷۶ | ۱۵۳۳۵۷۶ | ۱۳۳۸۵۲۳ | ۱۵۲۷۱۲ | ۱۱۸۲۸۲ |
| سنہ ۱۸۹۱ء | ۷۴۸۹۸۵ | ۱۸۸۳۲۶۸ | ۱۵۸۶۷۴ | ۸۰۰۸۷۴ | ۱۴۴۵۶۶۹ | ۱۰۷۴۴۳۸ | ۲۱۶۹۲۰ | ۱۳۴۳۹۶ |
| سنہ ۱۸۹۲ء | ۶۷۰۰۴۰ | ۲۱۰۹۷۸۶ | ۲۰۱۵۴۰ | ۶۶۴۷۶۳ | ۱۴۹۹۹۳ | ۹۵۲۵۷۷ | ۱۷۷۰۳۴ | ۱۱۸۶۴۲ |
| سنہ ۱۸۹۳ء | ۵۳۶۴۸۱۷ | ۲۰۴۳۷۲۵ | ۲۵۵۳۸۱ | ۵۷۱۰۰۷ | ۱۵۶۹۱۷۶ | ۶۵۲۳۷ | ۱۷۴۳۰۳ | ۱۴۱۸۸۰ |
| سنہ ۱۸۹۴ء | ۵۷۸۵۵۳۰ | ۱۸۳۳۷۲۵ | ۱۹۰۳۸۴ | ۷۴۹۹۲۸ | ۱۷۷۳۴۰۹ | ۹۴۵۸۵۴ | ۱۶۱۰۳۴ | ۱۵۸۱۶۷ |

سنہ ۱۸۹۱ء مین ۳۵۲۰۰۵ پونڈ کی گندم مصر سے برطانیہ کلان کو گئی اور سنہ ۱۸۹۴ء مین صرف ۴۰ پونڈ کی۔

**جہازات و جہازرانی**

بندرگاہ اسکندریہ مین جس قدر جہاز پچھلے پانچ برسون مین داخل اور وہان سے روانہ ہوئے انکی تعداد۔ وزن مجموعی اور قومیت مندرجہ

ذیل دو جدولون مین ظاہر کردیگئی ہے۔ بندرگاہ اسکندریہ مین جب سے لنگر گاہین۔ گہاٹین اور گودیان مکمل ہوگئی ہین۔ گورنمنٹ مصر نے ان کامون کے علاوہ جہازرانی کو اور زیادہ آسان کرنے کیلئے بندرگاہ مین ایک نیا راستہ تین سو فیٹ چوڑا تیار کیا ہے۔ تاکہ جہازات جو طوفانی موسم مین بندرگاہ مین بیوقت داخل ہوتے تھے فورًا بخط مستقیم داخل ہوسکین۔ یہ نیا راستہ ۴۰ فیٹ عمیق ہے اور جولائی ۱۸۹۴ء مین جہازرانی کیلئے کھولا گیا تہا۔

جدول۔

| سن | تجارتی جہازات جو بندر اسکندریہ مین داخل ہوئے۔ | | تجارتی جہازات جو بندر مذکور سے روانہ ہوئے | |
|---|---|---|---|---|
| | تعداد | وزن مجموعی ٹنون مین | تعداد | وزن مجموعی ٹنون مین |
| ۱۸۹۰ء | ۲۰۱۹ | ۱۹۳۲۲۲۰ | ۲۰۲۰ | ۱۶۱۳۸۰۰ |
| ۱۸۹۱ء | ۲۱۶۳ | ۱۸۰۷۷۱۷ | ۲۱۵۸ | ۱۷۶۵۷۱۶ |
| ۱۸۹۲ء | ۲۳۱۲ | ۲۱۱۶۱۲۳ | ۲۲۹۱ | ۲۰۷۲۲۱۲ |
| ۱۸۹۳ء | ۲۲۷۱ | ۲۰۳۳۰۶۰ | ۲۲۳۳ | ۲۰۲۵۴۳۳ |
| ۱۸۹۴ء | ۲۳۷۵ | ۲۲۲۱۱۴۵ | ۲۳۹۷ | ۲۲۰۱۸۸۲ |

جدول دوم۔ تعداد تجارتی جہازات بلحاظ قومیت جو ۱۸۹۴ء مین داخل اور روانہ ہوئے۔

| | آمد | | روانگی | |
|---|---|---|---|---|
| قومیت | تعداد جہازات | وزن مجموعی | تعداد جہازات | وزن مجموعی ٹنون مین |
| انگریزی | ۶۹۸ | ۹۸۰۰۵۰ | ۶۹۹ | ۹۹۸۳۸۵ |
| فرانسیسی | ۱۴۱ | ۲۹۴۴۳۶ | ۱۴۰ | ۲۹۰۴۸۷ |
| آسٹریا کے | ۱۳۹ | ۱۹۶۳۰۲ | ۱۳۳ | ۱۹۳۹۴۶ |
| عثمانیہ | ۹۱۳ | ۲۳۰۵۱۲ | ۹۸۴ | ۲۳۵۴۳۸ |
| روسی | ۸۴ | ۱۵۵۲۸۶ | ۷۸ | ۱۴۳۱۲۷ |
| اطالین | ۱۳۷ | ۲۲۰۲۷۵ | ۱۳۳ | ۲۱۱۳۴۵ |

| قومیت | آمد | | روانگی۔ | |
|---|---|---|---|---|
| | تعداد جہازات | وزن مجموعی | تعداد جہازات | وزن مجموعی ٹنون مین |
| سویڈن و ناروے کے | ۴۲ | ۵۹۰۳۶ | ۳۹ | ۵۲۸۸۴ |
| یونانی | ۱۵۳ | ۲۲۳۱۴ | ۱۳۶ | ۲۹۴۱۲ |
| جرمن | ۲۳ | ۳۳۴۷۵ | ۲۳ | ۳۳۴۷۵ |
| ہسپانیہ کے | ۱ | ۹۰۱ | ۱ | ۹۰۱ |
| بلجیم کے | - | - | - | - |
| ڈنمارک کے | ۵ | ۶۹۳۷ | ۵ | ۱۲۲۱ |
| ڈچ یعنے ہالینڈ کے | ۱ | ۱۲۲۱ | ۱ | ۱۲۲۱ |
| پرتگیز | - | - | - | - |
| یروشلیم کا جھنڈا رکھنے کے | ۵ | ۲۱۳ | ۴ | ۱۷۶ |
| جزیرہ سموس کے | ۲۹ | ۲۷۱۴ | ۱۶ | ۲۳۲۵ |
| مانٹی نیگرو کے | ۴ | ۸۷۴ | ۷ | ۱۷۲۳ |
| میزان ۱۸۹۵ء | ۲۳۷۵ | ۲۲۲۱۱۴۵ | ۲۳۹۷ | ۲۲۰۱۸۸۵ |

**نہر سویز** سنہ ۱۸۹۵ء مین بڑی بڑی قومون کے جو جہاز نہر سویز مین سے گذرے اون کی تعداد اور مجموعی وزن یہ ہین:-

| نام ملک | تعداد | مجموعی وزن ٹنون مین | نام ملک | تعداد | مجموعی وزن ٹنون مین |
|---|---|---|---|---|---|
| برطانیہ کلان | ۲۳۸۶ | ۸۳۳۶۸۲۶ | روس | ۳۵ | ۱۱۹۳۶۳ |
| جرمنی | ۲۹۶ | ۸۸۷۳۶۳ | ٹرکی | ۳۳ | ۵۷۰۳۸ |
| فرانس | ۱۸۵ | ۷۱۰۹۹۹ | یونان | - | - |
| ہالینڈ | ۱۹۱ | ۴۸۴۵۷۰ | بلجیم | - | - |
| اٹلی | ۶۳ | ۱۸۱۱۴۹ | جاپان | ۶ | ۱۷۱۴۸ |
| آسٹریا | ۷۸ | ۲۷۸۷۹۹ | چین | - | - |

| نام ملک | تعداد | مجموعی وزن ٹنون مین | نام ملک | تعداد | مجموعی وزن ٹنون مین |
|---|---|---|---|---|---|
| ہسپانیہ | ۲۸ | ۱۱۸۲۳۳۰ | مصر | ۲ | ۲۱۷۵ |
| ناروے | ۴۱ | ۹۲۳۲۳ | سیام | - | - |
| پرتگال | ۲ | ۱۲۰۲ | امریکہ | ۵ | ۵۴۳۶ |

پچھلے چھ برسون مین نہر سویز مین سے جو جہاز گذرے انکی تعداد اور مجموعی وزن سالوار اور کمپنی کی آمدنی ذیل مین درج کیجاتی ہے:-

| سنہ | تعداد جہازات | مجموعی وزن ٹنون مین | کمپنی کی سالانہ آمدنی | سنہ | تعداد جہازات | مجموعی وزن ٹنون مین | سالانہ آمدنی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۸۸۹ء | ۳۴۲۵ | ٹن ۹۶۰۵۷۴۵ | پونڈ ۲۷۳۵۶۷۸ | سنہ ۱۸۹۲ء | ۳۵۵۹ | ٹن ۱۰۸۶۶۴۰۱ | پونڈ ۲۹۷۸۰۹۷ |
| سنہ ۱۸۹۰ء | ۳۳۸۹ | ۹۷۴۹۱۲۹ | ۲۶۷۹۳۶۰ | سنہ ۱۸۹۳ء | ۳۳۴۱ | ۱۰۷۵۳۷۹۸ | ۲۸۲۶۶۹۹ |
| سنہ ۱۸۹۱ء | ۴۲۰۷ | ۱۲۲۱۷۹۸۶ | ۳۳۳۶۸۸۶ | سنہ ۱۸۹۴ء | ۳۳۵۲ | ۱۱۲۸۳۸۵۵ | ۲۹۵۱۰۷۳ |

سنہ ۱۸۹۴ء مین ۱۶۵۹۹۰ مسافر نہر سویز مین گذرے - یہ نہر ۸۷ میل لمبی ہے - جن مین سے ۶۶ میل کہدائی ہوئی - اور ۲۱ میل قدیم جھیلین ہین - یہ بحیرۂ قلزم کو بحیرۂ روم سے ملاتی ہے - اور ۱۷ نومبر سنہ ۱۸۶۹ء کو جہازرانی کے لیئے کھولی گئی تھی -

۳۱ دسمبر سنہ ۱۸۹۴ء کو کمپنی نہر سویز کے سرمایہ کا حساب کہ اس قدر تمسک قایم اور اسقدر بیباق ہوچکے ہین حسب ذیل تہا:-

| | فرینک | فرینک |
|---|---|---|
| (۱) سرمایہ ۴ لاکھ حصص - فی حصہ مالیتی پانسو فرینک - .... | ۳۹۲۳۱۷ حصص قایم = ۱۹۶۱۵۸۵۰۰<br>۷۶۸۳ حصص بیباق کئے گئے = ۳۸۴۱۵۰۰ | ۲۰۰۰۰۰۰۰۰ |
| (۲) غیر سود دہی کی بابت تمسک ۴۰۰۰۰۰ فی تمسک مالیتی ۸۵ فرینک - | ۳۹۵۸۳۳ تمسک قایم = ۳۳۶۴۵۸۰۵<br>۴۱۶۷ تمسک بیباق کئے گئے = ۳۵۴۱۹۵ - | ۳۴۰۰۰۰۰۰ |
| (۳) قرضہ (سنہ ۱۸۶۷ء) ۳۳۳۳۳۳ تمسک فی تمسک مالیتی تین سو فرینک ..... | ۲۵۰۰۶۴ تمسک قایم = ۷۵۰۱۹۲۰۰<br>۸۳۲۶۹ تمسک بیباق = ۲۴۹۸۰۷۰۰ | ۹۹۹۹۹۹۰۰ |
| (۴) قرضہ (سنہ ۱۸۸۰ء) ایک لاکھ ۲۰ ہزار تمسک میعادی ۳۰ برس فی تمسک مالیتی سو فرینک .. | ۵۰۰۵۲ تمسک قایم = ۵۰۰۵۲۰۰<br>۶۹۹۴۸ تمسک بیباق = ۶۹۹۴۸۰۰ | ۱۲۰۰۰۰۰۰ |

| | | |
|---|---|---|
| (۵) قرضہ (سنہ ۱۸۸۵ء) ۳۰۲۹ تمسک سہ فیصدی سود کے مالیت تحلت۔ | ۲۴۰۷ تمسک فک کر دیئے گئے ...... | فرنیک ۲۶۹۹۹۹۶۲ |
| (۶) قرضہ (سنہ ۱۸۸۵ء) ۹۵۰۰۰ تمسک تین فیصدی سود کے ...... | ۸۴۳ تمسک فک کرائے گئے | ۸۵۱۲۷۸۲۰ |

۵۸۱۲۷۶۸۲

اس سرمایہ کے علاوہ بانیان نہر کے ایک لاکھ حصص میں جن حصون کو بپابندی چند شرائط فاضلہ منافع مین سے حصہ پانے کا استحقاق حاصل ہے۔ سنہ ۱۸۹۴ء مین بانیون کے حصون کو فاضلہ رقم منافع سے ۲۶۷۳۲۰۳۰۴ فرنیک ملے۔

مندرجہ بالا چار لاکھ حصون مین سے ۱۷۶۶۰۲ حصے پہلے خدیو مصر کی ملکیت تھے۔ جو انگریزی گورنمنٹ نے نومبر سنہ ۱۸۷۵ء مین ۳۹۷۶۵۸۲ پونڈ کو اوس سے خرید لیے۔ مگر خدیو نے کمپنی سے چند دعاوی اور تنازعہ فیہ حساب کتاب کے تصفیہ مین اپنے ۱۷۶۶۰۲ حصص کے تمام منافع بروئے معاہدہ سنہ ۱۸۶۹ء سنہ ۱۸۹۴ء تک کمپنی نہر سویز کے حوالہ کر دیئے ہوئے تھے (چنانچہ انگلستان کو مندرجہ بالا رقم کے عوض جو اوسنے حصون کی قیمت کی بابت ادا کی سنہ ۱۸۹۴ء تک منافعون کے عوض مصری گورنمنٹ ۱۹۳۸۵۸ پونڈ مصری سالانہ بطور سود ادا کرتی رہی)۔

کمپنی نے ان ۱۷۶۶۰۲ حصص کے جمیع منافعون کی کفالت پر ایک لاکھ بیس ہزار تمسک جاری کئے کہ ان حصون سے جو منافع ملے وہ اس قرضے کے تمسک داروں یعنے قرضخواہون کو دیا جاوے۔ مگر مقدار منافع مین سے اسقدر رقم سالانہ فنڈ بے باقی کے لیے وضع کر لی جایا کرے کہ سنہ ۱۸۹۴ء تک وہ قرضہ یعنے تمسک بیباق ہو جاوین۔

کمپنی نہر سویز کے بنیادی قوانین کے روسے قرار دیا گیا ہے کہ سرمایہ کا خالص منافعہ اگر پانچ فیصدی سے زیادہ ہو تو فاضلہ رقم اسطرح تقسیم کی جائے۔ (۱) فاضلہ کا ۱۵ فیصدی مصری گورنمنٹ کو (۲) ۱۰ فیصدی بانیون کے حصص کو (۳) ۲ فیصدی ملازمون کمپنی کو (۴) ۷۱ فیصدی ۴۰۰۰۰۰ حصص کو (۵) ۲ فیصدی بنجانب ڈائرکٹروں (مہتممون) کو سنہ ۱۸۹۴ء مین خالص منافعہ ۲۶۷۳۲۰۳۰۴ فرنیک ہوا۔

**وسایل آمد و رفت و خط و کتابت** یکم جنوری سنہ ۱۸۹۵ء کو مصر مین ۱۰۹۸ میل کی سرکاری

اور ۲۰۷ میل کمپنیونکی کل ۱۷۰۰ میل ریل جاری تھی جن مین ۹۰۰ میل ڈولٹا دمصر البحری مین تھی اور ۴۱۰ میل مصر الصعید مین۔ انکے علاوہ ۱۳۷ میل زیر تعمیر تھے۔

مندرجہ ذیل جدول سے پچھلے ۵ برسون مین سرکاری ریلون کی جسقدر لمبائی تھی اور دیگر مراتب معلوم ہو جائینگے۔

| سنہ | لمبائی لین کے | تعداد مسافران | مقدار مال جو ڈھویا گیا | خالص بچت |
|---|---|---|---|---|
| | میل | | ٹن | پونڈ مصری |
| سنہ ۹۰ء | ۹۶۱ | ۴۶۹۶۲۸۶ | ۱۷۲۱۴۹۲ | ۷۹۸۴۱۸ |
| سنہ ۹۱ء | ۹۹۲ | ۵۶۱۲۲۵۶ | ۲۱۴۷۲۵۸ | ۹۲۵۰۰۹ |
| سنہ ۹۲ء | ۹۹۹ | ۷۰۴۷۲۹۵ | ۲۲۵۶۵۵۶ | ۹۵۱۹۲۲ |
| سنہ ۹۳ء | ۱۰۸۰ | ۹۳۰۱۰۸۱ | ۲۱۱۳۰۰۳ | ۹۱۸۵۰۸۷ |
| سنہ ۹۴ء | ۱۰۸۷ | ۹۸۲۷۸۱۳ | ۲۳۹۱۸۶۸ | ۱۰۰۷۰۷۰ |

سنہ ۹۴ء مین کل آمدنی ریلوے سے ۲۳۸۳۷۷۱ پونڈ مصری۔ اور خرچ ۱۳۷۵۷۷۷ پونڈ مصری یعنے آمدنی سے تقریباً ۵۴ فیصدی ہوا۔

سنہ ۹۴ء کے اخیر پر سرکاری تار برقی کی لمبائی ۲۲۹۹ میل۔ اور اونکی تارونکی ۷۱۹۴ میل تھی گورنمنٹ نے ایک ٹیلیفون کمپنی کو شہرون مین ٹیلیفونکی تارین بچھانے کا اجارہ دیا ہے۔ ایسٹرن دمشرقی ٹیلیگراف کمپنی کو بھی سکندریہ سے براہ قاہرہ سویز تک۔ اور بندر سعید سے سویز تک تار بچھانے اور نیز اپنے سلسلہ کے تار برقی کو انگلستان اور ہندوستان کے سلسلون سے ملانے کی اجارے عطا ہوئے ہین۔ سنہ ۹۴ء مین ۱۹۸۸۷۶۵ اور سالِ ماسبق مین ۲۰۱۲۸۷۴ پیغام سرکاری تار برقیون نے روانہ کیے۔ کمپنی کے پیغام علیحدہ ہے۔

مصر کے شہرون مین ۵۲ ڈاکخانے ہین۔ اور انکے علاوہ ۴۵ سفری اور ۳۸۳ دیہاتی ڈاکخانجات ہین مصر کے ڈاکخانون مین اب وہ تمام کام ہوتے ہین جو کہ دیگر مہذب ممالک کے ڈاکخانہ کرتے ہین سنہ ۹۴ء مین مصری ڈاکخانون مین جو خطوط۔ پوسٹ کارڈ۔ اخبارات وغیرہ گذرے اون کی تفصیل یہ ہے :-

| میزان | غیر ملکی | ملکی | قسم خطوط |
|---|---|---|---|
| ۱۴۱۶۶۵۰۰ | ۴۱۰۶۵۰۰ | ۱۰۰۶۰۰۰۰ | لفافے۔ پوسٹ کارڈ |
| ۶۹۰۳۵۰۰ | ۲۴۱۳۵۰۰ | ۴۴۹۰۰۰۰ | اخبارات وغیرہ |
| ۲۱۰۷۰۰۰۰ | ۶۵۲۰۰۰۰ | ۱۴۵۵۰۰۰۰ | میزان |

منی آرڈروں کی تعداد ۴۴۲۴۰۰۰ اور اون کی مالیت ایک کروڑ بیالیس لاکھ پونڈ مصری تھی۔ غیر ملکی خط و کتابت مین سے ۴۱ فیصدی برطانیہ کا ران کے ساتھ ہوئی۔

# سکّے۔ اوزان اور پیمانے

**سکّے** پیاستر طارف = ۱۰ ملیم۔ پونڈ مصری = ۱۰۰۰ ملیم یا ۱۰۰ پیاستر طارف کے۔ $97\frac{1}{2}$ پیاستر طارف = ایک پونڈ انگریزی۔ $3\frac{3}{4}$، ۷۷ پیاستر = ۲۰ فرینک یا طلائی نپولین کے

مصری پونڈ کا وزن $8\frac{1}{2}$ گرام ہوتا ہے۔ اوس مین $\frac{875}{1000}$ حصہ خالص ہو لینے $\frac{4375}{1000}$ ۷ گرام ہوتا ہے دس پیاستر کا نقرئی سکہ وزن مین $12\frac{1}{2}$ گرام ہوتا ہے۔ اوس مین $\frac{9}{10}$ حصہ یعنے $11\frac{1}{4}$ گرام خالص چاندی ہوتی ہے مصر کے نقرئی سکہ مین ۱۸۸۵ء و ۱۸۸۶ء مین مکمل اصلاح کیگئی۔ اس سے پہلے یورپ کے تمام ملکون کے سکے عام مروج تھے۔ مگر اب غیر ملکی نقرئی سکے پر بڑا بٹہ لیا جاتا ہے۔ خدیو کے فرمان مورخہ یکم اگست ۱۸۷۵ء کے رو سے ۱۸۷۵ء کی یکم جنوری سے مصر مین میٹریکل سسٹم کے پیمانون اور وزنون کو جاری کیے جانیکا حکم دیا گیا۔ اور اس قاعدہ کو پہلے سرکاری اور انتظامی بیوپارون مین لازمی گردانا گیا۔

**غلے کے پیمانے** غلہ کی مقدار پیمانہ اردبہ مین دیجاتی ہے وہ $\frac{5.9447}{1000}$ بشلون کے برابر ہوتا ہے۔ اردبہ کے مختلف وزن حسب ذیل ہین:۔

ایک اردبہ گندم = ۳۱۵ رطل۔ ایک اردبہ لوبیا وغیرہ = ۳۲۰ رطل۔ جو = ۲۵۰ رطل۔ مکی = ۳۱۵ رطل۔ نیولے = ۳۰۰ رطل۔

**اوزان** اوقیہ = $\frac{1.32}{1000}$ اونس کے۔ رطل = $\frac{99.049}{1000}$ پونڈ کے۔ اوقی = $\frac{2.7513}{1000}$ پونڈ کے قنطر = ۱۰۰ رطل = ۳۶ اوقی = $\frac{99.5}{1000}$ ۹۹ پونڈ کے۔

**طولانی پیمانے** ذرع بلدی = $\frac{5.335}{1000}$ ۲۲ انچ + ذرع معماری = $\frac{5.251}{1000}$ ۲۹ انچہ۔

نصابہ = ۲۹ انچہ۔

**سطحی پیمانے** فدان = ۱ ایکڑ کے مربع پق = ۱ مربع فیٹ ۶، انچ مربع۔ یہ پیمانہ چھوٹے چھوٹے قطعات ارضی اور مکانات وغیرہ کے ناپنے میں مستعمل ہوتا ہے۔

**سفرائے و ایلچیان** ملکہ انگلستان کیطرف سے قاہرہ میں ایجنٹ اور قونصل جنرل۔ اور خاص ایلچی۔ لارڈ کرومر جی۔ سی نی۔ جی سی۔ ایم جی۔ کے سی ایس آئی۔ سی۔ آئی ای۔

سکرٹریان۔ رینل راڈ سی ایم جی۔ کونٹ ڈی سالیس۔ اے مچل انیز۔ آنریبل آرتھر سٹانلی۔

قونصل جنرل او رجج بمقام اسکندریہ۔ سر چارلس کُکسن۔ کے سی ایم جی۔ سی بی۔

قونصل بمقام قاہرہ۔ رلیف بارگ سی ایم جی۔

انکے علاوہ طنطہ زجازج۔ دمیاط۔ بندر سعید۔ سویز اور سواکم میں انگریزی قونصل مامور ہیں۔ امپیریل ٹرکش کمشنر بہ مصر۔ ہزایکسلنسی دو تنلو غازی مختار پاشا۔

**۴۔ بوسنیا و ہرزیگووینا** یہ دونوں صوبے بروے عہدنامہ برلن ملکی انتظام اور فوجی قبضہ کے لئیے آسٹریا ہنگری کی گورنمنٹ کے سپرد کیئے گئے۔ انکا نظم و نسق مجلس بوسینا کے اختیار میں ہے جس کا پریسیڈنٹ شہنشاہ آسٹریا کے قائمقامی کی حیثیت میں وہ اپنا کام زیر صیغہ مال ہر قصبہ سارا جیوہ پراونشل گورنمنٹ کا صدر مقام ہے۔ یہ گورنمنٹ جو خاص صوبہ ہاے مذکورہ بالا میں اعلے اقتدار رکھتی او رآسٹروی زبان میں "لینڈس ریجی رنگ" کہلاتی ہے تین محکموں محکمہ معاملات اندرونی۔ محکمۂ مال و محکمہ عدالت عامہ پر مشتمل ہے۔ انتظامی مقاصد کے لیئے یہ صوبے چھ اضلاع (ڈفریہ) اور ۴۸ تحصیلوں (بیضرک) میں تقسیم کیئے گئے ہیں۔ پراونشل گورنمنٹ کی امداد کیلئے ایک مجلس مشیران ہے جس میں سارا جیوہ کے مذہبی عہدہ داران اعلے اور بارہ قائمقام رعایا کے داخل ہیں۔ اسیطرح کی مجلسین ضلاع و تحصیلوں کے حکام کی امداد کیلئے مقرر ہیں۔

۹۵ء کی آمدنی کا اندازہ ۱۰۷۲۰۰۰۴۰ فلورن (فلورن = ۲ شلنگ کے) اور خرچ کا اندازہ ۹۰۴۹۸۰۴ فلورن کیا گیا ہے۔ اور ۹۵ء کے موازنہ میں ۵۵۹۰۰۰۴ فلورن کی ایک غیر معمولی رقم بوسینا و ہرزیگوینا کی فوج کے اخراجات کی بابت درج کیگئی ہے۔

بوسینیا وہرزی گووینا مین چھ اضلاع (قریہ) ہین - اور انکا رقبہ ۲۳۲۶۲ مربع میل ہے - بموجب ٹریٹی بانداریہ گو فوجی قبضہ آسٹریا کا ہے - مگر اوس کا ملکی انتظام ٹرکی کرتی ہے ۱۸۹۵ء مین آبادی ۱۵۶۸۰۹۲ (مذکر ۸۲۸۱۸۰ مونث ۷۳۹۹۱۲) تھی - مذہب وار تفصیل یہ ہے -

گریک اورنٹیل کریچین (مشرقی عیسائی پابند کلیساءِ یونانی) ۶۷۳۲۴۶ - مسلمان ۵۴۸۶۳۲ - رومن کیتھولک عیسائی ۳۳۴۱۴۲ - یہودی ۸۲۱۳ دیگر مذاہب ۳۸۵۹ -

باشندونکی قومیت سروین ہے صرف جنوبی اضلاع مین ارنوط (البنی) اور تمام علاقہ مین خال خال جپسی پائے جاتے ہین - بڑے آباد شہر یہ ہین -

سارا جیوو (صدر مقام) آبادی ۳۸۰۸۳ ، مسطر ۱۴۳۷۰ ، بنجالوکا ۱۳۵۶۶ - دولینا تزلہ ۱۰۲۲۷ -

ان صوبون مین ایک اعلے کالج - دو معمولی کالج - چار تجارتی سکول - ۴۴۹ مکاتب ابتدائیہ - ایک مذہبی مدرسہ کلیسائی یونانی کے پادریون کا - ایک مدرسہ رومن کیتھولک پادریون کیلئے - اور ایک ٹریننگ کالج معلمین کیلئے ہے -

سارا جیوو مین عدالت عالیہ ہے - اور اضلاع و تحصیلون کی عدالتین ابتدائی عدالتین متصور ہوتی ہین -

زمین بڑی زرخیز ہے مگر طریقہ کاشت نہایت ہی بھدا اور پرانا ہے ہرزی گووینا کی بڑی مشہور فصل تمباکو ہے مکی - گندم - جو پیغمبری جو پیغمبری گندم - جوار گھونی کنگ - آلو - سن اور کتان کی بھی بکثرت کاشت ہوتی ہے - دونون صوبون مین پھل کی بہت افراط ہے -

ہرزی گووینا مین انگور کی کاشت ہوتی ہے لیکن اونسے جو شراب تیار ہوتی ہے وہ مقامی صرف کو بھی کفایت نہین کرتی نیشکر کی بھی کاشت ہوتی ہے - اور زوینوچ کے قریب بمقام اسورا ایک سرکاری کارخانہ قندسازی کا ہے -

ریشمی کیڑونکی پرورش کو بھی رواج دیا گیا ہے - عام پیشہ اور ذریعہ کسب معاش مویشی پالنا اور چرانا ہے جنگلات کا رقبہ کل رقبہ سے ۵۴ فیصدی ہے -

معدنیات بافراط موجود ہین - کانون سے لوہا تانبا میگنیشیا - کرومائٹ - سرمہ - سیماب - سیسہ جست اور کوئلہ نکالا جاتا ہے - بمقام ڈولینا تزلہ نمک کی کانین موجود ہین - ۱۸۹۲ء مین ۴۲ دہات کی کانون -

۲ دہات گلانیکی کارخانون اور دوغمک کی کانون پر کام جاری تہا۔

سنہ ۹۴ء میں پندرہ لاکہ ۷۰ ہزار پونڈ کا مال (جن مین سے دو لاکہ ۱۰ ہزار پونڈ کی کارخانون کی بنی ہوئی اشیاء اور دو لاکہ پچاس ہزار پونڈ کی دہات اور کلین تھین) باہر سے آیا۔ اور ۲۲۵۰۱۴۱ پونڈ کا مال باہر گیا جن مین سے ۱۰ لاکہ ۱۶ ہزار پونڈ کے مویشی اور مویشی کی پیداوار تھی۔ اڑہائی لاکہ کے خشک کردہ بیر۔ اور ایک لاکہ ۵۳ ہزار پونڈ کے چوبی تختے تھے محصول درآمد و برآمد کے مقاصد کے متعلق بوسینا و ہرزیگو نیا آسٹریا ہنگری کا علاقہ سمجہے جاتے ہین۔

انمین ہوقت ۱۴ ۷ میل ریل اور ۱۵۱۳ میل سلسلہ تار برقی موجود ہے سنہ ۹۶ء مین ۲۲۶۹۶۶۶ لفافے اور پوسٹ کارڈ۔ ۲۲۴۴۴۳ مطبوعہ پیکٹ و نمونے اور ۲۰۸۹۸۹۰ ۱ اخبارات یہانکی ڈاکخانون نے روانہ اور تقسیم کیئے۔

فوجی خدمت ۲۰ برس سے اوپر عمر والے پر لازمی ہے۔ دیسی فوج مین فوج پیدل کی بارہ پلٹنین (ہر پلٹن چار کمپنیونکی) ہین جن مین بوقت امن ۵۱۵۴ آدمی ہوتے ہین۔ آسٹریا ہنگری کی فوج قابض کی تعداد ہوقت ۲۲۸۰۴ ہے۔

**۵۔ جزیرہ قبرس** بحیرہ روم مین بلحاظ وسعت یہ تیسرا جزیرہ ہے۔ ایشیاء کوچک کے ساحل سے وہ ساٹہ میل اور شام کے ساحل سے ۶۴ میل ہے۔ ۴ جون سنہ ۷۸ء کے معاہدہ[1] قبرس کے روسے جو انگلستان اور ٹرکی مین ہوا۔ اس جزیرہ کا قبضہ و انتظام بچندین وجوہات انگلستان کو دیدیا گیا۔ یہان انگریزون کی طرف سے ایک ہائی کمشنر مقرر ہے۔ موجودہ کمشنر سر والٹر جوسف سینڈل کے سی ایم جی ہین۔ جو سنہ ۹۲ء مین مقرر کیئے گئے۔ اونکی تنخواہ تین ہزار پونڈ سالانہ ہے۔ اونکو وہی اختیارات حاصل ہین جو نوآبادیون کے گورنرون کے معمولی اختیارات ہین۔ ہائی کمشنر کی امداد کے لیئے ایک اکزکٹو کونسل (مجلس عامل) مقرر ہے۔ جس مین فوج کا افسر اعلے گورنمنٹ قبرس کا چیف سکرٹری۔ کوئینز ایڈوکیٹ اور ریسیور جنرل شامل ہین۔ لیجسلیٹو کونسل مین ۱۸ ممبر ہین۔ ۶ مندرجہ ذیل سرکاری عہدہ دار۔

چیف سکرٹری۔ کوئینز ایڈوکیٹ۔ ریسیور جنرل۔ ڈایرکٹر محکمہ پیمایش۔ ڈسٹرکٹ نیکوسیا کا کمشنر۔ اور بارہ

[1] معاہدہ قبرس مفروضہ سلطان العربیا مین با تفصیل درج ہے مولف ۱۲

ممبر (یا پانچ برس کی میعاد کے لیئے) رعایا منتخب کرتی ہے۔ مسلمان ووٹر تین ممبرون کے لیئے اور غیر مسلم ووٹر نو ممبرون کے لیئے رائے دیتے ہین۔

تمام عثمانلی مرد رعایا و سرکار انگریزی اور اجنبی جو ۲۱ برس سے عمر مین کم نہ ہون۔ جزیرہ مین پانچ برس رہائیش رکھ چکے ہون۔ اور ان ٹیکسون مین سے جو "ورٹس" کہلاتے ہین۔ کوئی ایک ٹیکس ادا کرتے ہون رائے دینے کا استحقاق رکھتے ہین۔ بڑے بڑے شہرون مین مینو نسپل کمیٹیان موجود ہین جن کے ممبرون کو سکونت رکھنے والے مالکان مکانات اور محصول ادا کنندگان منتخب کرتے ہین۔ مینو نسپل کمیٹی کا ممبر وہ شخص ہو سکتا ہے جو ووٹر (رائے دہندہ) ہو اور ایسی جائیداد کی بابت محصول دیتا ہو جس کی سالانہ آمدنی بلحاظ آبادی شہر دس پونڈ سے ۴۰ پونڈ تک ہو۔

جزیرہ کا رقبہ ۳۵۰۰ میل مربع۔ آبادی (بروئے مردم شماری ۱۸۹۱ء) ۲۰۹۲۸۶ ہے جن مین سے ۱۰۹۹۰۸۳ مرد اور ۹۸۴۴۲۰ عورتین ہین۔ فوج اس آبادی مین شامل نہین۔ آبادی کی گنجانی کی اوسط فی مربع میل ۵۸ ہے۔ مسلمان ۴۷۹۲۶ ہین و دیگر مذاہب کے جنمین زیادہ تر گریک چرچ کے معتقدین ہین ۱۶۱۳۰۰ ہین۔ سنہ ۱۸۹۱ء مین حساب لگایا گیا تھا۔ کہ اوسط پیدائش فی ہزار ۳۳ ۱/۲۵۔ اور اوسط اموات فی ہزار ۲۴ ہے۔

بڑے بڑے شہر یہ ہین۔

نیکوسیا جو جزیرہ کا صدر مقام اور گورنمنٹ کا دار الریاست ہے آبادی ۱۲۵۱۵۔ بندرگاہ لارناس کا ۷۵۹۳۔ بندرگاہ لماسول ۷۳۵۵۔ فاماگوستا بمعہ وروشیا ۴۳۳۳۔ پافو بمعہ قطیمیہ ۲۸۰۱۔ قیرنیہ ۱۴۲۲۔

جزیرہ چھ اضلاع پر منقسم ہے۔ جو مندرجہ بالا شہرون کے نام سے پکارے جاتے ہین۔ دو تین برائے نام ہائی سکولون کے ماسوا باقی تمام مدارس جزیرہ کے ابتدائی ہین۔ معائنہ مدارس کے لیئے سرکاری انسپکٹر مقرر ہے اور گورنمنٹ تعلیم کی امداد کے لیئے ۴۳۳۴ پونڈ سالانہ عطا کرتی ہے ۱۸۹۹ء مین ۲۱۰ عیسائی سکول تھے جن کے طلباء کی تعداد ۱۰۹۴۲ تھی۔ اور ۷۷ اسلامی مدارس بمعہ ۳۷۰۵ طلباء کے تھے۔ سرکاری امداد کے علاوہ باقی کل خرچ سر رشتہ تعلیم پر ۸۵۱۲ پونڈ سالانہ ہے۔ یہ رقم فیسون۔ چندون اور اوقاف سے حاصل ہوتی ہے یہان دس ہفتہ وار اخبار جاری ہین۔ دو انگریزی مین ۲ یونانی اور دو ترکی مین۔ جزیرہ مین کل عدالتین جنکی ۱۸۸۲ء مین اصلاح ہوئی تھی حسب ذیل ہین:۔

(۱) ۔ایک عدالت عالیہ جو دیوانی و فوجداری اپیلین سماعت کرتی ہے (۲) چھہ فوجداری عدالتین جن کو غیر محدود فوجداری اختیار حاصل ہین (۳) چھہ عدالتہائے ضلع جنکو فوجداریکی محدود اور دیوانی کے غیر محدود اختیارات حاصل ہین (۴) چھہ مجسٹریٹی عدالتین جنکو سرسری تحقیقات کا اختیار ہے (۵) دیہاتی منصفونکی عدالتین ۔عدالت عالیہ کے سوائے اور کل عدالتون مین دیسی (مسلمان و عیسائی) جج شریک ہوتے ہین ۔آبادی کے لحاظ سے جرائم کی مقدار بہت زیادہ ہے ۔اور باشندے مقدمہ بازی کو شائق ہین ۔پولیس فوجکی کل طاقت تقریباً ۷۰۰ جوان ہین ۔

پانچسال گذشتہ کی آمدنی و خرچ حسب ذیل ہے ۔حسابی سال ۳۱ مارچ کو ختم ہوتا ہے ۔

| ― | ۹۱-۱۸۹۰ء | سنہ ۹۲-۱۸۹۱ء | سنہ ۹۳-۱۸۹۲ء | سنہ ۹۴-۱۸۹۳ء | سنہ ۹۵-۱۸۹۴ء |
|---|---|---|---|---|---|
| | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ |
| آمدنی | ۱۹۴۹۳۶ | ۲۱۷۱۶۲ | ۱۸۹۹۳۳ | ۱۷۷۰۵۴ | ۱۶۷۰۹۳ |
| خرچ | ۱۰۷۵۸۹ | ۱۱۲۷۴۳ | ۱۱۱۳۹۴ | ۱۱۷۶۵۴ | ۱۱۴۷۵۶ |

آمدنی کی بڑی مدین یہ ہین :-

پیداوار اراضی کا عشر (جو جنس مین لیا جاتا ہے) جایداد غیر منقولہ اور تجارتی منافعون کے ٹیکس ۔ٹیکس بدل عسکریہ ۔بھیڑ بکری اور سورون کا ٹیکس ۔محاصل درآمد و برآمد ۔محصول آبکاری ۔اسٹامپ و رسوم عدالت اور اجارۂ نمک سنہ ۹۵-۱۸۹۴ء مین آمدنی پر سٹ ۲۲۷۲۱ پونڈ ہوئی ۔

قومی قرضہ کوئی نہین بروے معاہدہ سنہ ۱۸۷۸ء ۹۲۸۰۰ پونڈ کی سالانہ رقم بطور خراج باب عالی کو ادا کرنی واجب ہو مگر اسے عثمانیہ خزانہ مین براہ راست داخل کرنے کی بجائے سنہ ۱۸۵۵ء کے ترکی قرضہ ضمانتی کے قرضخواہون کو دیدیا جاتا ہے (مترجم)

انگلستان کے شہنشاہی فنڈ سے جزیرۂ قبرس کی گورنمنٹ کو حسب ذیل سالانہ امداد ملی ہے ۔سنہ ۹۰-۱۸۸۹ء مین ۴۵ ہزار پونڈ سنہ ۹۱-۱۸۹۰ء مین ۳۵ ہزار پونڈ سنہ ۹۲-۱۸۹۱ء مین ۔ ہزار سنہ ۹۳-۱۸۹۲ء مین صفر سنہ ۹۴-۱۸۹۳ء مین صفر سنہ ۹۵-۱۸۹۴ء مین ۳۵ ہزار ۔

قبرس زراعتی ملک ہے ۔بڑی پیداوارین یہ ہین ۔غلہ ۔کپاس ۔خرنوب ۔السی ۔زیتون ۔ریشم ۔کشمش ۔پھل ترکاریان ۔پنیر ۔اون ۔کچا چمڑا ۔شراب ۔قابل زراعت رقبہ مین سے ایک تہائی مزروعہ ہے ۔واقعین بھی

بافراط مین سواحل سے ہر سال ۲۰ ہزار سے لیکر ۳۰ ہزار پونڈ تک کا اسفنج - دجو در اصل ایک قسم کا دریائی جانور ہے) پکڑا جاتا ہے -

تجارت در آمد برآمد اور جہازات کی آمد و رفت کا نقشہ مندرجہ ذیل ہے تجارت کی مالیت مین نقدی شامل نہین -

| | سنہ ۱۸۹۰-۹۱ء | سنہ ۱۸۹۱-۹۲ء | سنہ ۱۸۹۲-۹۳ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء |
|---|---|---|---|---|---|
| | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ | پونڈ |
| مالیت تجارت در آمد پونڈون مین | ۲۷۳۱۲۳ | ۳۴۳۱۲۵ | ۳۴۴۶۸۲۱ | ۳۱۶۸۷۲ | ۲۵۵۴۳۹ |
| مالیت تجارت برآمد پونڈون مین | ۳۹۹۶۴۸ | ۴۳۲۴۱۹ | ۲۹۸۱۶۵ | ۳۱۴۵۴۳ | ۲۵۶۹۰۲ |
| وزن جہازات آئیندہ و روندہ ٹنون مین - | ٹن ۴۷۴۴۱۱ | ٹن ۵۲۳۷۲۹ | ٹن ۵۱۵۹۲۲ | ٹن ۵۴۹۳۳۲ | ٹن ۴۶۳۲۷۴ |

تجارت در آمد کی مالیت وہ درج کی جاتی ہے جو اوسکی مال اترنے کی بندرگاہ مین ہوتی ہے - اور اس مین ڈھوئی - کرایہ - قیمت خرید اور تمام دیگر اخراجات شامل ہین - تجارت برآمد کی وہ مالیت درج ہے جو روانگی کے بندر مین جب کہ مال جہاز پر لدنے کو تیار ہو اوسکی ہوتی ہے - مقدار و مالیت اسباب سوداگرون کے بیان پر لکھی جاتی ہے - اور قابل محصول اشیاء کو واقعی وزن کر لیا یا ناپ لیا جاتا ہے جس ملک سے مال آئے یا جہان جائے وہ بھی سوداگرون کے بیان پر لکھے جاتے ہین - اور بیجکون اور جہاز کی بلٹیون سے انکے بیانکی تصدیق کر لیجاتی ہے - جو مال باہر سے آتا ہے وہ قبرس مین ہی کھپتا ہے - اس کے راستہ دوسری جگہ نہین جاتا -

سنہ ۱۸۹۴ء مین انگلستان سے ۲۶۵۴۶۷ پونڈ کا مال قبرس مین آیا - اور قبرس سے وہان ۹۹۴۴۹ پونڈ کا گیا - قابل محصول تجارت برآمد ۲۴۴۴۹۰۴ پونڈ اور محصول سے بری ۴۷۹۹۵ پونڈ تھی - آخر الذکر رقم مین ۱۹۹۷۶ پونڈ مالیت کی نقدی شامل ہین -

اشیاء برآمد - گندم - جو - خرنوب - شراب - کپاس - کشمش - ریشمی کوئے - کچے چمڑے و کھالین - اون - پنیر - مسور - ماش وغیرہ - حیوانات - پھل اور ترکاریان بڑی بڑی اشیاء در آمد سوتی و اونی پارچات - تمباکو - ادویات - چاول - الکحل - لوہا - چمڑا - مٹی کا تیل - لکڑی - قند - صابن اور مسی برتن -

مروج ہین۔ انگریزی۔ ترکی اور فرانسیسی طلائی انگریزی نقرئی سکے۔ قبرسی پیاستر۔ نیم پیاستر اور چہارم پیاستر۔ نو قبرسی پیاستر ایک شلنگ کے برابر ہوتے ہین۔ امپیریل عثمانیہ بنک نے جزیرہ مین اکثر جگہ شاخین کھولدی ہین۔ ترکی پیمانے اور وزن مروج ہین۔

جزیرہ مین تقریباً ۴۰۰ میل عمدہ سڑکین اور ۲۰۰ میل سلسلہ تار برقی ہے جو اسکندریہ اور شام سے ملا ہوا ہے۔ ۹۶-۱۸۹۵ء مین جا بجا خطوط و پیکیٹ وغیرہ جزیرہ مین حسب ذیل تقسیم کیئے گئے مقامی ۲۵۰۱۰۵۔ باہر سے آئے ۴۰۰۷۵۰۴۳۴ ممالک غیر کو روانہ کئے گئے ۹۶۶۷۰۔ ۱۸۹۶ء مین لارنیکا سے تیس میل ریلوی لائین تیار کرنیکی منظوری دیگئی

## ۶۔ ٹیونس[۱]

حکمران بے۔ سید علی بن سیدی احسن بے۔ پندرہ اکتوبر ۱۸۱۷ء کو متولد ہوا اور ۲۸۔ اکتوبر ۱۸۸۲ء کو سیدی محمد الصادق اپنے بھائی کے بعد تخت نشین ہوا۔

یہ ملک ۱۵۷۵ء سے سلطنت عثمانیہ کے ماتحت ہے۔ موجودہ حکمران خاندان ابن علی ترکی باشندہ جزیرہ کریٹ کی اولاد سے ہے۔ جو سلاطین عثمانیہ کے زیر فرمان ۱۶۹۱ء مین ٹیونس کا فرمانروا ہوا اوس وقت سے حکومت اوس کے خاندان مین چلی آتی ہے۔ سلطان عبدالعزیز خان مرحوم نے سیدی احسن بے کی حسن خدمات سے خوش ہوکر بروئے فرمان شہنشاہی مورخہ ۲۵۔ اکتوبر ۱۸۷۱ء اوسکو خراج کی ادائگی سے معاف کر دیا۔ مگر اس معافی خراج کے ساتھ ہی یہ بالوضاحت قرار دیدیا کہ بے مذکور برابر سلطان کی رعیت اور ملک ٹیونس باب عالی کا زیر فرمان اور ماتحت علاقہ ہے ✦

## گورنمنٹ

فرانس نے ۱۸۸۱ء کے موسم بہار مین ٹیونس پر (غاصبانہ) حملہ کرکے (جو انگلستان کی ایما سے ہوا تھا) اس ملک کو اپنی حفاظت مین لے لیا۔ اور بارہ مین ۱۲ مئی ۱۸۸۱ء کو قصر السعید مین ہر دو ملکون کے درمیان عہدنامہ تحریر ہوا جسکی تصدیق فرمانروا ے ٹیونس نے بروے احکام مجریہ ۴ اپریل ۱۸۸۱ء کردی۔ فرانسیسی نائب منظر رزیڈنٹ کہلاتا ہے۔ اور دوسکرٹریونکی امداد سے فرانس کے صیغہ خارجیہ کے زیر احکام ملک پر عملی طور سے وہی حکومت کرتا ہے صیغہ خارجیہ نے معاملات ٹیونس کے انصرام کیلئے پیرس مین ایک خاص محکمہ قایم کر رکھا ہے۔ ۱۸۸۳ء تو ملک ٹیونس مین ممالک غیر کی قونصلیہ عدالتین تھین جنکو یکم جنوری ۱۸۸۴ء سے موقوف کرکے اونکی جگہ فرانسیسی جج مقرر کیے گئے ✦

---

[۱] جسطرح مصر پر انگریزون نے قبضہ کیا ہوا ہے اسیطرح ترکی کی اس ماتحت ریاست پر فرانس نے فوجی قبضہ اور ملکی تصرف کر رکھا ہے اب بظاہر ٹیونس کا ترکی سے کوئی تعلق نہین رہا۔ تاہم سلطان المعظم اسکو برابر اپنا ماتحت علاقہ سمجھتے ہین اور موجودہ صورت کو صرف عارضی خیال فرماتے ہین جس کا جلدی یا دیر مین بدل جانا اور پہلی حالت کا عود کرنا شان ایزدی سے کچھ بعید نہین ہے۔ مولف -

**رقبہ و آبادی** موجودہ حدود اربعہ یہ ہیں شمال مشرق میں بحیرہ روم مغرب میں فرانسیسی مقبوضہ الجیریا کا جو نیز کبھی صدیوں تک عثمانی علاقہ رہ چکا ہے اور ۱۸۳۰ء میں فرانس نے واپس قبضہ کر لیا (صوبہ قسطنطین ہے۔ اور جنوب میں صحرائے اعظم و ترکی صوبہ ٹریپولی (طرابلس الغرب) ہے۔ شرقاً غرباً اوسط عرض ایک سو میل ہے۔ اور کل رقبہ تخمیناً ۴ لاکھ ۵۰ ہزار انگریزی مربع میل ہے جسمیں صحرا کا وہ حصہ بھی جو بلاد الجرید کے مشرق گدامیز تک چلا گیا ہے شامل ہے۔ آبادی کا اندازہ پندرہ لاکھ کیا گیا ہے جنمیں سے ۱۸۹۱ء میں ۹۹۷۳ فرانسیسی تھے آبادی کا جزو اعظم بدو عرب اہل قبائل ہیں۔

دارالسلطنت کا نام بھی ٹیونس ہے جسکی آبادی بمعہ مضافات ایک لاکھ ۵۳ ہزار ہے انمیں سے ۴۵ ہزار یورپین ہیں باقی مور عرب حبشی اور یہودی ہیں ۱۸۹۳ء میں سمندر سے بندرگاہ ٹیونس تک ایک وسیع و عمیق نہر تیار ہو کر کھولی گئی جسکی راستہ سمندر میں چلنے والے بڑے بڑے جہاز بخط مستقیم ٹیونس پہنچنے کے قابل ہو گئے ہیں۔

۱۸۹۲ء میں ۱۰ سرکاری اور ۸۰ غیر سرکاری ابتدائی مدارس تھے جن کے طلباء کی تعداد ۱۲۱۵۷ (منجملہ ازین ۲۵۴۱ لڑکیاں تھیں) تھی۔

قبضہ فرانس کیوقت سے قصبہ کارتھیج کو رومن کیتھولک مذہب کے مذہبی علاقہ کا صدر مقام بنایا گیا ہے۔

مذہبی اقتدار اعلیٰ الجیریز کے آرچ بشپ کو حاصل ہے اور وہی اپنے نائبین اور مذہبی عہدہ داروں کو مقرر کرتا ہے

کل آبادی باستثناء ذیل مسلمان ہے یہودی ۴۵ ہزار رومن کیتھولک ۳۵ ہزار مگر یک کیتھولک چار سو پروٹسٹنٹ ۲۵۰

**صیغہ مال** ۱۸۹۵ء کی آمدنی ۲۳۳۲۳۱۰۰ فرنیک اور خرچ ۲ کروڑ ۳۱ لاکھ ۳۵ ہزار ۴ سو ۵۰ فرنیک اندازہ کیا گیا تھا ۱۸۹۵ء کے موازنے یہ ہیں۔

| مدات آمدنی | فرنیک | مدات خرچ | فرنیک | مدات آمدنی | فرنیک | مدات خرچ | فرنیک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| محاصل بلاواسطہ — | ۷۹۳۴۳۰۰ | محکمہ مال منسوخ شدہ قرضہ — | ۱۱۳۴۳۹۰۰ | سرکاری املاک — | ۷۸۴۶ | فوج — | ۶۰۸۷۶۰ |
| محصول پیشہ وغیرہ — | ۷۵۱۱۰۰۰ | انتظامی محکمہ — | ۳۱۵۲۱۵۲ | مختلف — | ۹۸۴۴۰۰ | مختلف — | ۲۷۶۲۷۰۲ |
| اجارے — | ۵۱۷۵۸۰۰ | تعمیرات عامہ — | ۴۳۷۹۵۰۰ | میزان مجموعی آمدنی — | ۲۲۵۸۴۲۰۰ | میزان اخراجات مجموعی — | ۲۲۴۳۶۹۲۴ |

۱۸۸۴ء میں کل قومی قرضوں کو ۵۷۰۲۰۰۰ پونڈ کی ایک رقم میں مجتمع کر دیا گیا اور اسکو ۳۱۵۳۰۹ تمسکوں میں تقسیم کر کے ہر ایک تمسک کی نام نہاد مالیت پانسو فرنیک رکھی گئی اور یہ قرار دیا گیا کہ یہ قرضہ دوامی ہوگا یعنی اصل کبھی ادا نہیں کیا جائیگا اور صرف سود سالانہ دیا جایا کریگا شرح سود ۴ فیصدی مقرر کیگئی اور اسکی سالانہ مقدار ۵۲۳۰۰ پونڈ

فرنیک۔ تمتہ ۸۰ لاکھ فرنیک۔ گندم ۸۰ لاکھ فرنیک۔ ملبوسات ۱۲ لاکھ فرنیک۔ قہوہ دس لاکھ فرنیک۔ ظرفی اشیا برآمدیہ تھیں۔ گندم ۳۴ لاکھ فرنیک۔ جو ۹۳ لاکھ فرنیک۔ روغن زیتون ۶۹ لاکھ فرنیک۔ مویشی ۵۲ لاکھ۔ الفا و دین پندرہ لاکھ۔ اسفنج بارہ لاکھ فرنیک۔ زنگنری چھال ۱۰ لاکھ فرنیک۔ جست ۱۱ لاکھ فرنیک۔ پچھلے پانچ برسوں میں ٹیونس اور برطانیہ کلاں میں بروئے نقشجات مجلس تجارت اسقدر تجارت ہوئی۔

| | سنہ ۱۸۹۰ء | سنہ ۱۸۹۱ء | سنہ ۱۸۹۲ء | سنہ ۱۸۹۳ء | سنہ ۱۸۹۴ء |
|---|---|---|---|---|---|
| ٹیونس سے برطانیہ کلاں کو جو مال گیا | ۸۱۷۶۴۲ پونڈ | ۱۱۲۴۴۴ پونڈ | ۸۰۵۸۱۳۱ پونڈ | ۷۰۵۴۸۴ پونڈ | ۸۸۵۳۸ |
| برطانیہ کلاں سے جو ٹیونس میں آیا | ۱۰۴۶۱۷ | ۱۷۴۴۴۵ | ۱۱۱۲۸۹ | ۱۱۲۹۹۹ | ۳۲۴۴۹۸ |

سنہ ۱۸۹۴ء میں برطانیہ کلاں کو بڑی اجناس گئیں۔ کاغذ بنانیکا دیگر مصالحہ اور ایسپرٹو گھاس ۱۹۷۲۲۰ پونڈ کا۔ اور انگلستان سے بڑی جنس سوتی پارچات ولایتی ۱۹۵۸۹۳ پونڈ کے گئے۔ سنہ ۱۸۹۴ء میں ٹیونس کی بندرگاہوں میں ۹۰۸۸ جہاز ۱۰۰۷۸۹ ٹن کے داخل ہوئے۔ انمیں سے ۱۵۴۵ جہاز ۹۱۷۹۰۰ ٹن کے فرانسیسی ۴۵۱۰ جہاز ۳۵۴۲۰۵ ٹن کے اطالین اور ۲۸۰ جہاز ۲۴۹۹۱۲ ٹن کے انگریزی تھے۔ ریلوی لائینوں کی لمبائی ۴۰۲ میل ہے اور کئی نئی لائینیں زیر تعمیر ہیں۔ سلسلہ تار برقی کا طول ۲۵۵۵ میل ہے جسکی تاروں کی لمبائی ۴۴۰۰ میل ہے۔ ۲۳ تارگھر ہیں سنہ ۱۸۹۴ء میں انہوں نے ۴۰۲۵۱۰ پیغام روانہ کئے۔ اسی سال ۱۲۲ ڈاکخانے تھے جنہوں نے ۲۳۹۴۶۲۰ ملکی خطوط وغیرہ اور ۲۰ لاکھ سے زیادہ غیر ملکی خطوط وغیرہ آمدہ تقسیم کئے۔

## سکے اوزان اور پیمانے

پہلے سکہ پیاستر مروج تھا جو ۱۶ قریب یا چھ پنس کے برابر ہوتا تھا اب سرکاری مضروبات فرانسیسی سکوں کے مشابہ ہیں۔ اور فرانس میں مضروب ہوتی ہیں۔ عام مستعمل وزن اونس ہے جو [illegible] ۳۱ گرام کے برابر ہے۔ رطل میں ۱۶ سے لیکر ۴۰ اونس تک ہوتے ہیں۔

پیمانہ غلہ۔ قافیز = ۱۶ ویبا = ۱۶ قشبل + ایک ویبا = ۱۲ صاع

طولانی پیمانہ جات۔ پق عربی برائے ململ = [illegible] گز کے + پق ترکی برائے ریشم = [illegible] گز کے + پق اندلسوی برائے پارچات [illegible] گز کے۔

انگریزی قونصل جنرل متعینہ ٹیونس۔ ڈبلیو ایچ ڈی ہیگرڈ

مطبوعہ روز بازار (جنرل لائکنس ایجنسی) امرتسر

## ترکی بجٹ ۹۸-۱۸۹۷ء اور مالی حالت

ترکی کی مالی حالت گو ایسی اچھی اور عمدہ نہین ہے تاہم جیسا کہ اوس کے دشمنون کا خیال یا آرزو ہے وہ دیوالیہ بھی نہین ہے۔ ہمین کوئی کلام نہین کہ ۱۸۷۶ء مین جب اعلیٰ حضرت خلیفۃ المسلمین عبدالحمید مسند خلافت پر متمکن ہوئے اوس وقت ترکی مالی صیغہ کی حالت ناگفتہ بہ تھی جو تھوڑے ہی عرصہ بعد جنگ کے شروع ہو جانے اور پھر اوس کے بعد کئی زرخیز صوبون کے قبضہ سے نکلجانے اور ان حوادثات کے لازمی نتائج یعنے بدامنی و بدنسقی کے طفیل اور بھی ابتر ہو گئی۔ مگر جنگ سے فارغ ہوتے ہی جس محکمہ کی اصلاح کیطرف سب سے پہلے حضور ممدوح متوجہ ہوئے وہ صیغہ مال تھا۔ وہ جانتے تھے کہ ملک کی ترقی و خوشحالی زیادہ تر اسی محکمہ کی اصلاح پر مبنی ہے۔

یہ امر بیشک قابل افسوس ہے کہ عیسائی رفیق یا دشمن سلطنتونکی جا بیجا دست اندازی اور عیسائی رعایا کی شورہ پشتی اور خودسری کی وجہ سے یا مسلمانون کی کاہلی۔ لاپروائی اور بے فکری سے اعلیٰ حضرت کو اپنی مساعی جمیلہ مین جیسی کہ چاہیئے ویسی کامیابی نہین ہوئی۔ ہر سال اخراجات غیر معمولی کی بھرمار سے جو انہی عیسائیونکی مہربانی سے ضروری اور اٹل ہو گئے ہین۔ آمدنی سے خرچ زیادہ ہوتا رہا ہے مگر پھر اونھی کی ذاتی کوشش و جانفشانی کا نتیجہ ہے کہ آمدنی کم ہوجانے پر معمولی اخراجات و آمدنی کا موازنہ برابر قایم رکھتے رہے ہین اور غیر معمولی اخراجات کیلئے ممالک غیر سے قرض لینے کی بجائے پرانے قرضون ہی کے رد و بدل سے یا اشد مجبوری کی صورت مین خود اپنے ہی ملک سے قرض لے کر کام چلاتے رہے ہین۔ ارمنیونکی مسلسل دو سال کی بغاوت سے کئی صوبون کی آمدنی مین لازمی طور پر کمی واقعہ ہوئی اور اس کے انطفا اور قیام امن کیلئے کئی لاکھ زائد فوج کئی مہینون تک تیار رکھنی پڑی۔ اور ساتھ ہی مخالف سلطنتون کی دھمکیون کے باعث ملک کی حفاظت اور ضروری مقامات کی مورچہ بندیون وغیرہ کی بھی ضرورت لاحق ہو گئی۔ ان سب پر اسقدر زر خطیر صرف ہوا کہ مخالفین سلطنت عثمانیہ کو پورا یقین تھا کہ سلطان اعظم کو اب بہر حال ممالک غیر سے قرض لینا پڑے گا۔ اور اس ضرورت کی وجہ سے اونپر جو کچھ دباؤ ڈالا جاویگا وہ مجبورا اوسے تسلیم کرینگے۔

یہ امر کہ سلطان المعظم کو قرضہ کی ضرورت تھی یا نہین۔ اور اگر ضرورت تھی تو کیا اونکا ارادہ قرض لینے تھا یا نہین۔ اونکو خود معلوم ہو گا۔ لیکن یہ امر واقعہ ہے کہ اس سال کے بجٹ کے شایع ہونے سے مخالفین

منصوبے خاک مین ملگئے ہین۔ اور اون کو یقین ہوگیا ہے کہ اعلیحضرت ایسی کارروائی سے حتی الامکان ہمیشہ بچتے رہین گے جس سے غیرون کو اونکی سلطنت مین اور زیادہ مداخلت کرنیکا موقعہ ملنے کا احتمال ہو۔

**بجٹ** کو درج کرنے سے پہلے ناظرین کو یہ بتا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ وہ سلطنتِ عثمانیہ کی آمدنی کو یوروپ کی دولِ عظام کی آمدنیون سے بہت کم پائین گے حتےٰ کہ اٹلی کی آمدنی بھی جو وسعت و زرخیزی مین ٹرکی پر فوقیت نہین رکھتی سلطنت عثمانیہ کی آمدنی سے پانچ گنی زیادہ ہے۔ اس کے کئی باعث ہین سب سے بڑا یہ کہ ترکون نے اپنے ملک کے قدرتی وسایل اور زرخیزی سے فایدہ اُٹھانے کی کوشش نہین کی۔ اور اب اگر سلطان اعظم کی جدوجہد سے کسی قدر اس طرف متوجہ بھی ہوئے ہین تو اونکو فایدہ اُٹھانے کا موقعہ نہین دیا جاتا۔ دوم صنعت و حرفت کی کسادبازاری اور علوم و فنون جدیدہ سے ناواقفی سوم دیگر ممالک کی نسبت ٹرکی مین محاصل تھوڑے اور ہلکے ہین پھر اسپر ٹیکس دہندگان کی نسبت بری الذمہ اور مستثنےٰ املاک و اشخاص کی تعداد زیادہ ہے۔ چہارم محصول درآمد و برآمد مین ممالک اجنبیہ کے ساتھ بہت رعایت کیگئی ہے۔ اور دوسرے ملکونکی نسبت شرح محصول عموماً کم رکھی گئی ہے پنجم لگان و معاملہ اراضی کا جنس مین وصول کرنا جس سے عمال کو خیانت کرنے کا بہت موقعہ ملتا ہے ششم عام طور پر حکام کی خود غرضی و لاپروائی۔

اس تفصیل کے ساتھ ہی یہ بتا دینا بھی مناسب ہو کہ یہ نقص آجکل کے پیدا شدہ نہین۔ بلکہ صدیون سے چلے آتے ہین۔ کئی عالی ہمت سلاطین کو انکی اصلاح کا خیال پیدا ہوا۔ مگر بدقسمتی سے اندرونی سازشون اور بغاوتون اور بیرونی حملون نے انہین اپنے ارادون مین کامیاب نہ ہونے دیا۔ اعلیٰ حضرت سلطان عبد الحمید باوجود اونہین موانعات کے جو سلطان محمود و سلطان سلیم کو پیش آئے۔ ان نقصونکی اصلاح مین بڑی سرگرمی سے مصروف ہین۔ اور اگر خدا کو منظور ہے تو ضرور ایک دن حصولِ مدعا مین کامیاب ہو جائین گے۔

بجٹ کی تیاری کے لیئے اعلیٰ حضرت نے وزیر صیغہ مال کے ساتھ امپیریل عثمانیہ بنک کے ڈائرکٹر جنرل سر ایڈگار ونسنٹ کو بھی شامل ہونے کا حکم دیا تھا۔

چنانچہ صاحب موصوف اپنی رپورٹ مین پچھلے سالون کے بجٹون (موازنون) مین نقص نکالتے ہین کہ وہ کسی ایک قاعدہ پر تیار نہین کئے جاتے تھے سنہ ۱۸۹۰ء سے لیکر سلطنت کی سالانہ آمدنی ایک کروڑ چھتر لاکھ پونڈ

ترکی اور معمولی خرچ ایک کروڑ ۷۰ لاکھ پونڈ ترکی سالانہ ہوتے رہے ہین یعنے بالاوسط ہرسال دس لاکھ پونڈ کا خسارہ ہوتا رہا ہے۔

اس تفصیل کے بعد صاحب موصوف آمدنی کے بڑھانے اور خرچ کو کم کرنیکے مسئلہ پر بحث کرتے ہین اونکی راے مین جنگی محکمہ پر بہت زیادہ خرچ ہوتا ہے۔ فرانس مین جنگی محکمہ کے خرچ کی نسبت ملکی محکمون کے خرچ سے ۳۴ فیصدی اور روس وجرمنی مین ۴۳ فیصدی ہے۔ مگر ٹرکی مین یہ نسبت ۷۵ فیصدی ہے جو دنیا کے تمام ملکون سے زیادہ ہے۔ مالی انتظام مین دو اور بڑی قباحتین اون کے نزدیک یہ ہین کہ خیانت کی گرم بازاری ہے اور ملازمونکی تعداد زیادہ ہے۔ اور اون کو باقاعدہ تنخواہ نہین ملتی۔ امر اول کا تدارک اونکی راے مین عبرتناک سزاؤن اور سخت نگرانی سے کیا جانا چاہیے۔ ملازمون کی خیانت سے جو نقصان سلطنت کو پہنچ رہا ہے اوسکی نظیر مین وہ پرسٹ خانونکی آمدنی کو پیش کرتے ہین جو سنہ ۱۹۱۰ء مین ۲۲ لاکھ ۴۰ ہزار پونڈ ترکی تھی۔ مگر سال رواں مین ۱۷ لاکھ پونڈ پر آگئی ہے۔

وہ لکھتے ہین کہ جن مدون کا انتظام کمیشن قرضہ قومی کے سپرد ہے۔ اونکی آمدنی مین دن بدن ترقی ہو رہی ہے۔ مگر وہ ملازمون کو بھی ایک طرح سے معذور سمجھتے ہین۔ جن کی سات سات آٹھ آٹھ مہینونکی تنخواہ بقایا مین ہو اون سے دیانتداری یا جانفشانی کی امید رکھنا فضول ہے۔ اسکا علاج وہ یہ بتاتے ہین کہ ایک خاص کمیشن مقرر کی جائے اور تمام ملازمون کی تنخواہ کے برابر ایک سالانہ رقم اوس کے لیے خاص کیجائے اور اس رقم کا بارہوان حصہ ہر مہینہ اوس کو ادا کیا جائے تاکہ ادنی سے ادنی ملازم کو بھی اوسی باقاعدگی سے تنخواہ ملے جسطرح کہ اعلے عہدہ داران سلطنت کو ملتی ہے۔

اضافہ آمدنی کی ایک تدبیر یہ بتائی گئی ہے کہ تمباکو کے اجارہ کا پورا پورا انتظام کیا جاوے۔ ٹرکی کے تقریباً کل باشندے یا کم ازکم دو کروڑ ترک تمباکو کے سخت عادی ہین مگر اس اجارہ سے صرف گیارہ لاکھ پونڈ ترکی وصول ہوتے ہین۔ حالانکہ مصر مین بھی جس کی آبادی اس سے تیسرا حصہ ہے اسی قدر رقم وصول ہوتی ہے اس سے صاف ظاہر ہے کہ ٹرکی مین اس اجارہ کا ٹھیک انتظام نہین۔ مصر مین معقول انتظام کے طفیل اس کی آمدنی پچھلے آٹھ برسون مین دس گنی بڑھ گئی ہے۔ سر ایڈگار ونسنٹ کی راے مین شرح محصول درآمد کو بھی جو اس وقت سات فیصدی ہے۔ اور یونان۔ بلگیریا۔ مصر وغیرہ ممالک متصلہ کی شرح سے بہت کم ہے ممالک غیر سے تجارتی معاہدے کرکے بڑھا دینا چاہیے۔

اسکے بعد صاحب موصوف عثمانیہ یلونکی تمامت کا ذکر کرتے ہین اور آخر کار ٹرکی کی مالی مشکلات کی نسبت حکم لگاتے ہین کہ وہ مصر کی مشکلات سے جنمین وہ ۱۸۸۳ء مین مبتلا تہا بدرجہا کم ہین کیونکہ مین خرچ کو کم کرنے اور آمدنی کو بڑہانیکی بڑی گنجائش ہے اگر مصر کی مالی مشکلات کا مسئلہ اسقدر پیچیدہ ہوتا ہے جتنا کہ ٹرکی کا ہے۔ تو مصر دیوالیہ پن کو ہٹانیکی جان توڑ کوششین جو پچہ سونکی بجائے چہہ ہی مہینونمین کامیابی کیساتھ ختم ہوجاتین۔ ٹرکی مین آمدنی و خرچ کا موازنہ قایم کرنیکے لئے فقط توجہ اور دیانت داری کی ضرورت ہے خاتمہ پر وہ سلطان المعظم کی خدمت مین مندرجہ ذیل سفارشین کرتے ہین +

(۱) جنگی خرچ کو کم کیا جاوے (۲) خیانت و بددیانتی کی بیخکنی کی جاوے (۳) عہدہ دارون کو عہدہ کے لحاظ سے (اور نہ کسی ذاتی لحاظ سے) مقررہ اندازہ و پیمانہ کے مطابق باقاعدہ تنخواہین تقسیم کیجاوین (۴) انتظامی عملہ مین ملازمونکی تعداد کم کی جاوے (۵) ذمہ واری کے عہدونکی تنخواہین بڑہائی جاوین (۶) محاصل بلاواسطہ کو بڑہایا جاوے (۷) آمدنی و خرچ کے ماہواری اور سالانہ نقشے تیار اور شائع کیئے جائین (۸) وزیر صیغہ مال کو بے قاعدہ خرچ کرنے والے کو سزا دینے اور ایسے غیر معمولی اخراجات کو منظور کرنیسے جن کیلئے باقاعدہ طور پر اجازت نہ دیگئی ہو انکار کرنے کا اختیار دیا جاوے۔

اوس خاص کمیشن نے جو بجٹ کی تیاری کیلئے مقرر ہوئی تھی اوسے اس رپورٹ کے منشاء کے مطابق تیار کرکے اعلیٰ حضرت کی خدمت مین پیش کیا تو اوہون نے نہ صرف کمیشن کی سفارشون کو فی الفور منظور فرمایا محکمہ پڑتال حسابات کے پریسیڈنٹ توفیق پاشا کو نگرانی و ضبط انتظام کے کامل اختیارات عطاء فرمادیئے۔ بلکہ ملک کی بہتری و فلاح اور خوشحالی و بہبودی کو اپنی ذاتی آسائش پر مقدم رکھنے کے طبعی وصف کے اقتضاء سے جس کی نظیر دوسرے فرمانرواؤن مین ملنی محال ہے۔ اپنی سول لسٹ (صرف خاص) مین سے ایک تیسری تخفیف یعنی پچاس ہزار پونڈ کم کردیئے۔ اعلیٰ حضرت سے پہلے سلاطین کو خزانہ عامرہ سے ۹،۴۴۰۰۰ پونڈ سالانہ صرف خاص کیلئے ملتے تھے۔ اس رقم کے علاوہ اون کو غیر معمولی اخراجات کیلئے و دیگر محکمون کی سالانہ بچتین اور فاضلہ رقمین اور نیز ترکی مخصوصہ کمپنی جہازرانی۔ ہر قلیہ کی کوئلہ کی کانون اور شاہی کارخانہ پارچہ بافی و ترکی کلاہ کی آمدنیون مین سے ۱۰۴۵۳۲ پونڈ ترکی سالانہ ملا کرتے تھے۔ اعلیٰ حضرت خلد اللہ ملکہ نے تخت پر بیٹھتے ہی دیگر محکمون کی بچتون اور ۱۰۲۵۳۲ کی سالانہ رقم کا لینا بند کرکے اوسے سلطنت کے ضروری خرچون کیلئے خزانہ کے سپرد کردیا۔ اور بعد ازان دو مختلف موقعون پر سول لسٹ مین سے بھی کئی لاکھ پونڈ کم کردیئے چنانچہ اب نو لاکھ چودہ ہزار چار سو پونڈ کی جگہ پانچ لاکھ ۷۰ ہزار پونڈ رہگئی ہے۔ اعلیٰ حضرت کو اس کے علاوہ شاہی

املاک کے محاصل سے بھی تقریباً چھ لاکھ پونڈ کی آمدنی ہوتی ہے جس سے اونکی سالانہ آمدنی گیارہ لاکھ ۲۰ ہزار پونڈ کے قریب ہو جاتی ہے۔ اس آمدنی سے محلسرائے کا تمام خرچ ہوتا ہے جس مین پانچ ہزار سے زیادہ آدمی پرورش پاتے ہین۔ اور تمام عہدہ داران محل ہمایون وغیرہ کی تنخواہ وغیرہ ادا کی جاتی ہے پھر اسپر کوئی دن ایسا نہین جاتا جس مین خلیفۃ المسلمین جیب خاص سے معقول رقم کسی تعلیمی خیراتی یا امدادی کام کیلئے عطاء نہ فرماتے ہون۔ یہ بجٹ سنہ ۱۳۱۳ھ و سنہ ۱۳۱۴ھ ترکی سال یعنے سنہ ۱۸۹۷ء لغایت سنہ ۱۸۹۸ء کی آمدنیون کی اوسط پر تیار کیا گیا ہے اسمین کئی رقمین ایسی شامل کیگئی ہین جو سنہ ۱۳۱۳ھ ترکی کے خاتمہ پر وصول ہونگی بلکہ دیگر ایسی اسی قدر رقمین جو سنین گذشتہ کا بقایا ہین اس برس مین وصول ہو کر حساب پورا کر دینگی۔ اس سال کی تخمینہ آمدنی مین پچھلے تخمینونکی نسبت یہ ترمیم کیگئی ہے کہ عشرات (دہ یکی) مین سے پہلے دس فیصدی حصہ خزانہ عامہ کے لیے رکھ لیا جاتا تھا اور باقی رقم محکمہ تعلیم عامہ اور زراعتی بنکون کے استعمال کیلئے اون کے سپرد کر دیجاتی تھی اب کی دفعہ وہ حصہ ساڑھے دس فیصدی کر دیا گیا ہے جس سے خزانہ عامرہ کو دو لاکھ ترکی پونڈ وصول ہونگے۔ گورنمنٹ عشرون کی جگہ جن کی وصولی مین بہت دقت ہوتی ہے اور جو ہمیشہ کم و بیش ہوتے رہتے ہین نقد معاملہ زمین مشخص کرنیکے مسئلہ پر غور کر رہی ہے۔ سر دست بجٹ مین اس مد کی آمدنی ۴۱ لاکھ پونڈ دکھائی گئی ہے۔ یہ رقم کوئی زیادہ نہین ہے کیونکہ کئی ضلعونکی زرعی اور تمدنی حالت مین نئی ریلوے لائینون کے اجراء سے بہت ترقی ہو گئی ہے۔ محصول یا ٹیکس اغنام (بھیڑ بکری) کی سالانہ اوسط پچھلے تین سالون مین جن کی بناء پر بجٹ تیار کیا گیا ہے ۱۶۳۰۴۴۹ پونڈ ترکی تھی سنہ ۱۳۱۳ھ (اپریل سنہ ۱۸۹۷ء لغایت مارچ سنہ ۱۸۹۸ء) کے بجٹ مین اسکو دو لاکھ پونڈ بڑھا کر ۱۸۳۰۴۴۹ پونڈ ترکی دکھایا گیا ہے۔ کیونکہ اس سال سے فی شاخ ۲ پارون کا زائد ٹیکس لگایا جائیگا۔ محصول پیشہ ورانکی اوسط سالانہ مندرجہ بالا تین سالون مین ۵۳۱۲۲۴ پونڈ ترکی تھی۔ مگر چونکہ سال زیر بحث مین یورپین صوبون کیطرح جہان سنہ ۱۳۱۲ھ مین معافی دیگئی تھی ایشیائی صوبون کے زراعت پیشہ لوگون کو اس ٹیکس سے بری کر دیا جاویگا اسلیے ۱۲۵۴۴۳ پونڈ کم کر کے ۴ لاکھ پونڈ کا اندازہ لگایا گیا ہے اور قانون حفاظت حق ایجاد و اختراع (پٹینٹ) کے نفاذ سے ایک لاکھ پونڈ ترکی آمدنی ہونیکا اندازہ کیا گیا ہے۔ مگر اس قانون کے نفاذ سے پہلے ابھی ضابطہ کے چند امور کی تکمیل ہو جانی ضروری ہے۔

محصول درآمد و برآمد کی سالانہ اوسط اون سالون مین ۱۴ لاکھ ۲۰ ہزار پونڈ سالانہ تھی مگر سنہ ۱۳۱۲ھ مین چونکہ تجارت کی بیرونقی رہی اوسے مدنظر رکھکر ۱۰ لاکھ پونڈ ترکی کا اندازہ لگایا گیا ہے پچھلے مہینون مین پرمٹ خانونکی آمدنی

بڑھنی شروع ہوگئی ہے اور سالِ رواں کی عمدہ فصلوں سے امید ہے کہ اور زیادہ بڑھجاویگی۔

مدات خرچ مین سے قومی قرضہ کے سود و بیاقی وغیرہ کے لیئے ۶۴ لاکھ ۵۹ ہزار ۳ سو چھ پونڈ ترکی کا بہ تفصیل ذیل اندازہ لگایا گیا ہے:-

| | پونڈ ترکی |
|---|---|
| قرضہ مکفول بضمانت خراج مصر .. .. .. | ۷۵۰۰۵۹ |
| قرضہ جن کا اہتمام مجلس انتظام قرضہ قومی کے سپرد ہے بمعہ خرچ انتظام ..... | ۲۶۶۱۹۹۱ |
| دیگر قرضے .. .. .. .. .. | ۱۲۰۴۸۳۹ |
| فلوٹنگ ڈیبٹ (یعنے سرکار کی طرف سے جو کرنسی نوٹ جاری ہین) ... ... | ۵۲۳۵۲۳ |
| ضمانتہائے ریلوے .. .. .. .. .. | ۸۶۸۸۹۴ |
| تاوانِ جنگ .. .. .. .. | ۴۵۰۰۰۰ |
| | ۶۴۵۹۳۰۶ |

انتظامی محکمون کے اخراجات کو بجٹ مین کم کرکے دکھلانے سے کمیشن نے اون محکمون سے خط وکتابت کرکے یہ اطمینان کر لیا تھا کہ تخفیف خرچ سے سرکاری کاروبار مین کوئی ہرج نہین ہوگا چنانچہ بجٹ مین جو تخفیفین دکھائی گئی ہین اون کو عمل مین لائے جانے کیلئے احکام صادر ہوگئے ہین خاصکر ردیف فوج کو رخصت کرنے کیلئے وزارت اور گورنرانِ صوبہ کو حکم دیا گیا ہے۔ اسٹیمیٹ کا موازنہ حسب ذیل ہے:-

| | |
|---|---|
| آمدنی .. .. .. .. .. .. | ۱۸۵۱۱۳۲۳ پونڈ ترکی |
| خرچ .. .. .. .. .. .. | ۱۸۴۲۹۴۱۱ " |
| فاضل .. .. .. .. .. .. | ۸۱۹۱۲ " |

بجٹ مین غیر معمولی اخراجات کیلئے کوئی اسٹیمیٹ تیار نہین کیا گیا۔ پس یہ صورت مندرجہ بالا تب ہی قائم رہ سکتی ہے کہ آمدنی کو غیر معمولی خرچ پر صرف کرنے سے محفوظ رکھا جائے۔ مگر ویسے ہی دوسری طرف جدید اجاروں سے جو آمدنی حاصل ہوگی۔ اور نئے تجارتی معاہدون سے آمدنی محصول درآمد برآمد مین جو اضافہ ہوجائے گا۔ اون کو حساب مین شامل نہین کیا گیا۔ اس لیئے یقین کامل ہے کہ ضروری اخراجات غیر معمولی کیلئے یہ نئی آمدنیان کفایت کرسکینگی۔ کل بجٹ مین مشتبہ رقم صرف وہ ایک لاکھ پونڈ کی ہے جو قانون پیٹنٹ کے نفاذ پر لائسنس ٹیکس سے حاصل ہوگی ٭

# بجٹ آمدنی وخرچ سلطنت عثمانیہ

## براے سنہ ۱۳۱۴ ترکی۔

## مطابق

## (مارچ ۱۸۹۷ء لغایت فروری ۱۸۹۸ء)

### آمدنی

| صیغہ | سالانہ اوسط سنہ ۱۳۰۰ لغایت سنہ ۱۳۱۲ | سنہ ۱۳۱۳ کی آمدنی |
|---|---|---|
| ۱۔ محاصل بلاواسطہ وعشر وٹیکس۔ | | |
| | پونڈ ترکی | پونڈ ترکی |
| محصول اراضی قسطنطنیہ | ۲۷۵۰۲۲ | ۲۷۵۰۲۲ |
| محصول اراضی دیگر صوبجات | ۲۲۳۶۹۰۲ | ۲۲۳۶۹۰۲ |
| محصول پیشہ وران از صوبجات | ۷۴۲۱۳۵ | ۵۰۰۰۰۰ |
| بدل عسکریہ از صوبجات | ۸۸۶۲۱۰ | ۸۸۶۲۱۰ |
| عشر | ۴۲۳۲۲۳۸ | ۴۱۰۰۰۰۰ |
| ٹیکس اغنام و مویشی | ۱۷۳۷۸۴۹ | ۱۹۳۷۸۴۹ |
| ٹیکس خنازیر | ۱۶۲۱۳ | ۱۶۲۱۳ |
| کرایہ مکانات | ۳۵۶۶۷ | ۳۵۶۶۷ |
| دیگر ٹیکس | ۲۶۹۳۹۳ | ۲۶۹۳۹۳ |
| میزان | ۱۰۵۳۱۷۲۹ | ۱۰۲۵۷۲۵۶ |

### خرچ

| صیغہ | خرچ سنہ ۱۳۱۳ میں | تخفیف | خرچ سنہ ۱۳۱۴ میں |
|---|---|---|---|
| ۱۔ سول لسٹ | ترکی پونڈ | پونڈ ترکی | پونڈ ترکی |
| سلطانی سول لسٹ | ۶۲۷۱۷۲ | ۵۰۰۰۰ | ۵۷۷۱۷۲ |
| وظیفہ شاہزادگان وشاہزادیان | ۳۰۵۳۷۸ | ۰ | ۳۰۵۳۷۸ |
| میزان | ۹۳۲۵۵۰ | ۵۰۰۰۰ | ۸۸۲۵۵۰ |
| **۲۔ قرضہ قومی** | | | |
| قرضہ مجتمعہ وسود وغیرہ | ۵۰۶۴۸۸۸ | ۰ | ۵۰۶۴۸۸۸ |
| قرضہ رواں (سود وغیرہ) | ۱۳۹۴۴۱۸ | ۰ | ۱۳۹۴۴۱۸ |
| میزان | ۶۴۵۹۳۰۶ | ۰ | ۶۴۵۹۳۰۶ |

| صیغہ | آمدنی پونڈ ترکی سالانہ اوسط سنہ ۱۳۰۹ لغایت سنہ ۱۳۱۱ھ | پونڈ ترکی سنہ ۱۳۱۲ھ کی آمدنی |
|---|---|---|
| **۲۔ محاصل بالواسطہ و متفرق آمدنیاں** | | |
| محصول پوسٹ خانجات | ۲۱۶۵۷۸۴ | ۲۰۰۰۰۰۰ |
| محصول نمک | ۷۸۶۱۹۰ | ۷۸۶۱۹۰ |
| محصول تمباکو | ۷۵۴۲۹۵ | ۷۵۴۲۹۵ |
| محصول سگرات | ۲۴۸۵۳۵ | ۲۴۸۵۳۵ |
| محصول لکڑی | ۲۷۷۱۱۰ | ۲۷۷۱۱۰ |
| محصول ماہی گاہین | ۱۰۷۶۱۶ | ۱۰۷۶۱۶ |
| عشر تمباکو | ۱۰۰۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ |
| محصول ریشم | ۱۰۶۳۸۷ | ۱۰۶۳۸۷ |
| کمپنی فروخت تمباکو کے منافع کا حصہ | ۵۵۱۰۰ | ۵۵۱۰۰ |
| کمپنی مذکور سے ٹیکس بگیر یلیسے سرحد بلوکی | ۴۰۰۰۰ | ۴۰۰۰۰ |
| بابت نیزروبیلیا کی زرعی پیداوار کا حصہ | ۸۶۴۶۴ | ۸۶۴۶۴ |
| متفرق | ۹۴۴۹ | ۹۴۴۹ |
| میزان | ۴۷۳۶۹۳۰ | ۴۵۷۱۱۴۶ |
| **۴۔ انتظامی محکموں کی آمدنیاں جنگی محکمے** | | |
| وزارت حربیہ | ۳۰۷۵۰۷ | ۳۰۷۵۰۷ |

| صیغہ | خرچ پونڈ ترکی خرچ سنہ ۱۳۱۱ میں | پونڈ ترکی تخفیف | پونڈ ترکی خرچ سنہ ۱۳۱۲ میں |
|---|---|---|---|
| **۳۔ مذہبی مصارف وغیرہ** | | | |
| اوقاف | ۶۵۰۰۰ | ۹۷۵۰ | ۵۵۲۵۰ |
| کاروانسرائین | ۴۸۱۲۰ | ۰ | ۴۸۱۲۰ |
| شفاخانجات برائے اجانب | ۶۱۹۳ | ۰ | ۶۱۹۳ |
| جنگی پنشنیں | ۲۰۰۲۷۳ | ۲۰۰۲۷ | ۱۸۰۲۴۶ |
| سول پنشنیں | ۳۶۸۴۰۰ | ۳۶۸۴۰ | ۳۳۱۵۶۰ |
| انعامات تیمارداری ضیافت وغیرہ | ۱۲۳۱۱۵ | ۰ | ۱۲۳۱۱۵ |
| معافیوں کی واگذاری | ۵۰۰۰ | ۰ | ۵۰۰۰ |
| میزان | ۸۱۶۱۰۱ | ۹۲۶۱۶ | ۷۲۳۴۸۴ |
| **۴۔ جنگی محکمے** | | | |
| بری فوج | ۵۱۹۶۹۵۴ | ۸۰۷۲۵۶ | ۴۳۸۹۶۹۸ |
| بحری فوج | ۶۵۳۱۷۵ | ۱۰۶۹۶۱ | ۵۴۶۲۰۹ |
| توپ خانہ | ۵۵۲۱۲۲ | ۸۹۹۴۵ | ۴۶۲۱۷۷ |
| جبہ خانہ | ۱۱۹۲۸۷۵ | ۱۷۸۹۳۱ | ۱۰۱۳۹۴۴ |
| میزان | ۷۵۹۵۱۲۱ | ۱۱۸۳۰۹۳ | ۶۵۱۲۰۲۸ |

| صیغہ | سالانہ اوسط سنہ ۱۳۰۰ لغایت سنہ ۱۳۱۰ھ | سنہ ۱۳۱۱ کی آمدنی |
|---|---|---|
| وزارت بحریہ | پونڈ ترکی ۱۴۹۸۰۹ | پونڈ ترکی ۱۴۹۸۰۹ |
| توپخانہ عامرہ | ۷۱۳۲۵ | ۷۱۳۲۵ |
| فوجی پولیس (جنداریہ) | ۴۱۲۵ | ۴۱۲۵ |
| میزان | ۵۳۲۷۹۳ | ۵۳۲۷۹۳ |
| **سول محکمے** | | |
| وزارت صیغہ اندرونی | ۴۵۲۲۰ | ۴۵۲۲۰ |
| شیخ الاسلامت | ۴۳۰۰۸ | ۴۳۰۰۸ |
| ڈاک و تار | ۴۰۵۱۱۴ | ۴۰۵۱۱۴ |
| پولیس | ۲۹۰۶ | ۲۹۰۶ |
| معدلت عامہ | ۲۳۳۸۸۶ | ۲۳۳۸۸۶ |
| صیغہ خارجیہ | ۳۶۰۱۵ | ۳۶۰۱۵ |
| تجارت و تعمیرات عامہ | ۲۱۹۰۲ | ۲۱۹۰۲ |
| زراعت جنگلات و معادن | ۳۱۰۸۴۶ | ۳۱۰۸۴۶ |
| سود رقوم جو بینک عثمانیہ میں جمع ہیں | ۳۸۶۹۲ | ۳۸۶۹۲ |
| متفرق آمدنیاں | ۲۴۳۳۴۷۷ | ۲۴۳۳۴۷۷ |
| دفترخانہ | ۲۲۴۲۲۱ | ۲۲۴۲۲۱ |
| محکمہ حفظان صحت | ۸۷۸۲۹ | ۸۷۸۲۹ |
| کونسل عامہ صحت عامہ ملکی | ۱۹۷۵ | ۱۹۷۵ |
| کمپنی مخصوصیہ | ۲۰۱۳۱۲ | ۲۲۷۳۴۶ |

| صیغہ | خرچ سنہ ۱۳۱۱ میں | تخفیف بحساب پندرہ فیصدی |
|---|---|---|
| **۵۔ سول محکمے** | | |
| وزارت عظمیٰ کونسل محکمہ داخلیہ | پونڈ ترکی ۹۸۹۳۲۲ | پونڈ ترکی ۳۴۹۵۰ |
| سنیٹ | ۴۱۶۱ | ۰ |
| محکمہ آڈٹ یعنی ٹربیونل | ۱۳۷۰۲ | ۴۶ |
| شیخ الاسلامت | ۲۲۱۸۱۶ | ۶۸۸ |
| کونسل حفظ صحت ملکی | ۱۰۴۶۶ | ۵۹۲ |
| ڈاک و تار | ۴۲۲۶۰۹ | ۱۵۴۶۶ |
| پولیس | ۱۹۲۰۵۸ | ۵۴۶۹ |
| صیغہ خارجیہ | ۲۰۶۳۸۸ | ۳۹۷۳ |
| معدلت | ۴۶۱۴۴۱ | ۷۵۹۶ |
| محکمہ مذہبی | ۹۳۶۰ | ۱۸ |
| سررشتہ تعلیم | ۵۰۰۰۰ | ۷۵۰۰ |
| تجارت | ۳۹۲۰۲ | ۲۷۵ |
| صیغہ مال | ۶۶۸۰۴۱ | ۳۴۵۵۹ |
| اخراجات مختلف | ۳۰۴۲۸۶ | ۸۳۸۴ |
| دفترخانہ | ۸۶۳۸۶ | ۵۶۵۶ |
| معادن و جنگلات | ۱۲۵۴۴۱ | ۴۹۷۰ |

تخفیف بحساب بیس فیصدی: ۱۹۶۸۷۳

سنہ ۱۳۱۳ کا خرچ: ۳۹۲۶۰۴۳